میں کی گئی تھیں، مزید تلاش سے اس کے چند نئے اوراق بھی ہاتھ آئے،

ناظرین کو یاد ہوگا کہ اس سلسلہ میں یہ خصوصیت کے ساتھ دکھایا گیا ہے، کہ اہل عرب کو علم حدیث اور اس کی اشاعت کے ساتھ خاص شغف رہا ہے، اس لئے جہاں ان کے فتوحات کا قدم پہنچا، وہیں قرآن پاک کے بعد علم حدیث کی درس گاہ بھی قائم ہوگئی، ہندوستان کا سب سے پہلا حصہ جو عرب فتوحات کے دائرہ میں داخل ہوا، وہ سندھ تھا، جس کا سنہ ۹۶ھ سے تقریباً سنہ ۲۵۰ھ تک براہ راست دمشق و بغداد کی خلافت سے تعلق قائم رہا، اور پھر وہاں کے دو شہروں منصورہ و دیبل میں دو مقامی اسلامی ریاستیں قائم ہوئیں، منصورہ کی اسلامی ریاست محمود غزنوی کے حملۂ سندھ تک (سنہ ۴۱۶ھ تک) قائم رہی؛ اور اس کے بعد دیبل کی اسلامی ریاست سنہ ۷۵۲ھ تک یعنی فیروز شاہ خلجی کے زمانہ تک باقی رہی، گو اس کے بعد بھی وہ ۹۲۷ھ تک قائم رہی، گو خود مختار نہ رہی، بہر حال اس سے اندازہ ہوگا کہ پہلی صدی ہجری کے آخر سے اس وقت تک جب تک درۂ خیبر سے آنے والی قوموں نے آکر ان کو بے دخل نہیں کر دیا، وہ اس سرزمین میں اسلام اور اسلامی علوم کے حافظ و نگہبان رہیں؛

قاضی ابو سعید عبد الکریم سمعانی سنہ ۵۰۶ھ میں مرو (ترکستان) میں پیدا ہوئے، اور وہیں سنہ ۵۶۲ھ میں وفات پائی، علم حدیث کی طلب میں تمام دنیائے اسلام کی خاک چھانی، اور ہر جگہ جاکر چار ہزار استادوں سے اس فن کو حاصل کیا، ماوراء النہر اور خراسان سے بار ہا گذرے، اور ان کے علاوہ عراق، شام اور عرب تک چکر لگایا، اور ہر گوشہ سے فیوض و برکات کا سرچشمہ جمع کیا، ان کی مشہور کتاب کتاب الانساب ہے جو سنہ ۱۹۱۲ء میں گب میموریل سیریز کے سلسلہ میں عکس سے چھاپی گئی ہے، اس کتاب میں شہروں، قبیلوں اور پیشوں کی نسبتوں سے جو لوگ مشہور ہوئے ان کے حالات ہیں، اس ضمن میں چھٹی صدی ہجری تک کے اکثر شہروں کے باکمالوں کے تذکرے ہیں، منجملہ ان کے

ہندوستان بھی ہے،

ہندوستان کے شہروں میں سے سندھ، منصورہ، دیبل، اور لاہور کے نام اس میں ملتے ہیں، دہلی کا نام اس لئے نظر نہیں آتا کہ اس زمانہ تک (۵۶۲ھ) دہلی اسلام کے دائرہ حکومت میں نہیں آئی تھی،

**سندھی** اس نسبت سے جن دو ابتدائی بزرگوں کے نام اس میں لکھے ہیں یعنی ابو معشر نجیح المتوفی ۱۷۰ھ اور رجا سندھی، المتوفی ۲۲۱ھ کے نام پہلے گذر چکے ہیں، البتہ رجا سندھی کی اولادوں کا ذکر رہ گیا ہے، جس سے معلوم ہوتا ہے کہ اس خاندان میں مدت تک علم حدیث کا چرچا رہا، ابو عبداللہ محمد بن رجا، اور ابو بکر محمد بن محمد بن رجا مشہور گذرے ہیں، ابو عبداللہ نضر بن شمیل کی ابن ابراہیم بن علی دہلی، اور محمد بن اسحاق بن خزیمہ کے اور ابو بکر ابراہیم بن محمد شافعی اسحاق بن ابراہیم کے شاگرد تھے، بغداد اور مکہ میں درس دیتے تھے،

(۲) ابونصر فتح بن عبداللہ سندھی فقیہ متکلم اور محدث تھے، حسن بن سفیان وغیرہ کے حلقوں میں بیٹھے تھے، ہمدان اور قزوین میں قاضی رہے،

(۳) احمد بن سندھی بن فروخ بغداد جاکر رہے، ابراہیم دورقی سے روایت کی،

(۴) احمد بن سندھی بن حسن بھی بغداد ہی میں سکونت پذیر تھے ثقہ، صدوق اور فاضل تھے[1]

۳۷۵ھ یعنی سلطان محمود کے فتوحات سے بیس پچیس برس پہلے یہاں بیت المقدس کا عرب سیاح عالم ابوالقاسم مقدسی آیا تھا، آپ تعجب سے سنیں گے کہ وہ سندھ کے اسلامی فرقوں کے ذکر میں کہتا ہو

---

[1] کتاب الانساب سمعانی صفحہ ۳۱۶

واکثرھم اصحاب حدیث[1] ، اور اُن میں زیادہ تر اہلِ حدیث ہیں،

پھر کہتا ہے کہ یہاں کے بڑے شہر (قصبات) حنفی فقہا سے خالی نہیں ہیں، لیکن کوئی مالکی یا حنبلی نہیں[2]،

منصوری | یہ منصورہ کی طرف نسبت ہے، عربوں کے زمانہ میں یہ دوسری صدی ہجری کے شروع میں آباد ہوا، اہلِ ہند اس کو بھکر کہتے ہیں، اور اسی نام سے ہندوستان کی تاریخوں میں اس کی شہرت ہے، ۴۱۶ھ تک یہ عرب ریاست تھی اس کے بعد سلطان محمود نے اس کو فتح کیا، عرب ریاست کے زمانہ میں یہاں علم حدیث کا خاصہ چرچا تھا،

اہلِ حدیث میں ایک فرقہ ظاہریہ کہلاتا ہے، اس کے بانی امام داؤد بن علی اصفہانی المتوفی ۲۷۰ھ ہیں، یہ ہر قسم کے قیاس کے قطعاً منکر تھے، اور آیات و احادیث کے صرف ظاہری معنی پر اکتفا کرتے تھے، اس لئے ظاہری کہلائے، داؤد ظاہری کے انتقال کے سو برس بعد ابو القاسم مقدسی سندھ آیا تھا، وہ کہتا ہے کہ یہاں داؤدی مذہب کے محدثین موجود ہیں، منجملہ اُن کے وہ منصورہ کے قاضی ابو محمد کا ذکر کرتا ہے، جن سے وہ ملا تھا، وہ داؤدی تھے، اور اپنے مذہب کے امام تھے، ان کا درس قائم تھا، اور اُن کی چند عمدہ تصنیفات تھیں[3]، اس لحاظ سے قاضی صاحب کا زمانہ چوتھی صدی کا آخر ہوگا،

منصورہ میں ایک دوسرے محدث قاضی ابو العباس احمد بن محمد منصوری کا ذکر سمعانی نے کیا ہے، یہ بھی داؤدی مذہب کے امام تھے، عراق و فارس میں رہتے تھے، مشہور محدث اثرم کے درس میں بیٹھے تھے، اور ابو عبد اللہ حاکم المتوفی ۴۰۵ھ اُن کے شاگرد تھے[4]، اس

---

[1] احسن التقاسیم صفحہ ۴۸۰ [2] ایضاً [3] ایضاً

[4] کتاب الانساب ورق ۵۴۳-۵۴۴-

حساب سے یہ بھی چوتھی صدی کے آخر کے ہوں گے ۔

ابو محمد عبد اللہ بن جعفر بن منصوری، حسن بن مکرم سے انھوں نے اور ان سے حاکم نے روایتیں کی ہیں[۱]۔ ان کا زمانہ بھی چوتھی صدی کا آخر سمجھنا چاہئے ۔

قاضی ابو العباس احمد بن محمد بن صالح تمیمی منصوری کا ذکر بھی سمعانی نے کیا ہے ۔ یہ عراق جاکر رہے تھے ۔ انھوں نے فارس میں ابو العباس بن اثرم سے اور بصرہ میں ابو روق ہزانی سے حدیثیں سنی تھیں ، حافظ سمعانی کہتے ہیں کہ میں نے فارس میں اُن سے زیادہ لطیف مزاج کسی کو نہیں دیکھا ۔ تو گویا یہ سمعانی کے ہم عصر تھے ، یعنی چھٹی صدی ہجری کے بیچ میں تھے[۲]۔

دیبل | یہ سندھ کا مشہور بندرگاہ تھا ، یہاں سے عراق کو جہازات آیا جایا کرتے تھے ، اسی شہر کا نام بعد کو ٹھٹھہ مشہور ہوا ، یہاں بھی جیسا کہ پہلے گذرا ، ایک اسلامی ریاست قائم تھی ۔ یہاں بڑے بڑے محدثین پیدا ہوئے ، جن میں سے سمعانی نے ان چند لوگوں کے نام لئے ہیں ۔

۱- ابو جعفر محمد بن ابراہیم بن عبد اللہ دیبلی یہ مکہ معظمہ جاکر رہے تھے ، یہ امام ابن عینیہ کی کتاب التفسیر کے ابو عبید اللہ سعید بن عبد الرحمان مخزومی کے واسطہ سے اور امام عبد اللہ بن مبارک کی کتاب البر والصلۃ کے ابو عبد اللہ حسین بن حسن مروزی کے واسطہ سے راوی ہیں ، اور عبد الحمید بن صبیح سے بھی یہ روایت کرتے ہیں ، اور ان سے ابو الحسن احمد بن ابراہیم بن فراس مکی اور ابو بکر محمد بن ابراہیم بن علی روایت کرتے ہیں[۳]۔

۲- ابراہیم بن محمد ابراہیم دیبلی ، یہ ابو جعفر محمد دیبلی کے جن کا نام اوپر گذرا بیٹے تھے ۔ یہ موسیٰ بن ہارون اور محمد بن علی الصائغ سے روایت کیا کرتے ہیں[۴]۔

---

[۱] کتاب الانساب ورق ۲۴۴ ۔ [۲] ایضاً [۳] ایضاً ، ورق ۲۳۶ ،
[۴] " " " ۲۳۶ ؛

۳ - ابو القاسم شعیب بن محمد بن احمد دیبلی، ابو قطعان دیبلی کے نام سے ان کو شہرت ہے، یہ مصر گئے تھے، اور وہیں حدیث کا حلقۂ درس قائم کیا تھا، ابو سعید بن یونس اُن کے شاگرد تھے[1]

۴ - علی بن موسیٰ دیبلی محدّث تھے،

۵ - خلف بن محمد دیبلی، یہ علی بن موسیٰ دیبلی کے شاگرد تھے، بغداد جا کر رہے[2]، اور بہت سے شاگرد پیدا کئے،

۶ - ابو العباس احمد بن عبد اللہ بن سعید دیبلی، اپنے زمانہ میں مشہور محدّث تھے، محمد بن ابراہیم دیبلی کے شاگرد تھے، اس کے علاوہ نیشاپور میں محمد بن اسحاق ابن خزیمہ سے، بصرہ میں قاضی ابو خلیفہ سے، بغداد میں جعفر بن محمد فریابی سے، اور مکہ میں فضل بن محمد جندی، اور محمد بن ابراہیم دیبلی سے، اور مصر میں علی بن عبد الرحمن سے، اور دمشق میں ابو الحسن احمد بن عمیر سے اور بیروت میں ابو عبد الرحمن مکحول سے، اور نجران میں ابو عروبہ حسین بن ابی معشر سے اور تستر میں احمد بن زہیر تستری سے، اور عسکر مکرم میں عبدان بن احمد سے اور نیشاپور میں ابو بکر محمد بن اسحاق بن خزیمہ سے حدیثیں سنیں[3]، غور کرو کہ کبھی ہندوستانی محدّث کا یہ ذوق و شوق تھا کہ طلب علم کی راہ میں نیشاپور، تستر، عسکر مکرم، بصرہ، بغداد، دمشق، بیروت، اور مکۂ معظمہ کی خاک چھانتے پھرتے تھے،

یہ ابو العباس احمد دیبلی، اس شان کے بزرگ تھے، کہ امام حاکم نے ان کے آگے زانوے ادب تہ کیا، سمعانی نے حاکم سے اُن کی وفات کا سال ۳۴۳ھ نقل کیا ہے[4]، اور اسی سے دوسرے بزرگوں کے سنین بھی معلوم ہوتے ہیں، محمد بن ابراہیم دیبلی اُن کے استاد تھے، اس لئے ان کا زمانہ چوتھی صدی ہجری کا اوائل ہوگا، اور ابراہیم بن محمد دیبلی چونکہ اُن کے بیٹے تھے، اس لئے یہ

---

[1] کتاب الانساب ورق ۲۳۷۔ [2] ایضاً [3] ایضاً [4] ایضاً،

چوتھی صدی کے بیچ میں ہوں گے، بقیہ بزرگوار بھی چوتھی اور پانچویں صدی ہجری کے معلوم ہوتے ہیں :-

لاہور | لاہور کو سلطان محمود غزنوی نے ۴۱۶ھ میں فتح کیا، سمعانی کہتے ہیں، کہ ہندوستان کے شہروں میں ایک بابرکت (کثیرۃ الخیر) شہر ہے، اس کو لوہور اور لاہور کہتے ہیں، یہاں بہت سے علما پیدا ہوئے[1] یہ شہادت ایک ایسے شخص کی ہے جو ۵۶۲ھ میں وفات پاچکا تھا، یعنی یہ وہ زمانہ ہے جب غزنوی سلطنت کا خاتمہ ہو رہا تھا، اور غوریوں کی حکومت کا آفتاب طلوع ہو رہا تھا،

سمعانی نے علمائے لاہور میں سے حسب ذیل بزرگوں کے نام لئے ہیں،

۱- ابوالحسن علی بن عمر بن حکم لاہوری، ادیب و شاعر ہونے کے ساتھ محدث تھے، بہت سی حدیثیں زبانی یاد تھیں، حافظ ابو علی منظفر بن الیاس بن سعید سعیدی کے شاگرد تھے، اُن بغداد تک اُن کا فیض عام تھا، امام سمعانی نے لکھا ہے، کہ میں خود اُن سے نہیں ملا، مگر حافظ ابوالفضل محمد بن ناصر سلامی بغدادی کے واسطہ سے اُن کا شاگرد ہوں، ۵۲۹ھ میں لاہور میں وفات پائی،[2]

۲- ابوالفتوح عبدالصمد بن عبدالرحمٰن الاشنہی لاہوری، یہ شیخ ابوالحسن علی لاہوری کے شاگرد تھے، سمرقند میں یہ درس دیتے تھے، اور وہیں امام سمعانی نے ان سے شیخ ابوالحسن علی کی روایتیں سنیں،[3] اس لئے اُن کا زمانہ چھٹی صدی کا بیچ سمجھنا چاہئے،

۳- ابوالقاسم محمود بن خلف لاہوری فقیہ و مناظر و محدث تھے، امام ابوسعید عبدالکریم

---

[1] کتاب الانساب ورق ۲۳۰، [2] ایضاً،

[3] " " " ،

(صاحب کتاب الانساب) کے دادا امام ابوالمظفر سمعانی کے شاگرد تھے، اور امام ابوسعید سمعانی نے اُن سے اسفرائن میں کچھ روایتیں سُنی تھیں، وہیں انھوں نے سکونت اختیار کر لی تھی، سنہ ۵۴۰ھ کے قریب وفات پائی۔[1]

**ہندی** | یعنی کسی خاص شہر کی نسبت کے بغیر نفس ہندوستان کی نسبت سے چھٹی صدی ہجری کے وسط تک بہت سے اہلِ علم پیدا ہوئے، سمعانی کہتے ہیں، منسوب الی بلاد الھند وفیھم کثرۃ وشھرۃ ان میں سے صرف دو صاحبوں کا ذکر کیا ہے جن کے نام ایک ہی، صرف کنیتیں دو ہیں (اور یہ دونوں ہندی غلام بن کر، امام بنے تھے، دونوں عبدالکریم سمعانی کے اُستاد اور شیخ تھے۔

۱۔ ابوالحسن بختیار بن عبداللہ محدث اور صوفی تھے، قاضی محمد بن اسماعیل یعقوبی (باشندۂ بوشنگ) کے آزاد کردہ غلام تھے۔ اپنے آقا کے ساتھ عراق، حجاز، اھواز، بغداد، بصرہ، اصبہان، کوہستان اور خوزستان کا سفر کیا تھا، اور اُن میں سے ہر جگہ کے محدثین سے فیض پایا تھا، سمعانی نے قوشنج اور ہرات میں اُن سے حدیث پڑھی، سنہ ۵۴۳ھ میں وفات پائی۔[2]

۲۔ ابو محمد بختیار بن عبداللہ، یہ سمعانی کے والد ابوبکر محمد سمعانی کے آزاد کردہ ہندی غلام تھے، اپنے آقا کے ساتھ عراق و حجاز کا سفر کیا تھا، اور خود اپنے آقا سے بہت سی حدیثیں سُنی تھیں، اُن کے علاوہ بغداد میں بڑے بڑے محدثین سے علم کا فیض پایا تھا، مرو میں سکونت اختیار کر لی تھی، اور یہیں صفر سنہ ۵۴۱ھ میں وفات پائی۔[3]

اللہ اکبر! کیا زمانہ تھا کہ جہاز اور ریل کے بغیر ہندوستان سے ترکستان، ایران

---

۱؎ کتاب الانساب ورق ۴۵۷، ۲؎ ایضاً ورق ۵۹۳،
۳؎ ایضاً " " ۵۹۳

خراسان، عراق، حجاز، شام، اور مصر تک کی خاک علم کی تلاش و جستجو میں چھانتے پھرتے تھے، پھر نومسلم غلاموں کی قسمت پر آج کے خاندانی مسلمان آقا رشک کریں، کہ اسلام کے غلام بن کر وہ کیا رتبہ پاتے تھے،

معارف

(اکتوبر ۱۹۲۹ء)

# ہندوستان میں کتب حدیث کی نایابی

## کے

## بعض واقعات

ہندوستان میں حدیث کی کتابوں کی جو نایابی تھی اس کا اندازہ گذشتہ واقعات سے کسی قدر ہوگا نویں صدی ہجری تک صرف مشارق الانوار کا نسخہ ہندوستان میں نظر آتا ہے، سب سے پہلی دفعہ محمد تغلق کے عہد میں ہم کو یہ آواز سنائی دیتی ہے، کہ شمس الدین ترک، مصر سے حدیث کی تین سو ۳۰۰ کتابیں لیکر ملتان تک اس غرض سے آئے تھے کہ ہندوستان میں مذہب حدیث رائج کریں، مگر بادشاہ کا حال سن کر وہ ملتان ہی سے واپس چلے گئے، معلوم نہیں حدیث کی یہ تین سو کتابیں کیا تھیں، اس واقعہ کا راوی ضیاء برنی ہے، جو اس عہد کا مشہور مورخ ہے، مگر ظاہر ہے کہ متن حدیث کی اتنی کتابیں تو نہیں ہو سکتیں، شروح حدیث اور رجال کی کتابیں ملا کر بھی یہ تعداد پوری ہونی مشکل ہے، بہرحال جو بھی ہو، اس واقعہ کا افسوسناک پہلو یہ ہے کہ اتنا بیش قیمت سرمایہ آکر ہندوستان سے واپس چلا گیا،

محمد تغلق المتوفی ۷۵۲ھ جس کے براہ راست تعلقات مصر کی عباسی خلافت سے تھے،

اور اس کی طرف سے اس کو حکومت کا فرمان اور خلعت اور علم بھی ملتا تھا، اور خلیفہ عباسی سے اُس نے بیعت بھی کی تھی، اس کا قاعدہ تھا کہ جب لوگوں سے بیعت لیتا تھا تو مصر کے خلیفہ عباسی کے فرمان کے ساتھ ساتھ قرآن پاک اور مشارق الانوار کا نسخہ سامنے رکھ لیتا تھا[۵۱] اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اس زمانہ تک ہندوستان میں قرآن پاک کے بعد احادیث میں صرف مشارق الانوار کا وجود تھا، جب شاہی کتب خانہ کا یہ حال تھا تو عام لوگوں کی دسترس کا کیا پوچھنا ہے،

الغرض شیخ عبدالحق محدث سے پہلے صرف مشارق الانوار للصاغانی اللاہوری المتوفی ۶۵۰ھ کے نسخے اور کہیں کہیں مصابیح (اصل مشکوٰۃ) للبغوی المتوفی ۵۱۶ھ کے نسخے دستیاب ہوتے تھے، اور یہی دو کتابیں یہاں کے علما کے درس میں تھیں، شیخ عبدالحق محدث دہلوی کا سب سے بڑا احسان یہ ہے کہ وہ عرب سے کم سے کم مشکوٰۃ، موطا امام مالک، صحیح بخاری اور صحیح مسلم کے نسخے لائے، اور اُن کو درس میں داخل کیا، اس کے بعد ان کا اور اُن کے سلسلہ کا دوسرا کارنامہ یہ ہے کہ انھوں نے ان کتابوں کا فارسی میں ترجمہ کیا، اور فارسی میں اُن کی شرحیں لکھیں،

بہرحال شیخ عبدالحق کے ذریعہ مشکوٰۃ کے نسخے حجم کے کم ہونے کی وجہ سے عام ہو گئے اور بخاری کا نام اور حوالہ بھی کتابوں میں آنے لگا، تاہم مخصوص خاندانوں کے سوا صحیح بخاری کا نسخہ عام طور سے نہیں ملتا تھا،

سلاطینِ تیموریہ کے کتب خانے اپنی کتابوں کی تعداد، ندرت اور جامعیت کے لحاظ سے عجائب روزگار تھے، اُن کی تباہی کے بعد اُن کی کتابیں ہندوستان اور یورپ میں منتشر اور پراگندہ ہو گئیں، اور آج بھی کثرت کے ساتھ یہ کتابیں کتب خانوں میں اور کتب فروشوں کے پاس ملتی ہیں، ان میں تفسیر، فقہ، اصول، تصوف، کلام، فلسفہ، ریاضیات، ادب، دواوین

---

۵۱ تاریخ فرشتہ ذکر محمد تغلق

تاریخ ہر فن کی کتابیں ملتی ہیں، مگر حدیث کا کوئی نسخہ ان میں سے برآمد نہیں ہوا، میں نے اس نظر سے خاص طور سے یورپ اور ہندوستان کی مطبوعہ فہرستیں دیکھی ہیں،

لیکن ایک عجیب بات یہ ہے کہ دہلی کے حدود سلطنت سے باہر جو مستقل اسلامی حکومتیں اطراف ہند میں قائم تھیں، ان میں جن کا تعلق عرب سے تھا، وہاں کچھ نہ کچھ سراغ کتب حدیث کا ملتا ہے، اس سلسلہ میں صحیح بخاری کا وہ نسخہ ہے جو بنگال کی سلطنت سادات کی تنہا یادگار ہے، دسویں صدی ہجری کے شروع میں بنگال میں عرب سادات کی حکومت قائم تھی، جس کا ایک سربرآرا علاء الدین شاہ حسین بن سید اشرف الحسینی تھا، اس کا زمانہ ۹۰۵ھ سے ۹۲۷ھ تک ہے، محمد بن یزدان بخش معروف بہ خواجگی شروانی ایک عالم تھے، انھوں نے اپنے ہاتھ سے صحیح بخاری کا ایک نہایت عمدہ نسخہ تین جلدوں میں تیار کیا تھا، اور اس کو سلطان مذکور کی خدمت میں پیش کیا تھا، یہ کمل نسخہ بانکی پور پٹنہ کے مشرقی کتب خانہ میں موجود ہے، اس نسخہ کی تیسری جلد کے اخیر میں خواجگی شروانی کے ہاتھ کی ایک تحریر ہے جس میں اس نسخہ کا پورا حال لکھا ہے اور اور سلطان مذکور کے سامنے اس نسخہ کے پیش کرنے کا ذکر کیا ہے، یہ واقعات عربی میں ایسی عمدہ اور فصیح و بلیغ عبارت میں لکھے ہیں کہ یقین ہوتا ہے کہ وہ عربی کے بہت بڑے ادیب تھے، یہ عبارت کتب خانۂ مذکور کی فہرست کی پانچویں جلد کے ص ۱۰ میں نقل کر دی گئی ہے:

یہ نسخہ پنڈالہ میں لکھا گیا تھا، جو اس زمانہ میں بنگال کا دار السلطنت تھا،

اسی طرح فتح الباری شرح صحیح بخاری کا نسخہ کم از کم احمد آباد گجرات میں بہت پہلے پہنچ گیا تھا، حافظ ابن حجر نے اپنی یہ تالیف ۸۴۲ھ میں ختم کی، اور ۸۵۲ھ میں وفات پائی، پٹنہ کے مشرقی کتب خانہ میں فتح الباری کی تیسری جلد کا ایک ایسا نسخہ ہے جس پر سلطان ابراہیم والی بیجا نگر کی مہر ہے، سلطان ابراہیم کا زمانہ ۹۸۸ھ سے ۱۰۳۵ھ تک ہے، یعنی حافظ ابن حجر کی وفات

کے سو ڈیڑھ سو برس بعد یہ نسخہ ہندوستان پہونچ گیا تھا، اس پر بعد کے زمانہ میں عالمگیر کے ایک امیر قابل خاں کی مہر ہے،

کتب حدیث میں سے شمائل ترمذی کا نسخہ اکبری دور میں غالباً ہندوستان پہونچ چکا تھا، ملا عبد النبی صدر الصدور اور ملا یعقوب صرفی کشمیری عرب سے حدیث پڑھ کر آئے تھے، شاید یہی دونوں اس کو لائے ہوں گے، کیونکہ ملا عبد النبی نے اس شمائل کا گویا ایک خلاصہ کیا ہے جس کا ایک قلمی نسخہ دار المصنفین میں ہے، نیز ملا یعقوب صرفی کے بیٹے ملا کبیر حسن کے ہاتھ کا لکھا ہوا نسخہ ہمارے فاضل دوست مولوی حکیم حبیب الرحمٰن صاحب (ڈھاکہ) کے پاس ہے، یہ ۵۵ھ کا لکھا ہوا ہے، اور جا بجا اس پر کاتب کے حواشی ہیں، حکیم صاحب ممدوح کے پاس ایک اور عجیب نادر چیز ہے، آج تک شیخ عبد الحق محدث دہلوی کے علمی خانوادہ کا آغاز انہی کی ذات سے کیا جاتا تھا، مگر حکیم صاحب کے پاس ایک دستاویز ایسی ہے جو اس آغاز کو ایک پشت اوپر تک لیجاتی ہے، یعنی علامہ ذہبی کی الکاشف جو اسماء الرجال کی ایک کتاب ہے، اس کا ایک نسخہ حکیم صاحب کی ملکیت میں ہے، جس کے پہلے صفحہ پر مولانا عبد الحق محدث دہلوی کے والد ماجد مولانا سیف الدین ترک کے قلم کی عبارت تحریر ہے۔

غازیپور کے شرفاء کے ایک پرانے قصبہ سے چند سال ہوئے کہ میرے پاس وہاں کے ایک علمی خاندان کے چند متروکہ تبرکات کی فہرست آئی تھی، اس میں دوسری قلمی کتابوں کے ساتھ احادیث کی بھی چند قلمی کتابوں کی فہرست تھی، جس میں ہر کتاب کے سامنے اس کی خصوصیات بھی درج تھیں، اس میں صحیح بخاری، صحیح مسلم، جامع ترمذی، ابن ماجہ، شمائل ترمذی، مشکوٰۃ المصابیح، کرمانی شرح بخاری، جمع بین الصحیحین حمیدی، حاشیہ مشکوٰۃ شریف علامہ سید شریف جرجانی، شرح حصن حصین ملا علی قاری، تیسیر الوصول فی احادیث الرسول، موطا

امام مالک کے نام لکھے تھے،

صحیح بخاری کی پہلی جلد کے متعلق لکھا تھا، نہایت خوشخط با اعراب، مدینہ منورہ کے چند علما کی سندین اس میں چسپاں ہیں، اور مولانا عبد الباسط صاحب قنوجی؟ کے قلم کا حاشیہ ہے، تاریخ درج نہین لیکن دوسری جلد کی تاریخ کتابت سنہ [illegible]ھ لکھی ہوئی ہے، اور اس کی خصوصیت تھی کہ اس پر مکہ معظمہ، مدینہ منورہ، شام، خوارزم، اصفہان، اور ماوراء النہر کے علما اور محدثین کے درس وسماعت میں رہ چکنے کی سندین تحریر ہیں،

صحیح مسلم کی نسبت لکھا تھا کہ وہ سنہ [illegible]ھ کی تحریر ہے، نسخہ نہایت پرانا اور خوشخط، شاہی کتبخانہ (کس بادشاہ کے؟) کا ہے،

ترمذی پر تاریخ نہیں دی ہے، مگر لکھا ہے کہ یہ نسخہ نہایت پرانا لکھا ہوا ہے؛

ابن ماجہ کے نسخہ کی نسبت بھی یہی تحریر ہے،

شمائل ترمذی کا نسخہ سنہ [illegible]ھ کا ہے،

مشکوٰۃ المصابیح کا نسخہ سنہ [illegible]ھ کا ہے،

کرمانی شرح بخاری کی تاریخ سنہ [illegible]ھ بتائی گئی ہے، اور لکھا ہے کہ یہ نسخہ مدینہ منورہ میں سنہ تالیف سے صرف پچیس (۲۵) برس بعد کا لکھا ہوا ہے، خوشخط ہے،

جمع بین الصحیحین حمیدی کی کتابت کا سال سنہ ۱۰۹۲ھ ہے؛

حاشیہ مشکوٰۃ، میر سید شریف جرجانی کا زمانہ سنہ [illegible]ھ لکھا تھا،

حصن حصین خوشخط و مطلا سنہ [illegible]ھ کا لکھا ہوا اور اس کی شرح در الثمین ملا علی قاری کا زمانہ سنہ [illegible]ھ مکہ معظمہ کا نسخہ،

تیسیر الوصول کا نسخہ سنہ [illegible]ھ کا بتایا گیا ہے، موطا کا کوئی نسخہ نہ تھا،

بہرحال رفتہ رفتہ عرب سے کتابیں ہندوستان آنے لگیں، اور اس بارۂ خاص میں سب سے پہلے شیخ عبدالحق محدث دہلوی اور اُن کے بعد مولانا شاہ ولی اللہ محدث دہلوی کی فیوض حرمین کا ممنون ہونا چاہئے، مگر اس عہد میں بھی کتبِ حدیث کی جو ندرت تھی، اس کا اندازہ ذیل کے واقعات سے ہو سکتا ہے،

میر عبدالجلیل بلگرامی جو عالمگیر سے محمد شاہ کے عہد تک زندہ تھے، اور ایک زمانہ میں بھکر واقع سندھ میں سرکاری عہدہ دار تھے، وہ اپنے عہدہ سے برطرفی کے بعد بھی چھ مہینے تک وہاں اس لئے پڑے رہے کہ صحیح بخاری کا ایک اچھا سا نسخہ وہاں اُن کو ہاتھ آگیا تھا، اور وہ اس کی نقل لے رہے تھے؛[۵۱]

میر ممدوح کے ایک ہم وطن اور ہمعصر روح الامین خاں بلگرامی پنجاب میں شاہی عہدہ دار تھے، انھوں نے اپنے ہاتھ سے صحیح بخاری اور صحیح مسلم نقل کی؛[۵۲]

مولانا شاہ ولی اللہ محدث دہلوی کے ایک بلگرامی شاگرد شیخ پیر محمد نے اپنے لئے مولانا ممدوح سے درس لینے کے لئے سنہ ۱۱۵۹ھ میں جامع فیروزی میں بیٹھ کر جو نسخہ نقل کیا تھا وہی نسخہ سنہ ۱۱۸۴ھ میں شاہ عالم بادشاہ کے حکم سے اعراب اور مقابلہ اور تصحیح کے بعد خزانۂ شاہی میں داخل کیا گیا، یہ معتبر نسخہ بھی پٹنہ کے مشرقی کتب خانہ کی عزت ہے۔ اس نسخہ کے خاتمہ پر یہ تمام اتفاقات مولانا پیر محمد بلگرامی کے قلم سے لکھے ہیں، پھر حضرت شاہ ولی اللہؒ کے دستِ خاص سے اجازہ اور سند مکتوب ہے، اس کے بعد کوئی محمد ناصح نام عالم ہیں اُن کے ہاتھ کی تحریر یہ ہے،

بحمد اللہ و سبحانہ تصحیح و اعراب صحیح بخاری بحکم اقدس حضرت شاہ عالم بادشاہ خلد اللہ ملکہ و سلطانہ و افاض علی العالمین برہ و احسانہ در سنہ یکہزار و یک صد و ہشتاد و چہار

---

۵۱ مآثر الکرام آزاد بلگرامی ج اول ص ۲۶۵، ۵۲ ایضاً،

ہجری نیقر محمد ناصح عفی (؟) اللہ از اول کتاب تاآخر از نسخہ مصححہ باتمام رسانید"

سنہ ۱۹۲۴ھ میں ایجوکیشنل کانفرنس کا جو اجلاس[1] علی گڑھ میں ہوا تھا، اُس میں قلمی کتابوں کی نمایش کا بھی انتظام کیا گیا تھا، اس نمایش میں حدیث کے بعض نادر نسخے فراہم ہوئے تھے، اسلامیہ اسکول اٹاوہ کے کتب خانہ سے مشکوٰۃ کا ایک نسخہ آیا تھا، جو بادشاہ عالمگیر کے مطالعہ میں رہتا تھا، اور ایک نسخہ شمائل ترمذی کا آیا تھا جس کو افراسیاب خاں نے عالمگیر کی خدمت میں بھیجا تھا، بخاری کا ایک پرانا نسخہ ایڈیٹر صاحب پیسہ اخبار لاہور نے بھیجا تھا جس پر اُس کے ایک مالک نے خریداری کا سال سنہ ۱۰۴۲ھ لکھا تھا،

---

[1] رپٹ اجلاس مذکور حصہ دوم ص ۱۰ سنہ ۱۹۲۴ء                (معارف فروری سنہ ۱۹۲۹ء)

# رُباعی

فارسی کے اصنافِ سخن میں رُباعی گو چار مصرعوں کی مختصر نظم ہوتی ہے، مگر اس کوزہ میں سمندر بند ہوتا ہے۔ بڑے سے بڑا فلسفیانہ خیال، دقیق سے دقیق اخلاقی نکتہ اور پیچیدہ سے پیچیدہ صوفیانہ مسئلہ جو صفحوں اور دفتروں میں نہیں سماتا، ان دو سطروں میں پورا کا پورا ادا ہو جاتا ہے۔

**وجہ تسمیہ** | رُباعی عربی زبان کا لفظ ہے، جس کے معنی "چار والے" کے ہیں، عام طور سے یہ سمجھا جاتا ہے کہ چونکہ یہ چار مصرعوں سے مرکب ہوتا ہے، اس لئے اس کو رُباعی کہتے ہیں لیکن محمد بن قیس رازی نے جو سعدی کے معاصر ہیں، المعجم فی معاییر اشعار العجم (ص ۹۰) میں یہ لکھا ہے کہ اہل عرب اس کو رُباعی اس لئے کہتے ہیں کہ بحر ہزج جس میں رُباعی کہی جاتی ہے چار اجزا سے مرکب ہوتا ہے، اور اس لئے اس کا ایک مصرع عربی میں دو دو جزو کا ایک شعر ہو جاتا ہے، اور اس طرح چار مصرعوں میں چار شعر ہو جاتے ہیں۔ لیکن دولت شاہ کا بیان اس کی وجہ تسمیہ کے نسبت وہی ہے جو عام خیال ہے، یعنی یہ کہ "[illegible] لفظ دو بیتی را گویند [illegible] گفتند کہ این چہار مصراع است رباعی نام گفتند"

**رُباعی کے دوسرے نام** | رُباعی کا ابتدائی نام دو بیتی ہے کہ یہ دو ہم قافیہ بیتوں سے مرکب

ہوتی ہے۔ اور عجیب بات ہے کہ عربی میں اس کو آج تک دوبیتی ہی کہتے ہیں، اور رُباعی
جو عربی نام تھا، اُس نے زبانِ عجم میں فروغ پایا، صاحبِ معجم نے ذرہ ذرہ سے فرق سے
اُس کے حسب ذیل نام بتائے ہیں،

قول: "ہرچہ ازاں جنس، بر ابیاتِ تازی (عربی) سازند، آن را قول خوانند"

غزل: "و ہرچہ بر مقطعاتِ فارسی باشد آن را غزل خوانند"

ترانہ: "اہلِ دانش ملحونات ایں وزن را ترانہ نام کردند"

دوبیتی: "مجرد آن را دوبیتی خوانند، از برائے آنکہ بنائے آن ہر دو بیت بیش نیست

رُباعی: "و مستزاد آن را رباعی خوانند از بہر آنکہ بحرِ ہزج در اشعارِ عرب مربع الاجزا
آمدہ است، پس ہر بیتے ازیں وزن دو بیتِ عربی باشد"

محمد بن قیس رازی کی تصریح کے مطابق اس کا پہلا نام ترانہ[۱] رکھا گیا، اور دوسرے نام
بعد کو رکھے گئے، تذکرۃ دولت شاہ کا بیان ہے کہ پہلے اس کا نام دوبیتی رکھا گیا[۲]، پھر رباعی
دوبیت یا دوبیتی کا لفظ تو عربی میں ہمیشہ کے لئے رہ گیا[۳] مگر فارسی میں چھٹی صدی تک اس
لفظ کا استعمال رباعی کی جگہ نمایاں نظر آتا ہے، محمد بن علی راوندی نے راحۃ الصدور (۵۹۹ھ)
میں ہر جگہ دوبیتی لکھا ہے۔ انوری نے سلطان سنجر کی مدح میں جو رباعیاں لکھی ہیں، اُن کو بھی
دوبیتی کہا ہے[۴]، یہ صحیح نہیں ہے، کہ قدما عربی میں رباعی کو صرف دوبیتی کہتے تھے، رباعی
نہیں کہتے تھے، بلکہ صحیح یہ ہے کہ رباعی بھی کہتے تھے، چنانچہ نشوار المحاضرہ میں جو چوتھی صدی کے وسط کی
مستند عربی تصنیف ہے، رُباعیات کا لفظ موجود ہے، جیسا کہ آگے آئے گا، باخرزی متوفی

---

[۱] معجم فی معائر اشعار العجم ص ۹۰ گب [۲] تذکرۂ دولت شاہ ص ۳۰ گب، [۳] ابن خلکان [۴]
راحۃ الصدور ص ۳۰ و غیرہ

۵۶۸ھ نے بھی خریدۃ القصر میں رباعیات کا لفظ استعمال کیا ہے[1]

**رُباعی کی ایجاد** رباعی کی ایجاد کی تاریخ نہایت مبہم ہے مگر یہ مسلّم ہے کہ بحر ہزج کا یہ وزن پہلے مستعمل نہ تھا، بعد کو رواج پایا ہے، اس کی ایجاد کی صورت اہلِ ادب یہ بیان کرتے ہیں کہ ایک دفعہ چند لڑکے گولی کھیل رہے تھے، ایک گولی لڑھکتی ہوئی سوراخ کے پاس آئی، اس پر خوشی کے عالم میں ایک لڑکے کے منہ سے بے ساختہ یہ نکلا کہ ع

غلتان غلتاں ہمی رود تا بن گو[2]

شعرا نے اس وزن کو، بحر ہزج کی ایک قسم پاکر اس کو قبول کر لیا، اور تین مصرع اور لگاکر اس کو چو مصرع کر دیا، یہ تو رباعی کی ایجاد کے متعلق قدر مشترک تھا، مگر ایجاد رباعی کے متعلق ہمارے سامنے دو مختلف روایتیں ہیں، ایک تو دولت شاہ سمرقندی (تالیف ۸۹۲ھ) کی جس کا بیان ہے کہ یہ بچہ صفاریہ خاندان کے بانی یعقوب صفار المتوفی ۲۶۹ھ کا لڑکا تھا، اور خود یعقوب صفار کھڑا اپنے بچہ کے کھیل کا تماشا دیکھ رہا تھا کہ دفعۃً بچہ کی زبان سے یہ برجستہ مصرعہ نکلا، یعقوب کو یہ وزن پسند آیا، لیکن چونکہ اس وقت تک یہ وزن مستعمل نہ تھا، اس لئے ابودلف عجلی اور ابن الکعب جو دربار کے شعرا تھے اُن کو بلوا کر پوچھا کہ یہ کونسا بحر ہے، انھوں نے تحقیق کرکے بتایا کہ یہ بحر ہزج کی ایک قسم ہے، اور اس پر اسی وزن کے تین اور مصرع لگاکر دو شعر پورے کر دیئے، اور دو بیتی اس کا نام رکھا،[3]

لیکن اس سے متقدم تصنیف معجم فی معاییر اشعار العجم کے مصنف نے بڑی عبارت آرائی کے ساتھ اس واقعہ کو اس طرح لکھا ہے، کہ چند حسین و خوشرو بچے سڑک پر گولی کھیل رہے تھے،

---

[1] خریدۃ القصر، ص ۱۴۴، [2] یہ متن معجم کی روایت کے مطابق ہے، دولت شاہ میں لب گو بہ متاخرین نے اس کو تا سرِ گو کر دیا ہی، [3] تذکرۂ دولت شاہ سمرقندی ص ۳۰ گب

تماشائیوں کا ہجوم تھا، انہی میں ایک طرف ایک شاعر بھی کھڑا تھا، جو غالباً رودکی تھا، کہ دفعتہً ایک بچہ کی زبان سے یہ موزوں مصرعہ نکلا، شاعر کو یہ وزن بہت پسند آیا، اور اُس نے تین مصرع اور لگا کر دو بیتی کر دیا،

**رباعی کی تاریخ** صورتِ واقعہ کچھ بھی ہو، اور وہ شاعر کوئی بھی رہا ہو، مگر دونوں روایتوں کا تاریخی نتیجہ یکساں ہے یعنی یہ کہ یہ تیسری صدی ہجری کے آخر کا واقعہ ہے کیونکہ یعقوب نے سنہ ۲۶۵ھ میں اور رودکی نے بروایتِ عام سنہ ۳۰۴ھ میں وفات پائی ہے، اس بنا پر تیسری صدی ہجری کے اواخر میں رباعی کی صنف پیدا ہوئی،

رباعی گو صوفیہ بلکہ شعراء کے ضمن میں تذکروں میں سب سے پہلا نام حضرت بایزید بسطامی المتوفی سنہ ۲۶۱ھ کا ملتا ہے، چنانچہ مجمع الفصحاء میں یہ تین رباعیاں اُن کے نام سے ہیں،

(جلد اول صفحہ ۶۵، ایران)

ای عشق تو کشتہ عارف و عامی را — سودای تو گم کردہ نکونامی را
ذوق لب میگون تو آورد برون — از صومعہ بایزید بسطامی را

---

از ما ہمہ رہ بکوی بدنامی باد — وز سوختگان نصیب ما خامی باد
ناکامی ما چو ہست کام دل دوست — کام دل ما ہمیشہ ناکامی باد

---

گر قرب خدا می طلبی دلجو باش — واندر پس و پیش خلق نیکوگو باش
خواہی کہ چو صبح صادق الوعد شوی — خورشید صفت با ہمہ کس یکرو باش

---

سمعانی نے کتاب الانساب میں رودکی کا ذکر کیا ہے، اور اس کی تاریخ وفات سنہ ۳۲۹ھ بتائی ہے،

لیکن زبان کی صفائی اور رُباعی کا وزن جو تیسری صدی کے خاتمہ تک غیر معروف تھا، اس نسبت کی صحت میں شک پیدا کرتا ہے، اور اس شک کی تائید والہ[1] داغستانی کے بیان سے ہوتی ہے، معلوم ہوتا ہے کہ صاحب مجمع الفصحا نے یہ رباعیات تقی اوحدی سے نقل کی ہیں، اور اس کی نسبت والہ داغستانی نے ریاض الشعراء میں حسب ذیل خیالات ظاہر کئے ہیں،

"راقم حروف را اعتماد بقول و ضبط تقی اوحدی نیست، چہ میر مذکور بسیار کم مایہ و کم تتبع بودہ، چنانچہ بعض رباعیات شیخ ابوسعید و باباافضل کاشی را بنام شیخ بایزید قدس سرہٗ نقل کردہ در حال آنکہ ہیچ کس از متقدمین و مورخین و ارباب خبرت و اہل تحقیق ذکر نہ کردہ اند، کہ شیخ بایزید شعری فرمودہ تقی اوحدی را نسیان بسیاری نیز بودہ، چنانچہ گاہ ہست کہ یک شعر را بنام سہ کس چہار کس نقل کردہ است"

(نسخۂ قلمی کتب خانہ ندوۃ العلماء در ترجمۂ حکیم سنائی)

رُباعی گو شعراء میں اگر دولت شاہ کا اعتبار کیا جائے، تو ابو دلف عجلی اور ابن الکعب جو یعقوب صفار المتوفی سنہ ۲۶۵ھ کے درباری شعراء تھے، سب سے پہلے رُباعی موزوں کی، اگر قیس رازی کی معجم فی معاییر اشعار العجم کی روایت کا لحاظ کیا جائے، تو اُس کے گمان میں سب سے پہلے جس نے رُباعی کہی، وہ رودکی المتوفی سنہ ۳۰۴ھ ہے، (سمعانی[2] نے اُس کی تاریخ وفات سنہ ۳۲۹ھ ثبت کی ہے،)

دیوان رودکی کے نام سے جو مجموعۂ کلام ایران میں سنہ ۱۳۱۵ھ میں چھپا ہے، اور جس کے قلمی نسخہ کی طرف صاحب مجمع الفصحا نے اشارہ کیا ہے، اس کے آخر میں ص ۱۰۸ سے ص ۱۱۳ تک

---

[1] والہ داغستانی گو متاخر ہے، محمد شاہ کا معاصر تھا، مگر کاوش و تحقیق میں اس کا پایہ بلند ہے جیسا کہ اس کے تذکرہ سے ظاہر ہے، [2] کتاب الانساب ص ۲۶۲ گ ب

رباعیات کا عنوان ہے۔ اس کے تحت میں دو دو شعر کے بیس منظومات ہیں، جن میں عشقیہ، حکیمانہ، اخلاقی، اور خمریہ مضامین ہیں، مگر وزن و قافیہ کے اعتبار سے ان میں - - - - - - - -

- - - - - - - - - - - - - - - - - - - - - - - -

صرف چھ منظومات ایسے ہیں، جو رباعی ہیں؛ اور بقیہ قطعے ہیں، وہ چھ رباعیاں ہیں:

(۱)

با آنکہ دلم از غم ہجرت خوں شد ۔۔۔ شادی بغم توام از غم افزوں شد

اندیشہ کنم ہر شب و گویم یارب ۔۔۔ ہجرانش چنین است وصالش چوں شد

۔۔۔۔۔۔

(۲)

چشمم ز غمت بہ ہر نفسی گہر بسفت ۔۔۔ بر چہر ہزار گل ز یارم بشگفت

رازے کہ دلم ز جان ہمی داشت نہفت ۔۔۔ اشکم بزبان حال با خلق بگفت

۔۔۔۔۔۔

(۳)

ہاں تشنہ جگر مجوی زیں باغ ثمر ۔۔۔ بے دستانیست این ریاض بردو

بیہودہ ہماں کہ باغبانت بقضاست ۔۔۔ چوں خاک نشستہ گیر و چوں باد گذر

۔۔۔۔۔۔

(۴)

چوں کشتہ بہ بینت دو لب کردہ فراز ۔۔۔ وز جان تہی قالب تنہا سودہ باز

بر بالینم نشستہ می گوئی بناز ۔۔۔ کے کشتۂ ترا من و پشیمان شدہ باز

۔۔۔۔۔۔

(۵)

اے از گل سرخ رنگ بر بودہ و بو ۔۔۔ رنگ از پئے رخ ربودہ بو از پئے مو

گل رنگ شود چو روی شوئی ہمہ جوئی ۔۔۔ مشکیں گردد چو مو فشانی ہمہ کو

۔۔۔۔۔۔

چوں کار دلم ز زلف او ماندہ گرہ | بر ہر رگِ جان صد آرزو ماندہ گرہ
امید زگریہ بود افسوس افسوس (۶) | کانہم شبِ وصل در گلو ماندہ گرہ

ایک اور رُباعی مجمع الفصحا کے نسخہ میں ہے۔

در منزلِ غم فگندہ مفرش مائیم | در آب دو چشم و دل بر آتش مائیم
عالم چو ستم کند ستم کش مائیم (۷) | دست خوش روزگارِ ناخوش مائیم

حضرت الاُستاذ نے مجمع الفصحا کے حوالہ سے چھٹی رُباعی شعرالعجم میں نقل کی ہے،
اور ذوقِ شعری کی بنا پر فیصلہ فرمایا ہے، کہ "یہ صناعانہ کلام رودکی کا نہیں ہو سکتا"
(شعرالعجم جلد اول احوال رودکی)

اگر یہ سات رُباعیاں رودکی کی ہوں بھی تو تعجب معلوم ہوتا ہے کہ بانی فن کے ہاں
اس قدر کم اس کی مثالیں ہوں۔

اصل یہ ہے کہ رودکی کا کلام جو متقدمین کی تصریح کے مطابق ہزار ہا شعروں پر مشتمل تھا،
ضائع گیا، اور جو دیوان تھی یا سبو عہ ملتا ہے، رضا قلی خاں ہدایت صاحب مجمع الفصحا
کی تحقیق کی بنا پر وہ حکیم قطران کے کلام سے مخلوط ہے جس کا زمانہ رودکی کے سو برس بعد
کا ہے، مصنف موصوف دیباچہ کے تیسرے صفحہ میں کہتا ہے،

"گویند حکیم رودکی چندیں ہزار بیت شعر فارسی مدون کردہ بود کہ اکنوں ہزار
یک آن نماندہ چنانچہ رشیدی گفتہ"

شعرا ورا بہ شمردم سیزدہ رہ صد ہزار | ہم فزوں تر آید از وی شمر گر بشمری

و طرفہ تر ایں کہ در زمال باشعار ے کہ بنام ابو عبداللہ جعفر بن محمد الرودکی معروف
و مشہور است در دیوان ابو منصور قطران مسطور است و از دست"

پھر رودکی کے احوال میں کہا ہے،

"رودکی اشعار بسیار داشتہ اما اشعار وے چیزے در میان نماندہ و ہمہ بتحلیل رفتہ تا آنکہ رشیدی سمرقندی در باب نظم او گوید (شعر او را گذرا) واکنوں قلیلے اشعار بنام وے مذکور است و در بعضے تواریخ و کتب تذکرہ مسطور است، چوں دیوان حکیم قطران پدید آمد، بیشتر آنہاں نیز دراں دیوان دریافتہ شد، و دیوانش معروف نبودہ و در مدائح وے ابونصر اندر است، گمان کردہ اند کہ نصر بن احمد است و شاعر رودکی است، پس از آنکہ در تواریخ و آثار وقتے رفت پدید آمد کہ حکیم رودکی صد.... سال قبل از قطران بودہ، این اشعار معروف بنام وے از قطران است الا قلیلے کہ دراں نیز شبہہ است۔" (ص، ۲۲۲)

اصل یہ ہے کہ نصر سامانی ممدوح رودکی اور ابونصر مملان ممدوح قطران کے درمیان اختلاط ہوگیا،

بہرحال اس بیان سے ہویدا ہے کہ اگر رودکی رُباعی کا موجد ہے تو اس کے موجودہ دیوان میں رُباعیاں اتنی کم کیوں ہیں، اور بعض میں زبان کی صناعی کی جو بعد کی چیز ہے، وجہ کیا ہے، اور نیز یہ بھی ثابت ہوتا ہے کہ اس کے کلام کا بڑا حصہ ضائع ہوگیا، اس لئے اُس کی رُباعیوں کا نشان لگانا اب محال ہے، ورنہ سمعانی کے زمانہ میں (سنہ ۵۰۶ھ سنہ ۵۶۲ھ) اس کا دیوان بلاد عجم میں بکثرت ملتا تھا، انساب سمعانی میں ہے،

الشاعر دیوانہ بلاد العجم — جس کا دیوان عجم کے شہروں میں

المعروف — دائر و سائر ہے،

رُباعی گو حکیموں میں پہلا نام اور مطلق رُباعی گویوں میں دوسرا نام معلم ثانی ابونصر فارابی

المتوفی ۳۳۹ھ کا لکھا ہے، ابن خلکان نے ایک عربی قطعہ مشتبہ طور سے اس کی طرف منسوب کیا ہے، فارابی گو نسلاً ترک تھا، مگر اس زمانہ میں عجم و ترکستان کی عام زبان فارسی ہی تھی، اور اس کے علاوہ وہ متعدد زبانوں سے واقف تھا[۵۱]، اس لئے اس کی طرف فارسی رباعیات کا انتساب غیر متوقع نہیں ہے، شہرزوری کی تاریخ الحکماء میں ہے، ولہ فارسی۔

بہرحال تذکروں اور بیاضوں میں اس کی طرف چند رباعیات منسوب ملتی ہیں، مجموعہ منتخبات دار المصنفین میں حسب ذیل رباعیاں اس کے نام سے درج ہیں:

| | |
|---|---|
| اے آنکہ شما پیر و جوان دیدارید | ازرق پوشاں گنبد دوّارید |
| طفلے ز شما در بدما محبوس است | او را بہ خلاص ہستی (؟) گمارید |

......٭......

| | |
|---|---|
| اسرار وجود خام و ناپختہ[۵۲] بماند | وآں گوہر بس شریف ناسفتہ بماند |
| ہر کس ز قیاس حرفے گفتند | وآں نکتہ کہ اصل بود ناگفتہ بماند |

یہی دونوں رباعیاں مجمع الفصحا میں حکیم مذکور کے حال میں (جلد اول، ص۳۰) مندرج ہیں، صرف اس قدر تغیر ہے کہ پہلی رباعی کے دوسرے مصرع میں گنبد دوّارید کے بجائے ایں کہن دیوارید اور چوتھے مصرع میں ہستی کے بجائے مستی ہے، اور دوسری رباعی کے تیسرے مصرع میں بجائے ہر کس ز قیاس، ہر کس بہ دلیل عقل چیزے گفتند۔

ایک اور مجموعۂ (خیابان عرفان مرتبہ محمد حسن بلگرامی) میں ایک اور رباعی فارابی کے نام سے لکھی ہے:-

| | |
|---|---|
| زاں پیش کہ از جہاں فرومانی فرد | کر کن کہ نبایدت پشیمانی خورد |

---

[۵۱] تاریخ مختصر الدول، ابوالفرج ملطی ص ۲۹۵، بیروت۔ [۵۲] اوپر گذر چکا ہے کہ یہ رباعی کسی قدر لفظی تغیر کے ساتھ خیام کے رباعیات میں بھی شامل ہے، لفظ ناپختہ قافیہ کے لحاظ سے غلط ہے۔

امروز بکن چوں می توانی کارے   فردا چہ کنی چو ہیچ نتوانی کرد

فارابی صوفی حکیم تھا، اور صوفیوں کے لباس میں رہتا تھا[1] مگر ان قرائن کے باوجود کوئی صحیح اور غیر مشکوک دلیل اُس کے رُباعی گو شاعر ہونے پر ہمارے ہاتھ میں نہیں ہے بجز اس کے کہ شہرزوری نے "تاریخ الحکماء" میں اس کے حال میں لکھا ہے، ولہ اشعار حسنۃ حکمیۃ (اس کے اچھے حکیمانہ اشعار ہیں) اور اُس کے عربی حکیمانہ اشعار دو صفحوں میں نقل کیے ہیں۔

اس کے بعد شاعرانہ رنگ میں ابو شکور بلخی کا نام ملتا ہے جس کا شمار سامانی عہد کے شاعروں میں ہے، ۳۳۶ھ میں اُس نے ایک کتاب لکھی تھی، عوفی نے لباب الالباب جلد دوم ص ۱۳ (گب) میں اس کا ذکر کیا ہے، اور شراب کے متعلق اُس کے متعدد قطعے نقل کیے ہیں، اور ایک یہ رُباعی لکھی ہے،

اے گشتہ من از غم فراوان تو پست   شد قامت من ز درد ہجران تو شست[2]
اے شستہ من از فریب دستان تو دست   خود ہیچ کسے بسیرت و شان تو ہست

اسی عہد کا ایک اور ضخیم شاعر عمارہ مروزی ہے جس نے سامانیہ کا آخری اور غزنویہ کا ابتدائی زمانہ پایا ہے، صاحب مجمع الفصحاء نے اس کا سال وفات ۳۶۰ھ لکھا ہے، وصف شراب اس کا خاص موضوع ہے، عوفی نے اس کی یہ رُباعی نقل کی ہے،

ان مے بہ سپید آں بت سیمین تن[3] نگر   گوئی کہ آفتاب بہ پیوست با قمر

---

[1] قفطی اور ابو الفرج ملطی میں ہے: وقام فی کنفہ مدۃ بزی اہل التصوف، یعنی وہ ایک زمانہ تک سیف الدولہ کے سایۂ دولت میں اہل تصوف کے لباس میں رہا، درۃ الاخبار میں فارابی کے صوفیانہ کلمات بھی مذکور ہیں۔ [2] مجمع الفصحاء میں یہ مصرع اس طرح ہے ع شد قامت من ز بار ہجران تو شست [3] مجمع الفصحاء میں یہ لفظ "سمین تن" ہے،

زاں ساغرے کہ سایہ بیفگندش می برد    برگ گل سپید است بگوئی بالا[1]

رباعی کی بحر کے بعض قطعات بھی ہیں جن سے معلوم ہوتا ہے کہ ہنوز رباعی فن کی زنجیروں میں کسی نہیں گئی تھی۔ جامی نے نفحات میں لکھا ہے کہ ایک دفعہ سلطان سعید ابوالخیر کو مزارہ کا کوئی شعر سنایا گیا، تو وجد کا عالم طاری ہو گیا؛ اور اپنے مریدوں کے ساتھ وہ اس کی قبر پر گئے،[2]

اس زمانہ میں دیالمہ کی ایک شاخ آل زیار کا بادشاہ شمس المعالی قابوس بن وشمگیر دیلمی تھا، جو سنہ ۳۶۶ھ میں تخت نشین ہوا۔ کمال البلاغہ اور سیر الملوک اوس کی تصنیفیں ہیں، کمال البلاغہ مصر میں چھپ گئی ہے۔ شمس المعالی نے بعض رباعیاں بھی کہی ہیں۔ مجمع الفصحاء سے یہ رباعیاں نقل ہیں، (جلد اول ص ۵۳)

گل شاہ نشاط آمد و مے میر طرب    زاں روے بدیں دو می کنم عیش طلب
خواہی کہ بدیں بدانی اے ماہ سبب    گل رنگ رخت دارد و مے رنگ دو لب

۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔

شش چیز دراں زلف تو دارد مسکن    پیچ و گرہ و بند و خم و تاب و شکن
شش چیز دگر ازان نصیب دل من    عشق و غم و درد و رنج و تیمار و حزن

غرضکہ تصوف کا آغاز دیلمیوں کے زیر سایہ ہوا ہے، جو چوتھی پانچویں صدی میں سنہ ۳۲۰ سے لے کر سنہ ۴۴۷ھ یعنی سلجوقیوں کی پیدائش تک برسر عروج رہے۔ اس بنا پر تصوف کی حکیمانہ رباعی چوتھی صدی کے وسط میں پیدا ہو چکی تھی۔ نشو و ارتقا کا نظرہ، جو چوتھی صدی کے اواخر کی تصنیف ہے،

---

[1] مجمع الفصحاء میں یوں ہے، جو صحیح ہے۔ ع واں ساغرے کہ سایہ فگند است می برد،

[2] مجمع الفصحاء جلد اول ص ۳۵۰ (ایران)

ان کی شہادت سے ثابت ہے کہ اس عہد یعنی دیالمہ کے عہد میں صوفیانہ رباعیاں مجلس سماع کو گرم کرتی تھیں، اب غزنوی دور آیا، اس کے سلاطین اور شعرا میں مختصر ہنگامی واقعات مثلاً شکریہ، معذرت، شکایت، فخر، تہنیت، عید اور دوسرے ہنگامی واقعات کی فی البدیہہ نظم میں یہ صنف سخن ترقی کرتی نظر آتی ہے، غزنویہ کا آغاز ۳۶۵ھ میں ہوا، اور اس کے عروج کا ستارہ سلجوقیہ کے آفتاب اقبال کی روشنی میں ۴۲۹ھ میں چھپ کر رہ گیا، غزنوی دور کے شعرا میں سے عنصری المتوفی ۴۳۱ھ کے یہاں رباعیاں کثرت سے ہیں، مجمع الفصحا[1] میں اس کی بیس رباعیاں درج ہیں، مشہور کہانی کی بنا پر ایاز کی زلف کٹنے کے حسن تعلیل میں اس کی رباعی ہے،

کی عیب سر زلف بت از کاستن است　　چہ جائے بغم نشستن و خاستن است

روز طرب و نشاط و مے خواستن است　　کآراستن سرو بہ پیراستن است

ایک دفعہ سلطان محمود چوگان کھیلنے میں گھوڑے سے گر گیا، اس پر عنصری نے برجستہ رباعی کہی،

شاہا ادبے کن فلک بد خو را　　کآسیب رسانید رخ نیکو را

گر گوے خطا رفت بچوگانش زن　　ور اسپ خطا کرد بمن بخش او را

سلطان نے وہ گھوڑا اس کو بخش دیا، اس پر شاعر نے شکریہ کی دوسری رباعی برجستہ عرض کی،

عنصری کی رباعیات زیادہ تر انہی ہنگامی واقعات اور حسن و عشق کے مضامین کی ہیں،

---

[1] مجمع الفصحا، جلد اول ص ۳۶۲، ایران،

اس عہد کے مشہور ترین شاعر فردوسی کے کلام میں بھی رُباعی کی صنف پائی جاتی ہے؛ مشہور روایت کے مطابق عنصری، فرخی، اور عسجدی کی بزمِ انس میں فردوسی نے جب پہلے پہل قدم رکھا تھا، تو ان تینوں نے رُباعی ہی کا ایک ایک مصرعہ کہکر فردوسی کے زورِ سخن کی آزمائش کی تھی[۱]۔ یہ بھی کہتے ہیں کہ فردوسی نے سلطان کے حکم سے کسی خوش رو غلام کے آغازِ خط کی تعریف میں یہ رُباعی کہی تھی،

مست است بتا چشم تو تیر بدست ‏ ‏ بس کن کہ ز تیر چشم مستِ تو بخست
گر پوشید عارضت زرہ عذر ش ہست ‏ ‏ کز تیر سد ہمہ کس خاصہ بدست

غزنوی شعراء میں عسجدی المتوفی ۴۳۲ھ کی رُباعیات خاص نوعیت رکھتی ہیں؛ ان میں عشق حقیقی و مجازی کی معتدل ترکیب پائی جاتی ہے، مجمع الفصحاء میں اس کی دس رُباعیاں ہیں جن میں سے پہلی حسبِ دستورِ زمانہ آغازِ خط کے وصف میں ہے،

بر گل رقمی ز مشک ناگاہ زدند ‏ ‏ بر تنگ شکر مورچگان راہ زدند
آئینۂ روے دوست زنگار گرفت ‏ ‏ از بسکہ بر او سوختگان آہ زدند

---

در دورِ تو عقلِ کل کنشتی گردد ‏ ‏ حسنِ ابدی شہرہ بزشتی گردد
خاکسترِ کشتگانت در دوزخِ عشق ‏ ‏ پیرایۂ حورانِ بہشتی گردد

---

دل دوش ہزار چارہ سازی می کرد ‏ ‏ با وعدۂ دوست عشق بازی می کرد
تا بر کفِ پاے تو تواند مالید ‏ ‏ دل را ہمہ شب دیدہ نمازی می کرد

---

[۱] تاریخ گزیدہ مستوفی ص ۸۲۲ - (گب)

صبح است و صبا مشک فشاں می گذرد — دریاب که از کوے فلاں می گذرد
برخیز چہ نشینی که جہاں می گذرد — بوے بستاں که کارواں می گذرد

درجسم پیالہ جاں روانست رواں — در روح مجسم آں روانست رواں
درآب فسردہ آتش سیال است — در درج بلور لعل کانست رواں

آں جسم پیالہ میں بجاں آبستن — ہمچوں مستی بارغواں آبستن
نے نے غلطم پیالہ از غایت لطف — آبیست بآتش رواں آبستن

گرزاں که مرا فلک دہد مال فرہ — بکشایم ازیں کار فرو بستہ گرہ
ترکی بخرم که ہرکہ بیند گوید — اے خاک تو از خون خریدار تو بہ

از شرب مدام و لاف مشرب توبہ — وز عشق بتان سیم غبغب توبہ
در دل ہوس شراب و برلب توبہ — زیں توبۂ نادرست یارب توبہ

عوفی نے لب لالباب کی پہلی جلد میں سلاطین غزنویہ و امراے چغانیہ (جو غزنویہ کے زیر اثر تھے) اور امراے جرجان کی بہت سی رباعیاں (باب اول در لطائف اشعار ملوک کبار) نقل کی ہیں، اگرچہ زیادہ تر ہنگامی واقعات کے ذکر و بیان میں تفریحی حیثیت رکھتی ہیں البتہ ان میں سے ایک شخص خاص ذکر کے قابل ہے اور وہ شمس المعالی قابوس بن وشمگیر کا پوتا

عنصر المعالی کیکاؤس بن اسکندر بن شمس المعالی قابوس امیر جرجان ہے، جو سلطان مودود بن مسعود غزنوی کا معاصر تھا، یہ ایک سخن سنج و سخن فہم امیر تھا، اوس کے اشعار تذکروں میں مذکور ہیں، مجمع الفصحاء میں اس کی دس اخلاقی اور عشقیہ رُباعیاں لکھی ہیں، پہلی رباعی یہ ہے،

گر شیر شود عدو چو پیدا چہ نہفت　　　با شیر بہ شمشیر سخن باید گفت
کاں را کہ بگور خفت باید بے جفت　　　با جفت بجان خویش نتواند خفت

اس عہد کا رُباعی گو حکیم ابو علی سینا المتوفی سنہ ۴۲۸ھ ہے، اس نے متعدد حکیمانہ رباعیاں کہیں، جو تذکروں اور سفینوں میں مذکور ہیں، اُن میں سے بعض خیام کے نام سے بھی ملتی ہیں، ڈاکٹر ایتھے نے سنہ ۱۸۷۵ء میں ابن سینا کی بارہ رُباعیوں کو جمع کر کے چھپوایا ہے، مجمع الفصحاء میں اُس کی یہ پانچ رُباعیاں ہیں،

دل گرچہ دریں بادیہ بسیار شتافت　　　یک موئے ندانست ولے موئے شگافت
اندر دلِ من ہزار خورشید بتافت　　　(۱)　　　آخر بکمال ذرہ راہ نیافت

............

باایں دو سہ ناداں کہ چنیں می دانند　　　از حمق کہ دانائے جہاں آنانند
خر باش کہ ایں جماعت از فرط خری　　　(۲)　　　ہر گو نہ خر است کافرش می خوانند

............

کفر چو منی گزاف و آساں نبود　　　محکم تر ازیں ایمانِ من ایمان نبود
در دہر چو من یکے و آں ہم کافر　　　(۳)　　　پس در ہمہ دہر یک مسلماں نبود

............

از قعر گل سیاہ تا اوج زحل　　　کردم ہمہ مشکلاتِ گیتی را حل
بیروں جستم ز قید ہر مکر و حیل　　　(۴)　　　ہر بند کشادہ شد مگر بند اجل

اے کاش بدانمی کہ من کیستمی — سرگشتہ بعالم از پے چیستمی
گر مقبلیم آسودہ و خوش زیستمی (۵) ورنہ بہزار دیدہ بگریستمی

مجموعۂ منتخبات دارالمصنفین میں ایک دو رباعیاں اور بھی ہیں، مگر وہ بھی خیام اور محقق طوسی کے منسوبات میں ہیں، اوپر کی پانچ رباعیوں میں دوسری، تیسری، چوتھی، خیام کے مجموعہ میں بھی ملتی ہیں،

غزنوی دور میں سلطان محمود کے زمانہ میں مشہور صوفی شاعر شیخ ابو الحسن خرقانی المتوفی ۴۲۵ھ کا ظہور ہوا، یہ پہلی مقدس ہستی ہے، جس نے رباعیات کے پردے میں عشق حقیقی کے مضامین ظاہر کئے، ہمارے مجموعۂ منتخبات، مجمع الفصحاء، اور آتشکدہ میں اُن کی متعدد رباعیاں ہیں، ہمارے مجموعہ میں یہ رباعیاں شیخ کے نام سے ہیں،

تا گبر نشی با تو بتے یار نبو — در گبر شی از بہر بتے عار نبو
آن را کہ میان بستہ زنار نبو (۱) آن را بمیان عاشقان کار نبو

............

روزے بہ بہار بے تو بگذشت و گذشت — شب ہم بخیال بے تو بگذشت و گذشت
یک چشم زدن بے تو نہ بودم ہرگز (۲) اکنون مہ و سال بے تو بگذشت گذشت

............

سودائے سر بے سر و ساماں یک سو — اندیشۂ خاطر پریشاں یک سو
بے مہری چرخ و جور ناداں یک سو (۳) اینہا ہمہ یک سو غم جاناں یک سو

............

اے سینہ بیا طرح فغاں اندازیم — افسانۂ عشق در میاں اندازیم
تا از دل ما خبر رسانند بیار (۴) دل بر سر راہ کارواں اندازیم

مجمع الفصحا میں دو رُباعیاں اور ہیں۔

آں دوست کہ دیدنش بیاراید چشم — بے دیدنش از گریہ نیاساید چشم
ما را ز برائے دیدنش باید چشم (۵) — گر دوست نہ بیند بچہ کار آید چشم

والہ داغستانی نے صرف پہلی رُباعی نقل کی ہے، اور اُس کی زبان کی بنا پر یہ لکھا ہے،

"در رُباعیات دیگر ایشاں نیز ہمیں سیاقت آمیختہ بزبان پہلوی است"

(در ترجمۂ ابو الحسن خرقانی)

اسرار ازل را نہ تو دانی و نہ من — وین حرفِ معما نہ تو خوانی و نہ من
ہست از پسِ پردہ گفتگوی من و تو (۶) — گر پردہ برافتد نہ تو مانی و نہ من

ایک اور رُباعی اُن کی طرف منسوب ملتی ہے،

گویند مرا کہ می پرستم ہستم — گویند مرا فاسق و مستم ہستم
در ظاہرِ من نگاہ بسیار مکن (۷) — کاندر باطن چنانکہ ہستم ہستم

چھٹی رُباعی خیام کے اکثر نسخوں میں موجود ہے، اور ساتویں بھی وینہ اور کلادیانی کے نسخوں کے رو سے خیام کی ملکیت میں داخل ہے، اور پہلی رُباعی کی زبان بقیہ رُباعیوں سے الگ ہے، جو قابلِ لحاظ ہے،

نفحات الانس جامی کے تفحص سے معلوم ہوتا ہے، کہ شیخ ابو الحسن خرقانی سے پہلے شعر پسند صوفیہ اس ساز کو عربی میں چھیڑتے تھے، گو اُن سے پہلے فارسی کا کوئی ترانہ خوانِ صوفی نظر نہیں آتا، اِلّا یہ کہ بایزید بسطامی کی طرف، چند مشکوک رُباعیاں منسوب ہیں،

اسی زمانہ میں شیخ کا معاصر بابا طاہر ہمدانی المتوفی سنہ ۴۱۰ھ (یا بقول براؤن بقیاس روایت راحۃ الصدور قریب سنہ ۴۵۰ھ) ہے، یہ نصیری فرقہ کا درویش تھا، رے کی دہقانی بولی

میں یہ رُباعیاں کہا کرتا تھا، اُس کی رُباعیوں کا مجموعہ موجود ہے، اور چھپ بھی گیا ہے یہ پہلا
مستقل مجموعہ رُباعیات کا ہے، جو اس وقت ہمارے سامنے موجود ہے،

اُس کی دو رُباعیاں یہ ہیں، :-

نصیحت می کنم سودش نمی بو ولے دارم کہ بہبودش نمی بو
بر آذر می نہم دودش نمی بو بباد ش می دہم بیہودہ باد

......

نسیمے کز بنِ آں کاکل آید مرا خوشتر ز بوے سنبل آید
چو شور گرم خیالت را در آغوش سحر از بسترم بوے گل آید

اس کے بعد سُلطان ابو سعید ابو الخیر صوفی المتوفی سنہ ۴۴۰ھ آتے ہیں، جن کی رُباعیاں
عشقِ حقیقی کی تیز و تند شراب سے لبریز ہیں، اُن کی رُباعیوں کے بھی کئی اڈیشن مشرق و
مغرب میں شائع ہو چکے ہیں،

اس سلسلہ میں ایک اور قابلِ ذکر ہستی بابا افضل الدین افضل کاشانی (یا کاشی)
کی ہے یہ ایک فاضل و حکیم صوفی تھے، آذر آزاد بلگرامی، اور ہدایت طہرانی کی تصریح کے مطابق
اُن کی متعدد تالیفات یادگار ہیں، کہتے ہیں کہ خواجہ نصیر الدین نے اُن کی مدح میں وہ شعر
کہا ہے جس کی بنا "افضل افضل" کی تلمیح پر ہے۔ بابا کی اس شہرت کے باوجود کس قدر افسوس
کی بات ہے، کہ ان کا زمانہ صحیح طور سے متعین نہیں، آزاد بلگرامی نے ید بیضا میں لکھا ہے،
کہ یہ سلطان محمود غزنوی کے معاصر تھے، اور سُلطان اُن کو ایران سے اپنے ساتھ لایا تھا،
اور وہ مدت تک غزنین میں مقیم رہ کر، پھر اپنے وطن مالوف کو واپس گئے، آذر نے
آتشکدہ میں لکھا ہے، کہ یہ خواجہ نصیر طوسی اور ہلاکو کے معاصر تھے، اور خواجہ نے "تاتاریوں کے

برپا کرنے میں اللہ تعالیٰ کی کیا مصلحت ہو،" اس سوال کو ایک عربی میں نظم کرکے بابا کے پاس بھیجا تھا، اور بابا نے اوس کا جواب دیا تھا۔ مگر خواجہ کی جس رُباعی کا حوالہ دیا گیا ہے وہ خیام کے ملوکات میں ہے، ہدایت نے مجمع الفصحاء میں نہ صرف یہی لکھا ہے کہ یہ خواجہ نصیر کے معاصر تھے، بلکہ یہ بھی افواہ نقل کی ہے، کہ وہ خواجہ نصیر کے خالو تھے، اور دالہ داغستانی نے نقل کیا ہے، کہ خواجہ نصیر، بابا کے ہمشیرزادہ تھے،

بہرحال ان دو مختلف تصریحوں کے مطابق ان دونوں زمانوں میں دوسو برس سے زیادہ کا فصل ہوجاتا ہے، اگر وہ بقول آزاد سلطان محمود کے معاصر تھے، تو چوتھی صدی کے اواخر اور پانچویں صدی کے اوائل میں تھے، اور اگر بقول آذر و ہدایت خواجہ نصیر طوسی کے معاصر تھے، تو ساتویں صدی ہجری کے اواسط میں ان کو ماننا پڑے گا،

آزاد کی تائید میں امین رازی کی ہفت اقلیم سے ہوتی ہے، امین رازی نے عوفی[1] کے حوالہ سے نہ صرف سلطان محمود کی معاصرت لکھی ہے، بلکہ یہ بھی لکھا ہے کہ ایاز بابا کا شاگرد تھا، اور اسی لئے سلطان محمود جس نے بابا کو نظر بند کردیا تھا، بابا نے اُس کی شان میں مدحیہ قصیدہ لکھ کر ایاز کی وساطت سے سلطان کی خدمت میں گذرانا، اور قید سے رہائی پائی، معلوم ہوتا ہے کہ خواجہ نصیر نے بابا کی نسبت جو کلمات کہے، اُن کی بنا پر بابا کو خواجہ کا معاصر بنا یا گیا ہے،

بابا کی رُباعیات کا انتخاب سب سے زیادہ دالہ داغستانی نے کیا ہے، چنانچہ پانچ صفحوں میں اُن کی رُباعیاں نقل کی ہیں،

---

[1] عوفی کی لُب الالباب میں جو شعراء کا تذکرہ ہے، مجھے یہ بیان نہیں ملا، شاید اس کی کسی اور تصنیف میں یہ ذکر ہو،

ان کے کلام میں بھی خیام کے رُباعیات کا اقتباس موجود ہے،

سنہ ۴۲۹ھ میں نیشاپور کے مطلع سے سلجوقی دور کا آفتاب طلوع ہوتا ہے، سلجوقیوں کا زمانہ اس صنفِ سخن کے اوجِ شباب کا زمانہ ہے، اس عہد میں رُباعی گوئی سلاطین، وزرا، امرا، علما، حکما، اور عام شعرا، کا دلچسپ مشغلہ ہو جاتا ہے، اسی میں سوال و جواب ہوتے ہیں، حسن و عشق کی روداد بیان کی جاتی ہے، مناظرِ قدرت کی تصویریں کھینچی جاتی ہیں، اور بادۂ ساغر کی نئی نئی تشبیہوں کے مرقعے تیار کئے جاتے ہیں، اس عہد میں ہر قسم کی عشقیہ، خمریہ، حکیمانہ اور صوفیانہ رُباعیات کے دفتر کے دفتر ملتے ہیں، اس زمانہ کے مشہور رُباعی گویوں میں سلجوقی دربار کے کاتب و ادیب شاعر، ندیم علی بن حسن باخرزی کا نام ہے، جو تتمۃ الدہر اور خریدۃ القصر کے ذیل دمیۃ القصر کا مصنف ہے، جو اس عہد کے عربی شعرا، کا تذکرہ ہے سنہ ۴۶۷ھ میں اپنے ایک محبوب غلام یا حریف دوست کے ہاتھ سے مارا گیا، یہ عربی و فارسی دونوں زبانوں کا ادیب و شاعر تھا، عربی زبان کے ساتھ فارسی دیوان بھی یادگار چھوڑا، عوفی نے لباب الالباب میں اس کے تذکرہ میں (جلد اول ص ۰۰) لکھا ہے، کہ اس نے اپنے فارسی رُباعیات کا ایک مجموعہ بھی ترتیب دیا تھا، جس کا نام طرب نامہ رکھا تھا، اور جو حروفِ ہجم کی ترتیب پر مرتب ہے، اس کا ایک نسخہ کتب خانہ سمرقند میں بخارا میں دیکھا تھا"

---

لہ عوفی میں اس کا سالِ وفات سنہ ۴۶۲ھ لکھا ہے، مگر ابن خلکان میں سنہ ۴۶۷ھ ہے، عوفی نے اس کی کنیت ابوالقاسم بتائی ہے، اور ابن خلکان میں ابوالحسن ہے، میرے خیال میں عوفی کا یہ بیان صحیح ہے، کہ خود باخرزی نے اپنی کتاب کے آخر میں اپنے معاصرین کی جو تقریظیں شامل کی ہیں، اُن میں سے ایک میں اُس کو ابوالقاسم کہہ کر خطاب کیا گیا ہے،

(دمیۃ القصر ص ۳۱۲ حلب)

(باقی صفحہ آیندہ پر)

باخرزی ایک بادہ پرست، سرخوش، امیروں اور بادشاہوں کی مجلس انس کا ندیم و مصاحب تھا، اور خود اپنی کتاب میں اوس نے اپنے جرم کا ہلکا سا اعتراف کیا ہے، بہر حال اسی کا اثر تھا، کہ اُس کی رباعیاں بھی تمامتر مست و سرخوش اور عیش و طرب کی محفلوں کے موزوں ترانے ہیں، عوفی نے اس کی وہ چند رباعیاں نقل کی ہیں، جو طرب نامہ کے مطالعہ کے بعد اس کی زبانی یاد[1] رہ گئی تھیں،

(۱)

پیرامنِ روز قیرگوں شب دارد — ز ہر دو شکرستاں دو کوکب دارد
بر سُرخ گُل از غالیہ عقرب دارد — واز نوش دو تریاک مجرب دارد

(۲)

برگردنِ خویش بستہ عقد گہر — واز گوش بیا دریختہ حلقۂ زر
گوئی غم عشق جلوہ کرد اے دلبر — زاشک ورُخِ من بگردن و گوش تو در

(۳)

زاں می خواہم کہ خرمی را سبب است — نامش می زکیمیائے شادی لقب است
سُرخ است چو عناب وز آب عنب است — آبے کہ بُرخ بر آتش آرد عجب است

(۴)

خصم تو اگر باز ندارد نہ تو چنگ — صد گونہ برائے تو بر آمیزم رنگ
بنشینم اگر کار بماست و بہ تنگ — بر آتش چو کباب بر تیغ چو زنگ

(بقیہ حاشیہ صفحہ ۱۰۰) سیف الدین باخرزی دوسرے ہیں جو صوفی شاعر تھے، اور نجم الدین کبریٰ کے مرید تھے ۶۵۸ھ میں وفات پائی،

[1] لباب الالباب عوفی جلد ۱ صفحہ ۵۲

| | |
|---|---|
| اے غالیہ شوریدہ بما شورۂ سیم[1] | وز غالیۂ تو سیم را رنگِ وسیم |
| بر رغم را نہادی اے در یتیم | دہ تاج سیہ بر سرِ دہ ماہی شیم |

تیسری رُباعی خیام کے بعض مجموعوں میں بھی داخل ہے، باخرزی کا ایک دوست اور عزیز و ہمدم و ہم پیالہ محمد بن ابی نصر ہے، باخرزی نے اس کی نسبت اپنے تذکرہ میں لکھا ہے "ولہ رباعیات بالفارسیۃ واختراعات فیہا دقیقہ" فارسی کی رباعیاں نقل نہیں کی ہیں مگر عربی اشعار نقل کئے ہیں، جو تمامتر سوز و ساز اور رنگ و مستی ہیں۔[2]

عہدِ سلجوقی کے حکما، اور صوفیہ میں دو نام خاص کر قابل ذکر ہیں، ایک امام محمد غزالی المتوفی ۵۰۵ھ اور دوسرے اُن کے بھائی امام احمد غزالی المتوفی ۵۱۷ھ امام محمد غزالی کا ایک قطعہ اور تین رُباعیاں مجمع الفصحا میں ہیں، رباعیاں حسب ذیل ہیں،

| | | |
|---|---|---|
| کس را پس پردۂ قضا راہ نہ شد | (۱) | وز سرِ قدر ہیچ کس آگاہ نہ شد |
| ہر کس ز سرِ قیاس چیزے گفتند | | معلوم نہ گشت و قصہ کوتاہ نہ شد |

| | | |
|---|---|---|
| ما جامہ نمازی بسر خم کر دیم | (۲) | وز آبِ خرابات تیمم کردیم |
| شاید کہ دریں میکدہ ہا دریابیم | | آن یار کہ در صومعہ ہا گم کردیم |

| | | |
|---|---|---|
| خاکِ درِ کس مشو کہ گردت خوانم | (۳) | گر خود ہمہ آتشی کہ سردت خوانم |
| تا تشنہ تری بخلق محتاج تری | | سیر از ہمہ شو تا سرہ مردت خوانم |

---

[1] مجمع الفصحا میں شوریدہ کی جگہ سائیدہ اور شورہ کی سورہ ص ۳۴۴، [2] دمیۃ القصر ص ۲۶۵ طبع

پہلی اور دوسری رُباعیاں خیام کے بعض نسخوں میں بھی ہیں،

(دیکھو مطبوعات بمبئی)

امام احمد غزالی صوفی صافی تھے، مجمع الفصحا میں اُن کی تین صوفیانہ رُباعیاں ہیں۔
یہ تمام اشخاص خیام کے معاصرین تھے، اِس قرن کے دوسرے رُباعی گو صوفیوں میں
سب سے مشہور و معروف ہستی شیخ الاسلام ابو اسماعیل عبداللہ انصاری ہروی المتوفی ۴۸۱ھ[1]
کی ہے، یہ مذہبًا حنبلی اور مشربًا صوفی تھے، عربی اور فارسی دونوں زبانوں میں شعر کہتے تھے
جو زیادہ تر عجز و تقصیر، طلب مغفرت، نصیحت و موعظت اور مناجاتوں پر مشتمل ہیں، ابن رجب
حنبلی نے طبقات الحنابلہ میں اُن کا مفصل ذکر کیا ہے، اور اُن کے بعض عربی اشعار بھی
نقل کئے ہیں، منازل السائرین تصوف میں اُن کی مشہور کتاب ہے، فارسی میں اُن کی مناجاتیں
بہت دلکش ہیں، اسی سلسلہ میں اُن کی رُباعیاں بھی ہیں، جن کا نمونہ یہ ہے؛ دوسری رُباعی
مجموعۂ منتخبات دار المصنفین میں اور بقیہ تین مجمع الفصحا میں ہیں،

عیب است بزرگ برکشیدن خود را | وز جملہ خلق برگزیدن خود را
(۲)
از مردمک دیدہ بباید آموخت | دیدن ہمہ کس را نہ دیدن خود را

.....×.....

عودم چو نبود، چوب بید آوردم | روی سیہ و موے سپید آوردم
تو خود گفتی کہ نااُمیدی کفر است | فرمان تو بردم و اُمید آوردم

[1] ریاض الشعراء اور مجمع الفصحا وغیرہ تذکروں میں ۲۹۶ھ کی ولادت اور ۳۸۱ھ کی وفات غلط
لکھی ہے، ایک صدی کی کمی ہے، میں نے یہ تاریخ ابن رجب حنبلی کی طبقات الحنابلہ سے نقل کی ہے، جس نے
اُن کے معاصرین اور تلامذہ سے اُن کے احوال نقل کئے ہیں،

شرط است کہ چون مرد رہ درد شوی | خاکی تر و ناچیز تر از گرد شوی
(۳)
پر گو ز مراد گم شود مرد شود | بفگن الف مراد تا مرد شوی

........٭........

دی آدم و دنیا ہر از من کارے | وامروز ز من گرم نہ شد بازارے
(۴)
فردام بود بے خبر از اسرارے | تا آمدہ بہ بود ازین بسیارے

........٭........

خیام اور عبد اللہ انصاری کی بعض رباعیاں بھی باہم مختلط ہیں،

اسی عہد کے ایک اور صوفی شاعر ہیں جن کا نام اس سلسلہ میں اب تک نہیں لیا گیا ہے اور وہ شیخ احمد بدلی[1] سبزواری ہیں، جو ۵۸۲ھ میں سلطان تکش خوارزم شاہ کے عہد میں موجود تھے، مصنف جہاں کشا نے ان کا ذکر ان لفظوں میں کیا ہے،

"چون کار اہل سبزوار باضطرار رسید و ملجاء و مہربے نہ بود بشیخ احمد بدلی کہ از ابدال زمانہ بود، و در علوم دینی و حقیقی یگانہ .........، و ورا در حقائق اشعار است از غزل و رباعیات و رسائل"

آخری فقرہ جہاں کشا کے دوسرے نسخہ میں جو مطبوعہ نسخہ کے حاشیہ پر ہے، حسب ذیل ہے:

"و او را در حقائق اشعار و رباعیات و رسائل بسیار است"

اس کے بعد یہ ہے :۔

"و این رباعی او راست"

اے جان اگر از غبار تن پاک شوی | تو روح مقدسی بر افلاک شوی

---

[1] مستوفی نے تاریخ گزیدہ نے مشائخ کے سلسلہ میں اُن کا ذکر کیا ہے، (ص ۷۸۰) اور اُن کا

متعلقات کو بیان کریں، وہ اصحابُ المغازی ہیں، بہرحال محدث یا صاحب سیرت، یا صاحب شمائل، یا صاحبِ المغازی، یہ کل کے کل گو مضامینِ متعلقہ کی حیثیت سے الگ الگ ناموں سے موسوم ہیں، لیکن روایت کی حیثیت سے ان سب کا ایک ہی درجہ ہے، یعنی یہ سب اصحابِ روایت اور علماء نقل ہیں، اور تمام اصحابِ روایت اور علمائے نقل ایک ہی ترازو کے پلہ میں تولے جائیں گے،

اس بنا پر، جو شخص بھی اسلامی روایات کا کوئی ٹکڑا بھی کسی سے نقل کرکے بیان کریگا خواہ وہ دینی احکام و فرائض سے متعلق ہو، خواہ پیغمبرِ اسلام علیہ السلام کی ذاتِ گرامی سے منسوب ہو، خواہ وہ غزوات اور لڑائیوں کے بارہ میں ہو، خواہ وہ آپ کے اخلاق و عادات سے تعلق رکھتا ہو، اس کے لئے اس بات کے ثبوت کی ضرورت ہے کہ درحقیقت ایسا ہی ہے، عقلِ انسانی پر آئندہ پچھلی نسلوں یا غائب اشخاص کو اس حکم یا واقعہ کا علم صرف روایت ہی کے ذریعہ ہو سکتا ہے، اور ایک انسان کے ہاتھ میں یہی ایک ذریعہ ایک سے دوسرے تک بات کے پہنچانے کا ہے، اور تمام دنیا کے واقعات اور حوادث کے علم کا مدار صرف تاریخ پر ہے،

اسلامی اور غیر اسلامی روایات میں فن کی حیثیت سے یہی سب سے بڑا امتیاز فرق ہے کہ غیر مسلم قوموں نے اپنے انبیاء اور ہادیوں کے اقوال اور افعال کی روایتوں کی جانچ اور پڑتال کے متعلق کوئی اصول مدوّن نہیں کیا ہے، اور مسلمانوں نے اس کے لئے بہت سے اصول مدوّن اور منضبط کئے ہیں، اور اسی معیار پر غلط اور صحیح، سچی اور جھوٹی روایت کو وہ پرکھتے ہیں، مثلاً ہمارے عیسائی بھائیوں کے یہاں، ان چار مشہور انجیلوں کے علاوہ اور بہت سی انجیلیں ہیں، مگر انھوں نے چار کو مسلّم مان کر بقیہ کو جعلی اور ناقابلِ تسلیم قرار دیا ہے، مگر

ہیں وہ اصول نہیں معلوم جن کی بنا پر اس جھوٹ اور سچ، صحیح اور جعلی میں فرق کیا جا سکے، لیکن مسلمانوں کے پاس اُن کے جانچنے کے لئے وہ فن ہے جس کا نام اصول ہے اور جس کی متعدد شاخیں ہیں،

آج تنقیدی تاریخ کے فن نے یورپ میں بے انتہا ترقی کی ہے، اور ابن خلدون کے بنیادی فلسفۂ تاریخ نے یورپ جا کر عظیم الشان برگ و بار پیدا کیا ہے، اور اس امر پر بڑا زور صرف کیا جاتا ہے کہ اس تاریخ کا فلاں واقعہ نظرت، مقتضائے عہد اور اس زمانہ کے ماحول کے لحاظ سے ممکن بھی ہے، یا نہیں، غرض درایت کے نقطۂ نظر سے کوئی پہلو جدید یورپ کے نقاد مورخین کی محققانہ نگاہ سے اوجھل نہیں ہونے پاتا، لیکن یہ پہلو کہ اس واقعہ کو کس نے دیکھا، کس سے سُنا؟ ہم تک کس واسطہ سے پہنچا کبھی معرض بحث میں نہیں آتا، آج یورپ میں محققین اور عدالتوں نے حوادث اور واقعات میں شہادت کی حیثیت کو جو اہمیت دی ہے وہ مخفی نہیں، مدعی اور شاہدوں اور گواہوں کی وقعت، پوزیشن، اخلاق، عینی شہادت اور سچائی کو ہر طرح سے جانچنے کی انتہائی کوششیں کی جاتی ہیں، پھر یہ کیا ظلم ہے کہ موجودہ واقعات کی تحقیق کے سلسلہ میں تو شاہدوں اور گواہوں کے متعلق یہ احتیاط برتی جائے اور گذشتہ واقعات کے قبول و رد میں اس کے بالمقابل شہادت کے تمام اصول کو بالائے طاق رکھ دیا جائے، اور سچ اور جھوٹ میں کوئی تفریق نہ کی جائے، نہ اس کی تلاش اور جستجو کی جائے،

حدیث و روایت بھی دنیا کے ہزاروں علوم و فنون میں سے ایک فن ہے، ہر علم و فن کی طرف جو لوگ منسوب ہیں، یا جو کسی علم و فن کی آگاہی اور واقفیت کے مدعی ہیں، ہر شخص جانتا ہے کہ ان سب کا درجہ برابر نہیں ہوتا، بہت سے ان میں کسی فن کے آشنا اور

اس علم کے محض ابجد خوان اور حرف شناس ہوتے ہیں، دوسروں کی حالت اُن سے بہتر ہوتی ہے،
بعض کا درجہ بہت بلند ہوتا ہے، اور کچھ ایسے باکمال بھی ہوتے ہیں جو اس علم یا فن کے محقق،
اس کو ترقی دینے والے، اس کے تمام حقائق اور اسرار کے کامل ماہر ہوتے ہیں، اس کا فیصلہ
کہ اس کو اس علم یا فن میں نقص یا کمال کا کونسا درجہ حاصل ہے، اس علم و فن کے متعلق اس
کے کارنامے اس کے ہم عصر و ہم پیشہ فضلاء کی رائیں اور اس زمانہ کے قبولِ عام کی نگاہیں
اس کو نمایاں کر دیتی ہیں، اور بالآخر ان کو اس علم و فن کا معیاری درجہ اور رتبہ حاصل ہو جاتا ہے،
ہر عہد اور ہر زمانہ میں علم و فن کی ہر شاخ میں اس کی ہزاروں مثالیں گذر چکی ہیں، اور گذر رہی ہیں،
گذشتہ اور موجودہ علما اور مصنفین کے اعتبار، استناد اور صحتِ نقل کا پیمانہ اسی معیار پر
قائم ہے،

یہی اصول اسلامی روایات کے حاملین اور ابتدائی مسلمان مصنفین کے فرقِ مراتب
اور امتیازات میں قائم ہے، جس کی بنا پر مالک، بخاری، مسلم، ترمذی، ابو داؤد، نسائی،
ابن حنبل، ابن ماجہ، ابن اسحاق، واقدی، ابن سعد، ابن ہشام، طبری، دیلمی، کلبی وغیرہ
ابتدائی مسلمان مصنفین کی کتابوں میں مراتب اور درجات ہیں،

ہر علم و فن کے مسائل کے متعلق اس کے جاننے والوں اور محققوں ہی کی رائے معتبر
ہو سکتی ہے، ایک عالم لغت کی رائے کیمسٹری کے کسی مسئلہ کی نسبت یا ایک جغرافیہ دان کی
رائے طب کے متعلق، ایک ادیب کی رائے ما بعد الطبیعیات کے بارہ میں یا ایک محدث کی
رائے ہیئت کے کسی مسئلہ کے فیصلہ میں بالکل بے سود ہے، مسلمان علما اور حکما میں بو نقاسم
حریری سے ریاضیات کی نسبت اور موسیٰ خوارزمی سے مقامات کی نسبت سوال بے کار
ہوگا، بو علی سینا سے حدیث کی تحقیق اور امام بخاری سے طبیعیات کے مسائل حل نہیں

کئے جا سکتے، اس لئے یہ کھلی ہوئی بات ہے کہ حدیث و روایت نبوی کی تحقیق میں "ایک انشا پرداز جغرافیہ داں اور محاضرات نویس کی رائے کیوں معتبر نہیں، جس طرح گبن کا کام نیوٹن سے نہیں لیا جا سکتا، اسی طرح ابنِ حجر کا کام یاقوت سے نہیں لیا جا سکتا، اور نہ یاقوت کا کام ابنِ حجر سے لیا جا سکتا ہے، اس لئے یہ کہنا بالکل سچ ہے کہ "ہم کو واقدی کو معتبر ثابت کرنے کے لئے ایک انشا پرداز، ایک جغرافیہ داں اور ایک مورخ (یاقوت) مورخ نہیں سوانح نگار تھا) کی شہادت منزل تک نہیں پہونچا سکتی۔

اس کے فیصلہ کے بارہ میں یہ کہنا صحیح نہیں ہے کہ تھیالوجین (عالم الٰہیات) اور غیر تھیالوجین کے تعصب کی دیوار حائل ہے، بلکہ فن کی واقفیت اور تحقیق کی دیوار حائل ہے، کسی شہر کی جائے وقوع، اور اس کے نام کی صحت کے بارے میں ابنِ خردازبہ، مقدسی، مسعودی، ادریسی اور یاقوت جغرافیہ دانانِ اسلام کی جو رائے ہوگی، اس کے مقابلہ میں امام بخاری، امام مسلم، امام احمد بن حنبل، خطابی، اور ابنِ حجر کی رائے قابلِ تسلیم نہ ہوگی، یہ بالکل ایک کھلا ہوا مسئلہ ہے، اس لئے آپ کی یہ حیرت کہ "ہم کیوں ابتدائے اسلام کے ممتاز مصنفوں جغرافیہ دانوں، اور مورخوں کے فیصلوں کو اس عجلت کے ساتھ چھوڑ دیں، کیا واقدی کی تصنیف اسی طرح ان اشخاص کو اپنی رائے زنی کے لئے دعوت نہیں دیتی، اور کیا اس کا فیصلہ صرف مذہبی علماء (تھیالوجینس) کی رایوں سے ہوگا" دور ہو جائے گی،

اب میں آپکے اس سوال پر آتا ہوں کہ "وہ کیا اصول ہے جس کی بنا پر واقدی کی صداقت رد کی جاتی ہے، اور وہ اصول عرض کرنا چاہتا ہوں جو کسی مصنف کے رد و قبول پر حاوی ہے، پہلے گذر چکا ہے کہ ہر علم و فن کے فضلاء اور محققین کے کارنامے معاصرانہ شہادتیں ہیں، اس علم و فن کے ساتھ اس کا شغف و شوق اور کاوش و تحقیق اُن کے مرتبہ اور درجہ کو متعین کر دیتی ہے،

اور ایک ناآشنائے فن عطائی، مدعی محض، عالم، فاضل، اور محقق کامل کے متفاوت درجوں کی تعیین کر دیتی ہے، یہی حال سلسلۂ روایت اور اسناد کے واقفوں، عالموں، اور محققوں کے رتبوں اور درجوں کی تعیین اور تشخیص کا ہے، امام بخاری کے سامنے بغداد میں روایات کے دس متفرق سلسلے باہم الٹ پھیر کر امتحاناً پیش کئے جاتے ہیں، وہ بہ ترتیب ان سلسلوں کو ٹھیک اپنی جگہ رکھ کر پیش کر دیتے ہیں، اور علماء کا مجمع اُن کی حیرت انگیز یادداشت اور حافظہ کو دیکھ کر دنگ رہ جاتا ہے، اس بنا پر اس فن میں امام بخاری کا جو درجہ ہوگا، وہ اس اناڑی کا نہیں ہو سکتا جس کو اپنی کسی روایت کی پوری سند بھی نہیں معلوم،

اول نفس مصنفین کو لیجیے، فضل وکمال، دیانت و تقویٰ، حفظ و یادداشت، فہم و استنباط کے لحاظ سے ان میں بہت کچھ فرق ہوتا ہے، پھر آپ کو معلوم ہے کہ کم از کم ایک دو نسل تک اسلامی روایات کا بڑا حصہ زبانی کتاب کے سبقوں کی طرح رٹ کر یاد کیا جاتا تھا، اس لئے راویوں کی قوت حافظہ کا امتحان بھی ضروری تھا،

اب اسلامی فن روایت کے اصول کی بنا پر کسی مصنف کی کتاب میں کسی واقعہ کے مستند طور سے درج ہونے اور اس کے معتبر ہونے کیلئے ضروری ہے کہ

۱۔ مصنف خود معتبر، ثقہ، دیانت دار، اور صادق القول، اور اپنی روایتوں کے تمام سلسلوں سے واقف ہو، اور اپنے راویوں کے انتخاب میں اس نے پوری کوشش کی اور کامیابی حاصل کی ہو،

۲۔ اس کی ہر روایت کا سلسلۂ سند ہو،

۳۔ اس کی روایت کا ابتدائی راوی واقعہ کا عینی شاہد ہو، یا کسی عینی شاہد سے اس کے ملنے کا کافی ثبوت ملتا ہو،

۴ واقعہ کے شاہد عینی سے لے کر مصنف تک ہر دور کے راوی کی کڑی موجود ہو ۔

۵ ہر دور کے راوی کی نسبت یہ بھی معلوم ہو کہ وہ ثقہ، معتبر اور صادق ہو ۔

۶ ہر دور کے راوی کی نسبت ثابت ہو کہ اُس نے اپنے پیش رو سے سنا ہو اور یا کم از کم دونوں ایک زمانہ میں موجود تھے ۔

یہ چند اصول ہیں جو ایک ایسے مختصر مضمون کی چند سطروں میں بیان کئے جا سکتے ہیں۔ اس معیار پر ہم بخاری اور واقدی کی روایتوں کو جانچتے ہیں، تو معلوم ہوتا ہے کہ بخاری کے تمام معاصرین بالاتفاق اس کو ثقہ، معتبر، صادق، متدین اور روایت کے اشخاص اور رجال کا سب سے بڑا پرکھنے والا کہتے ہیں، اور دوسرے کے اکثر معاصرین اس کو جھوٹا، کاذب اور دروغ گو، اور روایت کے اشخاص و رجال سے اس کو نابلد محض کہتے ہیں۔ نتیجہ ظاہر ہے۔

اب ان دونوں کے راویوں کا حال ہم دیکھتے ہیں تو پاتے ہیں کہ بخاری اپنی ہر روایت کے شروع سے اخیر تک راویوں کے نام بنام گناتے ہیں، اور ان میں سے اس کے ہر دور کا راوی اپنے زمانہ کا مشہور و معروف، متدین، راست باز اور معتبر تھا، دوسری طرف واقدی کے یہاں اکثر سے یہی معلوم نہیں کہ اُس نے واقعہ کو کس سے سُنا؟ اس نے کس سے کہا، اور اس کا شاہد عینی کون تھا؟ اس لئے ایسی حالت میں ہر منصف مزاج روایت کے دونوں مصنفوں کے بیانات کے رد و قبول کا آسانی فیصلہ کر سکتا ہے۔

واقدی نے اگر کہیں کہیں ایک دو راویوں کے نام لکھے بھی ہیں، تو وہ غیر مشہور، نامعتبر یا مجہول ہیں، اور بخاری کا ہر راوی اپنی جگہ پر معاصرین میں مسلم الثبوت اور اہل فن کے نزدیک مستند رہا ہے۔ پھر نفس واقعہ اور اس کی تفصیلات کو دیکھتے ہیں، تو ثابت ہوتا ہے کہ بخاری کے بیان کی تصدیق دوسری معاصر و مماثل روایتوں کی تائید سے بھی ہوتی ہے، اور واقدی کے

خاص بیان کی تائید کسی معاصر سے نہیں ملتی، اس قسم کی متعدد مثالیں جب دو مصنفوں میں ملیں گی، تو ضرور ایک کو مستند اور دوسرے کو غیر مستند قرار دیا جائے گا" یہ اصول ہی جس کی بنا پر ایک مصنف کو قبول اور دوسرے کو رد کیا جاتا ہے"،

جس طرح دوسرے علوم و فنون کے ممتاز و مستند محققین ہر زمانہ میں ہوتے رہے ہیں، اسی طرح اسلامی علم روایت کے ممتاز و مستند محققین بھی ہر دور میں گذرتے رہے ہیں جن کا تدین، جن کی ثقاہت، جن کا علم و فضل خود اُن کے کارناموں، علمی کاوشوں، ان کی زندگیوں کے سوانح اور اُن کے معاصرین کی شہادتوں سے ثابت ہے، اور جنھوں نے اپنی پوری زندگی اور زندگی کا ہر لمحہ روایتوں کی تحقیق، راویوں کی چھان بین، رجال کی تلاش و تفتیش میں بسر کیا، اور اُن کے عہد کے انسانوں نے ان کے تدین، تحقیق اور فضل و کمال پر بھروسہ کیا، اُن کی تحقیقات اور بیانات اس عہد کے راویوں کے متعلق معیار قرار پائے،

اور چونکہ مختلف اشخاص کے متعلق اُن کے مختلف واقف کاروں کے تجربے کبھی کبھی مختلف بھی ہوتے ہیں، اس لئے راویوں کے متعلق مختلف رائیں بھی ہیں، ان راویوں کی صحت کا معیار خود ان اصحاب رائے کا فضل و کمال ہے، اور یہ اختلاف رائے خود علم اسماء الرجال کی صداقت کی دلیل ہے، اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ یہ واقعی مختلف اشخاص کے ذاتی تجربوں پر قائم ہے، اگر ان میں بجائے اختلاف کے یکسانی ہوتی، تو اول تو یہ اشخاص کے متعلق نقد و تجربہ کی غیر فطری مثال ہوگی، دوسرے اس سے شبہہ پیدا ہو سکتا تھا کہ یہ ایک جعلی، بناوٹی اور مرتبہ جھوٹ ہے، اس بنا پر کسی راوی کے متعلق اگر مختلف ناقدین کی مختلف رائیں ہوں، تو ان رایوں میں سے کسی ایک پہلو کی ترجیح کے لئے حسب ذیل اصول ہیں،

۱۔ معاصر ناقدین کی اکثریت کدھر ہے ؟

۲ - مختلف رتبوں کے ناقدوں میں سے اعلیٰ درجہ کے مستند ناقدین کس طرف ہیں۔

۳ - عام ناقدین کی اکثریت کس طرف مائل ہے؟

کسی راوی کے متعلق متاخر عہد کے غیر معاصر ناقد جب اپنی رائے دیتے ہیں تو اس کی بنیاد حسب ذیل چیزوں پر ہوتی ہے،

۱ - راوی کی موجودہ روایات کے ذخیرہ کی نوعیت کیا ہے اور زیادہ تر اس میں معروف یا منکر کس قسم کی باتیں ملتی ہیں؟

۲ - دوسرے مستند لوگوں کے بیانات سے اس کا بیان کہاں تک موافق یا مخالف ہے؟

۳ - اس مختلف فیہ راوی کے معاصر فضلاء کی رائیں اس کے متعلق کیا ہیں، اور اگر وہ مختلف ہیں، تو اُن میں مشہور و معروف ناقدین کدھر ہیں، یا اُن کی کثیر تعداد کس جانب ہے،

۴ - متاخر ناقد نے گو خود اس راوی کو نہیں جانچا، مگر اس کے متعلق اُس نے اپنے شیوخ کی زبان سے سُنا جو اس راوی کے معاصر تھے،

اس تفصیل سے واضح ہوگا کہ واقدی کے متعلق پچاس برس بعد امام بخاری کیونکر اپنی رائے ظاہر کر سکتے ہیں،

واقدی کے متعلق ابو حاتم رازی کی رائے موضوع سے خارج ہے، ابو حاتم [illegible] یہ ہے کہ واقدی کے ہم عصر محدثین اور فضلائے روایت نے دیکھا، کہ [illegible] ی مدینہ کے [illegible] اور غیر معروف راوی جن کے حالات سے واقفیت نہیں اُن سے روایت کیا کرتا ہے کہ اور ایسی روایتیں کرتا ہے، جو منکر ہیں یعنی کسی ثقہ اور معتبر راوی کے بیان سے اُن کی تائید و تصدیق نہیں ہوتی، اور جن کو ہم جانتے ہیں، اب ایسی حالت میں یہ اشتباہ ہو سکتا تھا کہ

ممکن ہے کہ یہ منکر اور غیر مصدقہ روایتیں خود واقدی نے گھڑلی ہوں، اور دوسرے غیر معروف شیوخ کی طرف اُن کو منسوب کر دیا ہو یا یہ کہ جھوٹی روایتیں انہی غیر معروف شیوخ کی ساختہ ہوں اور واقدی نادانستگی میں اُن کو سچ کر بیان کیا کرتا ہے، شک کے ان دونوں پہلوؤں میں سے ایک کی تعیین واقدی کے ہم عصر فضلاء نے اس طرح کی کہ انھوں نے دیکھا کہ وہ معروف و مشہور اساتذہ جو اس قسم کی منکر روایتیں ہرگز نہیں کرتے، اور نہ انھوں نے کی، واقدی ان سے بھی اس قسم کی روایتیں علانیہ اُن کی طرف نسبت کر کے کیا کرتا ہے، اس سے معلوم ہو گیا کہ ان لغو اور غیر مصدقہ روایتوں کے گھڑنے کا کارخانہ خود اسی کے گھر میں قائم تھا،

کیا یہ موضوع بحث سے خارج رائے ہے،

ابراہیم حربی جنھوں نے واقدی کی حمایت کی ہے اور کہا ہے کہ

"مفصل سند کے بغیر روایت کرنا اگر جرم ہے تو امام زہری اور محمد بن اسحاق بھی اس سے بری نہیں"

ہم نے اپنے گذشتہ مضمون میں اس کے دو جواب دیئے ہیں

۱۔ زہری اور ابن اسحاق واقدی سے بہت زیادہ بلند ہیں، اس لئے اُن کی بلا سند بات بھی واقدی کی بے سند باتوں سے زیادہ وقیع ہے کہ واقدی کا جعل ساز ہونا ثابت تھا، اور وہ دونوں اس الزام سے قطعاً بری ہیں، اور خصوصاً زہری تو امام الائمہ ہیں، اور ابن اسحاق گو اُن سے بہت کم رُتبہ ہیں، تاہم واقدی سے تو اُن کا پایہ بلند ہے،

۲۔ زہری اور ابن اسحاق نے ایسی بے سند بات کبھی نہیں کہی، البتہ کہیں کہیں مختلف سندوں کو ایک جگہ ملا کر روایت کی ہے، بقیہ ہر جگہ انھوں نے اپنی ہر بات اور ہر روایت کی الگ الگ سندیں ذکر کی ہیں، اور واقدی نے یہ کیا ہے کہ ایک جگہ کتاب کے آغاز میں

سو پچاس آدمیوں کے نام اکٹھا کرکے باقی پوری کتاب بلا سند ایک کہانی اور ایک قصہ کی طرح سنا دی ہے، اس لئے اُن میں عظیم الشان فرق ہے۔

علاوہ ازیں اگر زہری اور ابن اسحاق نے واقدی ہی کی طرح کوئی بے سند روایت کردی ہے تو اس روایت کا درجہ بھی واقدی ہی کی روایت کے قریب قریب ہوگا، گو زہری اور واقدی کے ذاتی امتیاز اور فضل و کمال کا جو فرق ہے وہ اب بھی محسوس ہوگا اور یہی وجہ ہے کہ مغازی کی کتابوں کا درجہ احادیث کی کتابوں سے فروتر ہے، واقدی ہی کی مغازی کی تخصیص نہیں، مغازی کی ہر کتاب احادیث کی کتاب کے مقابلہ میں کم رتبہ ہے۔

پھر آپ میری نسبت کہتے ہیں کہ آپ کے مضمون نگار نے یہ جواب دیا ہے کہ زہری اور ابن اسحاق کی سطح واقدی سے بلند ہے لیکن کیا میں یہ پوچھ سکتا ہوں کہ کیوں" آپ یقیناً پوچھ سکتے ہیں، یہ سطح کا نشیب و فراز اس سے ہے کہ امام زہری کا کوئی جھوٹ ثابت نہیں ہوا، محمد ابن اسحاق بھی اس الزام سے بری ہیں، گو ان پر بے احتیاطی کے اور الزامات ثابت ہوں، اور واقدی کی نسبت اُن کے معاصرین کا بار بار کا یہ تجربہ ہے کہ وہ جھوٹی گھڑ کے اور جعلی سے روایت کیا کرتا تھا، زہری ہمیشہ راویوں سے اپنی روایتیں کرتے ہیں، جو اپنے عہد کے مشہور و معروف و ثقہ تھے، محمد بن اسحاق اُن سے کم درجہ کے [illegible] واقدی بالکل غیر معروف اور مجہول لوگوں سے روایتیں کرتا ہے، اور اس اصول کی بنا پر [illegible] واقف کاروں اور ماہروں کے تفاوتِ مدارج کی نسبت ہر زمانہ کے علماء فیصلہ کیا [illegible] زہری اور ابن اسحاق اور واقدی کی سطح کی بلندی اور پستی کا فیصلہ بھی انہی نے کیا ہے تاہم سند کے لحاظ سے زہری کی بھی ہر قسم کی روایتیں یکساں نہیں ہیں، اور ان کی بے سند روایت بھی مستند روایت کے مقابلہ میں چھوڑ دی جائے گی، یا کم سمجھی جائے گی،

آپ کہتے ہیں کہ میں جانتا ہوں کہ علمائے مذہب (تھیا لوجینس) میں اُن کی (زہری اور ابن اسحاق کی وقعت زیادہ ہے، لیکن مغازی میں اُن کی وقعت کیوں زیادہ ہے"؟ اول عرض یہ ہے کہ زہری تو بلا شبہہ ہر صنف روایت میں اعتبار و استناد کے بلند ترین درجہ پر ہیں، مگر ابن اسحاق کا یہ حال نہیں ہے، وہ صرف مغازی میں مقبول ہیں، احکام میں دوسرے معتبر لوگوں کے مقابلہ میں اُن کی کوئی وقعت نہیں، بہرحال آپکے اس سوال کہ "مغازی میں زہری اور ابن اسحاق کی وقعت واقدی سے کیوں زیادہ ہے، کے متعلق کئی مرتبہ عرض کرچکا ہوں کہ اسلامی اصول روایت میں مغازی اور غیر مغازی کا کوئی فرق نہیں ہے، ہر وہ شخص جو آنحضرت صلعم کے متعلق کوئی بات نقل کرتا ہے، اس کو اسی مقررہ اصول پر جانچا جائے گا، خواہ وہ لڑائیوں کا حال ہو، یا اخلاق کا بیان ہو، یا کسی مذہبی حکم کا اظہار ہو، گو یہ سچ ہے کہ محدثین نے عملاً جانچ پڑتال کی وہ سختی اور شدت مغازی اور فضائل کے باب میں اتنی نہیں کی ہے، جتنی احکام کے باب میں کی ہے، اور اس کا انھوں نے علانیہ اقرار کیا ہے، اسی کا یہ نتیجہ ہے کہ مغازی اور فضائل میں کثرت سے لوگوں نے فضول اور لغو روایتیں شامل کردی ہیں، اور فن کے ناآشناؤں میں وہ مقبول اور عوام میں دل پسند ہیں،

واقدی کی مدافعت میں تین باتیں کہی گئی ہیں،

۱- واقدی کی وفات سے ایک نسل بعد کا طریقۂ روایت یا طرز تحریر (یعنی حذف اسناد یا خلط اسناد کا طریقہ) قابل اعتراض نہ تھا،

۲- امام زہری اور ابن اسحاق نے بھی ایسا ہی کیا ہے، پھر وہ کیوں واقدی کے مقابلہ میں معتبر اور مقبول ہیں ؟

۳- امام بخاری پر بھی لوگوں نے جرحیں کی ہیں، پھر وہ کیوں غیر معتبر نہیں، اور اُن کو

اس کے بعد کیا حق رہتا ہے کہ وہ واقدی پر معترض ہوں،

گو میں اپنے سابقہ بیانات میں ضمناً ان سوالات کا جواب دے چکا ہوں مگر براہِ راست بھی دینا چاہتا ہوں،

۱- یہ صحیح نہیں ہے کہ واقدی کی ایک نسل بعد تک یہ طرزِ تحریر قابلِ اعتراض نہ تھا، جن لوگوں نے اس پر اعتراض کیا ہے۔ وہ اس کے معاصر ہی تھے، اس سے ثابت ہوا کہ خود اس کے عہد میں یہ طرز ناپسندیدہ تھا، زہری اور ابنِ اسحاق کے طرزِ عمل سے اس پر استدلال کرنا صحیح نہیں ہے، جیسا کہ پہلے کہا جا چکا ہے، اور آگے پھر لکھتا ہوں

۲- زہری نے کہیں کہیں ساری روایتوں میں دس پانچ جگہ ایسا کیا ہے، ابنِ اسحاق نے اس سے زیادہ ایسا کیا ہے لیکن واقدی نے پوری کی پوری کتاب اسی طرز پر لکھ ڈالی ہے، اس لئے اگر زہری اور ابنِ اسحاق کی صرف چند روایتیں جو اس طرز پر ہیں، قابلِ اعتراض ہیں، تو واقدی کی پوری کی پوری کتاب قابلِ اعتراض ہے، واقدی نے جہاں جہاں سندیں لکھی ہیں، اُن کو کہیں ایک جگہ بھی اصل خبر شاہدِ عینی تک پہنچانے کی کوشش نہیں کی ہے، یہاں تک کہ زہری کی روایتوں کا بھی اس نے یہی حال کیا ہے؛

زہری باوجودیکہ امام الائمہ اور تمام محدثین کے شیخ اعظم ہیں، تاہم اُن کی مرفوع و متصل روایتوں کا جو مرتبہ ہے۔ وہ اُن کے مراسیل اور بلاغات کا نہیں ہے، اور وہ بھی اسی طرح کم وقعت ہیں جس طرح دوسروں کی غیر مرفوع اور غیر متصل روایتیں، صرف اتنا فرق ہوگا کہ چونکہ زہری بذاتِ خود معتبر ہیں، اور واقدی جھوٹا، کاذب اور جعل ساز ہے، اس لئے زہری کی بے سند روایت کا اعتبار واقدی کی بے سند روایت سے زیادہ ہوگا، اور یہ وہی فرق ہے، جو ایک صادق البیان مورخ اور ایک عامی گپ ہانکنے والے مصنف میں تمام دنیا کرتی ہے۔

۳- امام بخاری پر دارقطنی وغیرہ نے بےشک اعتراضات کئے ہیں، لیکن وہ اعتراضات صرف فضل وکمال کی نمائش کے لئے محض اصطلاحی اور لفظی (ٹکنیکل) ہیں، واقعی نہیں ہیں، اسی لئے وہ اعتراضات علماء کے نزدیک ناقابلِ قبول ٹھہرے، اور ابن حجر نے مقدمہ میں ان میں سے ایک ایک اعتراض کو رد کردیا ہے۔ علاوہ ازیں کسی نے یہ جرأت نہیں کی ہے کہ واقدی کی طرح بخاری کو جھوٹا اور دروغ گو کہے، زیادہ سے زیادہ یہ کہ بخاری کے چند راویوں کی معتبری اور نامعتبری پر بعض لوگوں کو اعتراضات ہیں، اس کا نتیجہ یہی نکلے گا کہ ان معترضین کے نزدیک بخاری کی وہ روایتیں قابلِ اعتراض ٹھہریں گی، مگر اس سے یہ الزام نہیں آئیگا کہ بخاری کی ۶ ہزار روایتیں دفعۃً معیار سے گر جائیں، بر خلاف واقدی کے کہ اس کی ہر غیر مصدق روایت پایۂ اعتبار سے ساقط اور نامعتبر ہے،

بخاری کو ضعیف ثابت کرنے کے لئے آپ نے لکھا ہے کہ اس کے راویوں میں سے ایک ابوہریرہ ہیں جنھوں نے شق القمر جیسا واقعہ نقل کیا ہے، یہ طرز استدلال تو صحیح نہیں، ورنہ دنیا کے ہر مذہب کا مجموعۂ روایت ناقابل تسلیم ہو جائے گا، خواہ وہ نبوت کے ستارہ کا طلوع ہو، یا کسی کی موت کے وقت دنیا جہان کا تین گھنٹہ اندھیرا ہو جانا ہو، اور اسی کے علاوہ سیکڑوں ہزاروں معجزے ہیں، چاند کا پھٹنا، یا پانی پر چلنا عقلاً ممکن ہے یا نہیں، اور روٹی اور مچھلی کے چند ٹکڑے، سیکڑوں انسانوں کو یک وقت سیر کر سکتے ہیں یا نہیں؟ اس کی بحث کا یہ موقع نہیں، میں نے اپنی سیرت نبوی کی تیسری جلد میں اس پر پوری بحث کی ہے، اور ہیوم کے فلسفہ (معجزات) سے متفق ہوں، کہ معجزات ممکن ہیں، بشرطیکہ ان کا ثبوت قطعی شہادت سے ہو سکے، لیکن بحث اس موقع کے لئے موزوں نہیں ہے، البتہ آپ بھی ہم سے متفق ہوں گے، کہ کسی راوی کے سچے یا جھوٹے ہونے کا یہ معیار نہیں، کہ اس نے

کسی معجزہ کی روایت کی ہے یا نہیں کی ہے، کہ اس کے وقوع اور عدمِ وقوع اور امکان اور عدمِ امکان میں ہم سب متفق نہیں ہیں،

اب میں آگے بڑھ کر یہ دعویٰ کرتا ہوں کہ ابوہریرہؓ نے شقِ قمر کی روایت قطعاً نہیں کی ہے اور نہ بخاری میں اُن کی یہ روایت مذکور ہے، شقِ قمر کے راوی صحابہ میں عبداللہ بن مسعودؓ، عبداللہ بن عباسؓ، عبداللہ بن عمرؓ، انس بن مالکؓ، جبیر بن مطعمؓ، علیؓ ابن ابی طالب اور حذیفہ بن یمانؓ وغیرہ ہیں، ابوہریرہؓ اس واقعہ کے تقریباً آٹھ برس بعد مسلمان ہو کر اپنے وطن یمن سے مدینہ آئے ہیں، اس بارہ میں اُن کا کوئی بیان بخاری میں قطعاً نہیں ہے اور نہ کسی دوسری کتاب میں میری نظر سے گذرا ہے،

اس الزام کی بھی کوئی حقیقت نہیں ہے کہ "امام زہری نے خود اقرار کیا ہے کہ انھوں نے دباؤ سے مجبور ہو کر جھوٹی حدیثیں بنائی ہیں"، اور میں یہ کہنے کی ہمت نہیں پاتا، کہ انگلینڈ کی ایک بڑی یونیورسٹی کا عربی پروفیسر ایک معمولی عربی عبارت کے سمجھنے میں قصداً غلطی کرتا، اور اضطراراً غلطی پر مجبور ہے، خوش قسمتی سے اس نے وہ عبارت بھی نقل کر دی ہے جس کے معنی اس نے یہ سمجھے ہیں کہ زہری نے خود اعتراف کیا ہے کہ انھوں نے بادشاہوں کے دباؤ سے جھوٹی حدیثیں بنائی ہیں، اصل عبارت یہ ہے:-

اکرھنا علیہ ھؤلاء الامراء　　　　بادشاہوں نے ہم کو اس پر مجبور کیا،

اب فوراً سوال ہوتا ہے کہ کس امر پر مجبور کیا، ؟ اس کا مشارٌ الیہ اس منقولہ عبارت میں موجود نہیں، اس لئے جہاں سے یہ عبارتِ بالا نقل کی گئی ہے وہیں سے اس کا بقیہ ٹکڑا بھی نقل کر کے فقرہ کو مکمل کیا جائے،

عن عبدُ الرزاق عن معمر　　　　عبدالرزاق معمر سے اور معمر زہری سے

| | |
|---|---|
| عَنِ الزهری قال کنا نکرہ | روایت کرتے ہیں، کہ زہری کہتے ہیں |
| کتابُ لعلم حتّیٰ اکرھنا علیہ | کہ ہم لوگ علمِ حدیث، کو لکھنا ناپسند |
| ھٰولاء الامراء فرأینا انْ | کرتے تھے، یہاں تک کہ ہم کو بادشاہوں |
| لایمنعہٗ احد من المسلمینْ | نے (یعنی خلفائے بنوامیہ نے) اس کے |
| (ص ۱۳۵) | لکھنے پر مجبور کیا، اور اب ہم یہ سمجھتے |
| | ہیں: کہ کوئی مسلمان اب اس کو منع |

یہی عبارت مختصر جامع بیان العلم لابن عبدالبر (ص ۳۷، مصر) تقیید العلم ابن ... تہذیب التہذیب وغیرہ میں ہے، اس کا تعلق اس مسئلہ سے ہے، کہ بعض علماء حدیث کے لکھنے سے منع کرتے تھے، اور وہ بشدت اس سے پرہیز کرتے تھے، مگر سلاطین بنوامیہ نے فرمایش کرکے محدّثین کو مجبور کر دیا کہ وہ احادیث کو اوراق میں لکھیں، اور اُن کے تحریری مجموعے ترتیب دیں، اور آخر امام زہری کو بھی اس کی مصلحت معلوم ہوئی، اور انھوں نے اس کی تعمیل کی، چنانچہ اُن کے ترتیب دئے ہوئے احادیث کے مجموعے ولید کے خزانہ سے اُس کے قتل کے بعد برآمد ہوئے (ابن سعد ۲-۱-۱۳۶) غور کیجئے کہاں زہری کا یہ اقرار کہ "انھوں نے سلاطین کی فرمائش سے احادیث کے مجموعے مرتب کیئے" اور کہاں یہ اقرار کہ سلاطین کے مجبور کرنے سے انھوں نے حدیثیں وضع کیں، اور گھڑیں" اللہ اکبر!

ع ببیں تفاوتِ رہ از کجاست تا بکجا

فاضل پروفیسر کا یہ کہنا کہ "وہ سندیں جو واقدی کی نسبت عمدہ رائیں ظاہر کرتی ہیں، وہ ان سے جو اس کی تنقیص کرتی ہیں، ایک نسل مقدم ہیں" تحقیق پر مبنی نہیں، بلکہ فقط واقدی کے ساتھ حسن ظن پر مبنی ہے، واقدی کے موافقین اور مخالفین دونوں میں اس کے ہم عصر اور اس کے بعد کے لوگ

داخل ہیں، مزید ثبوت کے لئے ذیل میں دونوں کی ولادت اور وفات کی تاریخیں لکھدی جاتی ہیں،
چونکہ واقدی کے موافقین اس کے مخالفین کے مقابلہ میں کم درجہ کے لوگ ہیں، اس لئے ان میں اکثر
کی ولادت کی تاریخیں کم ازکم مجھ کو نہ مل سکیں،

## ۱- محمد بن عمر الواقدی

سنہ ۱۳۰ھ　　سنہ ۲۰۷ھ

### ۱- موافقین واقدی

| | نام | سال ولادت | سال وفات |
|---|---|---|---|
| ۱ | عبدالعزیز بن محمد دراوردی | | سنہ ۱۰۶ھ |
| ۲ | یزید بن ہارون | سنہ ۱۱۷ھ (شاید) | سنہ ۲۰۶ھ |
| ۳ | ابو عبید قاسم بن سلام | سنہ ۱۵۰ھ | سنہ ۲۲۳ھ |
| ۴ | مصعب بن عبداللہ الزبیری | سنہ ۱۵۶ھ " | سنہ ۲۳۶ھ |
| ۵ | محمد بن عبداللہ بن نمیر | . | سنہ ۲۳۴ھ |
| ۶ | محمد بن اسحاق مسیبی | . | سنہ ۲۳۶ھ |
| ۷ | عباس عنبری | . | سنہ ۲۴۶ھ |
| ۸ | یعقوب بن شیبہ | . | سنہ ۲۶۲ھ |
| ۹ | محمد بن اسحاق الصغانی | . | سنہ ۲۷۰ھ |
| ۱۰ | ابراہیم الحربی | | سنہ ۲۸۰ھ |

### ۲- مخالفین واقدی

| | نام | سال ولادت | سال وفات |
|---|---|---|---|
| ۱ | امام شافعی | سنہ ۱۵۰ھ | سنہ ۲۰۴ھ |

| نام | سالِ ولادت | سال وفات |
| --- | --- | --- |
| ۲۔ یحیٰی بن معین | سنہ ۱۵۸ھ | سنہ ۲۳۳ھ |
| ۳۔ احمد بن حنبل | سنہ ۱۶۰ھ | سنہ ۲۴۱ھ |
| ۴۔ علی بن المدینی | سنہ ۱۶۱ھ | سنہ ۲۴۱ھ |
| ۵۔ اسحاق بن راہویہ | سنہ ۱۶۱ھ | سنہ ۲۳۸ھ |
| ۶۔ محمد بن بشار بندار | سنہ ۱۶۷ھ | سنہ ۲۵۲ھ |
| ۷۔ ابوحاتم رازی | سنہ ۱۹۵ھ | سنہ ۲۷۷ھ |
| ۸۔ امام بخاری | سنہ ۱۹۴ھ | سنہ ۲۵۶ھ |
| ۹۔ جوزجانی (ابراہیم بن یعقوب) | ۔ | سنہ ۲۵۹ھ |
| ۱۰۔ ابوزرعہ رازی | سنہ ۲۰۰ھ | سنہ ۲۶۴ھ |
| ۱۱۔ ابوداؤد سجستانی | سنہ ۲۰۲ھ | سنہ ۲۷۵ھ |
| ۱۲۔ امام نسائی | سنہ ۲۱۵ھ | سنہ ۳۰۳ھ |
| ۱۳۔ ابوبشر دولابی | سنہ ۲۲۴ھ | سنہ ۳۱۰ھ |
| ۱۴۔ ابن عدی | سنہ ۲۷۷ھ | سنہ ۳۶۵ھ |
| ۱۵۔ دارقطنی | سنہ ۳۰۶ھ | سنہ ۳۸۵ھ |

امام بخاری کی وفات کا واقدی کی وفات کے پچاس (۵۰) برس بعد واقع ہونا، ان دونوں کی معاصرت کی نفی کی کوئی دلیل نہیں۔ معاصرت کا حساب دونوں کی زندگیوں کے کم و بیش ایک ساتھ ہونے سے لگایا جاتا ہے نہ موت سے، واقدی نے سنہ ۲۰۷ھ میں وفات پائی، اور امام بخاری سنہ ۱۹۴ھ میں پیدا ہوئے؛ اس لئے وہ اس وقت ۱۳ برس کے طالب العلم تھے، اور

واقدی کے ذاتی طور سے ملنے والے اور جاننے والے تمام درس گاہوں میں موجود تھے، امام بخاری نے اپنی کتاب تاریخ صغیر میں جو کچھ لکھا ہے، اس کا یہی مطلب ہے، انھوں نے واقدی کے متعلق لکھا ہے (ص ۲۲۸، الہ آباد) ترکوہ یعنی لوگوں نے اس کو چھوڑ دیا ہے، یہ ظاہر ہے کہ یہ وہی لوگ ہو سکتے ہیں، جو امام بخاری سے پہلے کے تھے، یا اُن کے زمانہ میں تھے، پہلی صورت میں یہ چھوڑنے والے خود واقدی کے معاصرین ہوں گے، اور دوسری صورت میں کچھ معاصر ہوں گے، اور کچھ معاصرین سے سننے والے ہوں گے، اس سے ثابت ہوا کہ بخاری کے مرنے سے واقدی کا پچاس برس پہلے مرجانا، بخاری کی واقدی سے عدم واقفیت کی دلیل نہیں ہو سکتی، خصوصاً جب کہ یہ معلوم ہوگا کہ وہ بچپن سے تحصیلِ علم میں مصروف ہوگئے تھے، اور واقدی کی وفات کے دو برس بعد ہی وہ عرب جانے کے لئے عراق پہونچ چکے تھے،

بہر حال موافقین کی ولادت کی تاریخیں چونکہ کمتر معلوم ہیں: اس لئے واقدی المتولد سنہ ۱۳۰ھ المتوفی سنہ ۲۰۷ھ کے معاصرین کا حال پورے یقین سے نہیں معلوم ہو سکتا، تاہم مخالفین کی تاریخوں کی نظیر سامنے رکھ کر یہ کہا جا سکتا ہے کہ سنہ ۱۵۰ھ تک جس نے وفات پائی ہو اُس نے واقدی کا زمانہ پایا ہے، اس لحاظ سے موافقین میں سے نمبر ۲ تک یعنی عباس عنبری تک اوس کے معاصرین میں ہیں، اور تین متاخر ہیں،

مخالفین میں امام شافعی المتولد سنہ ۱۵۰ھ یحییٰ بن معین المتولد سنہ ۱۵۸ھ، احمد بن حنبل المتولد سنہ ۱۶۰ھ علی بن المدینی المتولد سنہ ۱۶۱ھ اسحاق بن راہویہ المتولد سنہ ۱۶۱ھ بندار المتولد سنہ ۱۶۷ھ جیسے جلیل القدر ائمۂ فن ہیں، جنھوں نے اوس کی ہم عصری کا زمانہ پایا ہو، اور کم از کم ستاون برس سے ۴۰ برس تک اس سے اُن کی معاصرت قائم رہی ہو، واقدی کی وفات کے

وقت امام بخاری کی عمر ۱۴ برس کی تھی، جیسا کہ ابھی کہا گیا، ابو حاتم رازی کی عمر اس وقت ۱۳ برس کی، اور ابوزرعہ رازی کی عمر ۸ برس کی تھی، اور اس وقت واقدی کا چرچا درس کے اُن حلقوں میں کافی موجود ہوگا جن میں جاکر وہ بیٹھے۔ بقیہ اشخاص کی رائیں ذاتی تجربہ پر نہیں، بلکہ واقدی کے مجموعوں اور اپنے ان شیوخ کی آرا پر مبنی ہیں جنھوں نے واقدی کو خود دیکھا تھا، یا واقدی کے دیکھنے والوں کو دیکھا تھا، البتہ ابو بشر دولابی، ابن عدی، اور دار قطنی کی رائیں اس کے متعلق اس کے معاصر جمہور علما اور بعد کے اکابر کے اختلافی فیصلہ پر بھی ہیں، اس لئے واقدی کے معاملہ میں یہ اصول صحیح ہوگا کہ جب کسی شخص کے خود معاصرین اس کو اعلیٰ سند تسلیم کریں، تو مشکل مناسب ہوگا، "کہ بعد کی نسل کے تھیا دو جنبش کی بلا دلیل رایوں کی بنا پر اس کو جھوٹا کہکر بدنام کیا جائے،

واقدی کے مخالفین اور موافقین کی ترجیحی ترازو کا فیصلہ دو اور پاسنگ سے بھی ہو سکتا ہے، ایک ان کے فضل و کمال، جمہور اہلِ عصر میں، ان کے اعتبار و استناد، اور اُن کی شہرت اور عزت کی بنا پر، چنانچہ آپ خود فیصلہ کر سکتے ہیں کہ بحیثیت ایک سچے طالب علم اسلام کے ان دو جماعتوں میں سے آپ سب سے زیادہ کس سے واقف ہیں، اور اسلامی لٹریچر میں کس کے نام کو اہمیت، اور کس کی رائے کو وقعت حاصل ہے، امام شافعی، امام بخاری، علی ابن مدینی، ابن حنبل، ابن معین، اور ابن راہویہ کو، یا دراوردی، زہیری، مسیبی، یزید بن ہارون اور عنبری کو،

دوسرا ترجیحی معیار یہ ہے کہ واقدی کا ابتدائی زمانہ گو مدینہ میں گذرا، لیکن اس کی عمر کا بڑا حصہ بغداد میں بسر ہوا، اور وہیں اس کو شہرت حاصل ہوئی، اس بنا پر ان ائمہ کی رائے کو ترجیح حاصل ہے، جو بغداد اور عراق میں عموماً سکونت رکھتے تھے، یا اکثر آتے جاتے تھے، اس

حیثیت سے ان دونوں جماعتوں کا یہ حال ہے کہ درآوردی مدینہ میں رہے، ۱۸۶ھ میں
وفات پائی، اور بغداد آکر واقدی میں جو خاص انقلاب ہوا، اور جو ان کی موت سے
کم از کم ۲۲ برس بعد تک رہا اس کی واقفیت سے وہ قطعاً محروم رہے، اس لئے اُن کی رائے
واقدی کی صرف مدنی زندگی تک محدود ہے، بقیہ میں ایک زبیری البتہ بغداد میں رہتے
رہتے تھے، ابن نمیر کوفہ میں اور یزید بن ہارون واسط میں رہتے تھے، مگر معدلین کو دیکھو
کہ ان میں بیشتر اصحاب یا بغداد ہی میں رہتے تھے، یا بہت دنوں تک مدینہ اور بغداد
دونوں میں رہے تھے، چنانچہ احمد بن حنبل اور یحییٰ بن معین خاص بغداد کے تھے، علی بن مدینی
مدینہ اور بصرہ میں تھے، بندار بصرہ اور بغداد میں سکونت رکھتے تھے، اسحاق بن راہویہ عراق
ہی میں سکونت پذیر تھے، امام شافعی مدینہ میں رہے، اور بغداد بھی آتے رہے، نتیجہ صاف ظاہر ہے

معارف جنوری ۱۹۲۷ء

# سُنّت

خوشی کی بات ہے کہ کچھ لوگوں میں آج کل مذہبی تحقیقات کا شوق پیدا ہو رہا ہے

گو وہ ہمارے نقطۂ نظر سے آج کتنے ہی دور ہوں، مگر بہر حال اُن کا یہ شوق اس لحاظ سے قابلِ

تعریف ہے کہ انھوں نے اس قسم کی بحثوں میں پڑنا اپنے لئے تضیع وقت نہیں سمجھا، گو اس کا

افسوس ہے کہ کامل تحقیق سے پہلے اپنے غور و فکر کے نتائج کو عام مسلمانوں کے سامنے پیش

کر دینا ممکن ہے کہ بہتوں کی ٹھوکر کا باعث ہو، حق کی اشاعت ضروری ہے، لیکن شائع

کرنے والے پر اس کی بڑی ذمہ داری آتی ہے، کہ وہ پہلے حق کا حق ہونا اچھی طرح سمجھ لے،

ایک ادبی رسالہ[۱] میں ماہ بماہ ایسے مضامین نکل رہے ہیں، جن میں اس قسم

کی تحقیقات کے نمونے اکثر دیکھنے میں آتے ہیں، خصوصاً ایک خاص صاحب[۲] کے مضمون

اور بھی زیادہ عجیب حقائق کا مجموعہ ہوا کرتے ہیں، جن کا سلسلہ خدا خدا کرکے اب تمام

ہوا ہے، میں نے اس سلسلۂ مضمون کے بعض ٹکڑوں کو اس وقت بھی پڑھا تھا، جب وہ

پہلے پہل معارف میں چھپنے کی خاطر بھیجے گئے تھے، اور اب بھی دیکھا، پھر موصوف کے خیالات

سے اکثر خطوط و مکاتیب کے ذریعہ بھی واقفیت ہوتی رہی، مگر ان تمام معلومات کے بعد

بھی موصوف [illegible] یا مسلک کوئی خاص اصول پیش نظر نہیں معلوم ہوتا، میں نے ایک دفعہ انکو

---

[۱] رسالہ نگار [illegible] نیاز فتحپوری۔

یہاں کے ایک ہم خیال جج صاحب کو لکھا تھا،

گاہ بر دل زند و گاہ زند بر جاں

یا رز لفِ تو ندانم کہ چہ در سر دارد

یہی شعر اب بھی پڑھتا ہوں۔ ہمارے دوست نے ان احکام کی ایک طویل فہرست دی ہے جو قرآن پاک میں مذکور نہیں، اور اُن کا ماخذ صرف حدیث ہے، مجھے تو ان میں سے اکثر احکام قرآن پاک میں نظر آتے ہیں،

اصول فہم قرآن میں نے ایک سے زائد بار لکھا ہے کہ اس قسم کے مباحث میں جزئی باتوں کی تحقیق میں پڑنا بیکار ہے۔ ضرورت یہ ہے کہ اُن کے اصول کلیہ پر بحث کی جائے۔ جن کے اندر یہ تمام جزئیات داخل ہیں، مثلاً ایک مسئلہ یہ ہے کہ کسی عبارت سے کسی مفہوم و معنی کے مستنبط کرنے کے کیا اصول ہیں؟ ہمارے یہاں اصول فقہ کا بڑا حصہ انہی مباحث کی تفصیل میں ہے، اور اس میں وہ اصول بتائے گئے ہیں، جن کی بنا پر کسی عبارت سے کسی مفہوم و معنی کا استنباط کرسکتے ہیں،

مثلاً بحث یہ ہے کہ اگر قرآن میں کوئی ایسا لفظ یا محاورہ ہے، جس کے متعدد معنی ہیں، جس کے حقیقی معنی یا مجازی معنی مراد ہونے میں شک ہو تو تعیین کیونکر ہوگی، یا یہ کہ اس کے معنی تو معلوم ہوں لیکن اس کے شمول میں شک ہو کہ کتنے افراد کو یہ شامل ہے۔ یا یہ بحث کہ یہ حکم مطلق ہے، یا اُس کے اندر کوئی استثنار یا تخصیص بھی ہے، یا اور اسی قسم کی دوسری باتوں کے معلوم کرنے کے کیا قواعد ہیں؟

پھر یہ کہ ایک عبارت سے مطلب نکالنے کی متعدد صورتیں ہیں، ایک تو صاف صاف لفظوں سے مطلب نکلتا ہے، ایک اس کے عنوان بیان سے ظاہر ہوتا ہے۔ اس کے اشارات

وکنایات سے کچھ سمجھا جاتا ہے اسلئے اگر کوئی بات قرآن پاک کے لفظوں میں مذکور نہیں مگر اس کے عنوان بیان اور اشارات وکنایات سے مفہوم ہوتی ہے، تو یہ نہیں کہہ سکتے کہ یہ قرآن میں نہیں۔

کیا جس طرح آج آپ کو قرآن پاک کی آیتوں کے نزول کے ماحول سے سیکڑوں برس کی دوری کے باوجود اُن کے متعلق بیسیوں نکتہ آفرینیوں کا حق حاصل ہے، یہ حق خود اس کو حاصل نہ تھا جس پر یہ قرآن اترا، اور جس کو اُس کے تبیین اور تشریح کا حکم تھا؟

تفاوتِ ذہن

فرض کیجئے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر قرآن میں یہ حکم نازل ہوتا ہے، کہ صبح سے شام تک روزہ رکھو، اب ایک شخص آکر پوچھتا ہے، یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میں نے بھولے سے کھا لیا کیا میرا روزہ صحیح ہوا؟ آپ نے فرمایا ہاں، بھول چوک معاف ہے، روزہ صحیح ہوا، اب سوال یہ ہے کہ آپ نے جو یہ مسئلہ بتایا، اصولاً یہ قرآن کے اندر تو مذکور ہے مگر خاص روزہ کے حکم کے ساتھ مذکور نہیں، تو کیا یہ کہا جائے گا کہ یہ حکم قرآن کے اندر نہیں اور یہ حدیث قرآن کے خلاف ہے

لیکن میں دوسری بات کہتا ہوں، دنیا میں تمام انسان ایک ہی قابلیت و ذہانت اور فہم کے نہیں ہوتے تو کہیے کہ آج آپ کو جو نکتہ آفرینیاں سوجھتی ہیں، وہ نہ پہلے کسی کو سوجھیں، اور نہ خود اس زمانہ کے بہت سے آدمیوں کو سوجھتی ہیں۔ قرآن پاک ہر آدمی پڑھتا ہے، مگر ایک صاحبِ علم کو اس کے لفظ لفظ سے جو حقائق و معارف معلوم ہوتے ہیں وہ ایک عام آدمی کو نہیں معلوم ہوتے،

احادیث سے چارہ نہ تھا

جب یہ مسلم ہے، کہ افرادِ انسانی کی عقلیں متفاوت ہیں، اور اُن کے فہم و ذہانت کے معیار مختلف ہیں، تو اب سوال یہ ہے کہ اگر آنحضرت پر قرآن میں ایک حکم نازل ہونے کے بعد، اگر وہی یا اس سے بظاہر کسی قدر مختلف کوئی بات پیش آئے، یا کسی صحابی کو یہ شک پیدا ہو، کہ یہ واقعہ اس کلی حکم کے تحت میں ہے، یا نہیں

اور ہے تو اسی کا نام روایت حدیث ہے،

روایت سے چارہ نہیں، | روایت سے دنیا میں کسی فن کسی مذہب کسی حکومت کسی انسانی کاروبار کو کبھی بھی چھٹکارا نہیں ہو سکتا، ظاہر ہے کہ ہر انسان، ہر واقعہ، ہر تجربہ اور ہر حادثہ کے وقت بذات خود موجود نہیں رہ سکتا، ایسی صورت میں غیر موجود اشخاص تک اس واقعہ تجربہ اور حادثہ کو پہنچانے کی روایت کے سوا کوئی دوسری صورت نہیں ہو سکتی، خواہ وہ زبانی ہو، یا تحریری ہو، یا اُن لوگوں تک جو اس زمانہ کے بعد آئیں، پہنچانے کا ذریعہ روایت کے سوا کوئی دوسرا موجود نہیں ہے، دنیا کے تمام فنون، مسائل، مخترعات اور واقعات وحوادث کی نقل اور تسلیم اسی طرح دنیا میں عہد بعہد پہنچا، اور پھیلا ہے۔ تو پھر کیا اسلام دنیا سے کوئی انوکھا واقعہ ہے، اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے احکام و فرامین واقوال کو دوسروں تک یا آیندہ آنے والوں تک پہنچانے کا کوئی دوسرا ذریعہ تلاش کیا جاتا،

آج کے یہ نئے مفسرین اور یہ جدید بانیانِ مذاہب بالفرض اپنی اُمت کے امام اور مقتدا بن جائیں، تو اُن کی ذاتی تحقیقات، کاوشیں، نکتہ آفرینیاں اُن کی اُمت کے ان افراد تک جو اُن کے حلقہ درس سے دور ہیں، یا آج سے سینکڑوں برس بعد آئیں گے، پہنچانے کا تحریری یا زبانی روایت کے سوا اور کیا ذریعہ ہوگا، خصوصاً اگر یہ بھی فرض کر لیا جائے کہ ابھی کاغذ کی صنعت بھی اس ملک میں نہیں، لکھنے پڑھنے کا رواج بھی کم ہے، اور ڈاک، تار، برقی مشین، پریس، اور چھاپہ کی ایجاد کو ابھی ہزار برس باقی ہیں،

آج دنیا میں بڑی بڑی قوموں کی تاریخیں، بڑے بڑے علماء کے خیالات، پرانے مصنفین کی تصنیفات، ہم تک کس طرح پہونچی ہیں، خود قرآن پاک ہم تک کس طرح

پہنچا ہے، اسی تحریری یا تقریری روایت کے ذریعہ سے' فرق اگر ہے تو یہ ہے کہ قرآن پاک ہزاروں اور لاکھوں انسانوں کی روایت ہے، اور احادیث چند انسانوں کی، مگر ایسے انسان جن کا حال ہم کو معلوم ہے، اور اُن کا سلسلۂ سند ہمارے پاس محفوظ ہے، اس لئے قرآن و حدیث میں جو فرق ہو سکتا ہے، وہ وثوق اور اعتبار کی زیادتی اور کمی کا، اور قرآن و حدیث کے درمیان اس نسبت کو ہر مسلمان بلکہ ہر اہلِ حدیث تسلیم کرتا ہے،

اس لئے جس طرح دنیا میں عام روایتوں کے صحیح یا غلط ہونے کی تنقید کے اصول ہیں وہی حدیث کی بھی تنقید کے اصول ہیں، ہم سے جب کوئی بات کہی جاتی ہے، تو ہم اس کو کس طرح جانچتے ہیں؟ اسی طرح نہ کہ ہم دیکھتے ہیں، کہ بیان کرنے والا کیسا ہے، جس سے بیان کیا تھا، وہ کیسا تھا، جس وقت یہ واقعہ ہوا، وہ اُس میں موجود تھا یا نہیں، جس شخص سے یہ بات منسوب کی جاتی ہے، اُس کے عام حالات سے یہ بات لگتی ہوئی ہے یا نہیں، یہی چیزیں ہیں جن کا نام اصولِ حدیث ہے،

اسلام کی تاریخ برباد ہو جائے گی،

اسلام کا یہ عظیم الشان کارنامہ ہے، کہ اس نے اپنے رسول کے ایک ایک واقعہ، ایک ایک قول، اور ایک ایک حکم کو دنیا میں محفوظ رکھا، اور اس کے لئے متعدد اصول اور فن ایجاد کئے، اگر اسلام کے اِن نئے محسنوں کے خیالات مان لئے جائیں تو یہ کارنامہ اسلام اور مسلمانوں کے لئے لعنت بن جائے گا، اور صحابہ سے لے کر آج تک وہ تمام اخیار و ابرار اُمت جن کی زندگیوں پر آج نہ صرف اسلام بلکہ دنیا کو ناز ہے، وہ سب کے سب راست بازی اور صداقت کی بارگاہ سے راندہ نکلیں گے، کیا اسلام پر احسان ہے؟

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد سے لے کر آج تک خلفائے راشدین، تابعین، ائمہ مجتہدین اور علمائے خیر تمام کے تمام اپنے استنباطات، اور اجتہادات میں قرآن پاک کے بعد احادیث ہی

اقوالِ نبوی کی تقلید و اتباع کرتے رہے ہیں لیکن اگر آج کے اجتہادات مان لئے جائیں تو لازم آئے گا کہ یہ سب کے سب نعوذ باللہ مشرک، انسان پرست اور کتاب اللہ کے تارک تھے، اور آج جو نئے مفسر اور نئے فقیہ بنے ہیں اُن کے اقوال و اجتہادات و استنباطات کے سننے والے موحد، سچے دیندار، اور کتاب اللہ کے سچے پیرو ثابت ہوں گے۔ اور یہ تسلیم کرنا ہو گا کہ نعوذ باللہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا مشن سخت ناکام رہا، اور تیرہ سو برس تک اسی طرح ناکام رہا، یہاں تک کہ ہندوستان کے ایک قطعہ میں کتاب اللہ کے چند ماہرین پیدا ہوئے، جنھوں نے اصل اسلام کو دنیا میں آشکارا اور وہ کام کیا، جو نہ خود رسول نے کیا، نہ ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے کیا، نہ عمر فاروق نے کیا، نہ عثمان غنی نے کیا، نہ علی مرتضیٰ نے کیا، نہ دوسرے صحابہ اور تابعین نے کیا اور نہ دوسرے ائمہ مجتہدین سے ہو سکا۔ اس کے بعد کوئی بتائے، کہ قرآن کی عملی تصویر دنیا میں کبھی جلوہ گر تھی یا نہیں۔ اگر تھی تو وہ کب، اور اُس کی تاریخ کہاں ملے گی اور اگر نہ تھی تو قرآن سے زیادہ ناکام صحیفۂ آسمانی دنیا میں اور کون ہو گا، کیا کسی مسلمان کی غیرتِ ایمانی اس خیال کو جائز رکھتی ہے؟

**احادیث کا کتنا حصہ قابلِ بحث ہو سکتا ہے؟**

بہر حال آئیے غور کریں کہ احادیث میں کیا کیا ہے، اور اُس کے کتنے حصے پر بحث کی جا سکتی ہے۔ احادیث کا بڑا حصہ درحقیقت تاریخی ہے، یعنی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کے حالات، سوانح، اور واقعات کی روایتیں ہیں۔ ظاہر ہے کہ یہ کوئی قابلِ بحث چیز نہیں۔ یہ تاریخ کا اسی طرح حصہ ہیں جس طرح دنیا کی اور تاریخیں ہیں، فرق یہ ہے کہ یہ تاریخ کا ایسا مستند و معتبر حصہ ہے جس سے زیادہ معتبر اور مستند حصہ دنیا میں موجود نہیں، مصر، ہندوستان، بابل، نینوی، سیریا، یونان و روم کس ملک اور کس قوم کی تاریخ ہے، جو اس استناد، اس اعتبار، اس سلسلہ کے ساتھ محفوظ ہے، اور

جو تقلید روایت کے اصول پر ایک لمحہ کے لئے بھی ٹھہر سکتی ہے۔

۲۔ دوسرا حصہ اخلاق و حکم کا ہے جس میں عقل و حکمت کی عمدہ عمدہ باتیں۔ مثلاً جھوٹ کی برائی۔ عدل کی تعریف، علم کی خوبی وغیرہ بیان کی گئی ہیں جن کی قرآن کے علاوہ خود فطرت انسانی تصدیق و تائید کرتی ہے کیا یہ رد کے قابل ہیں؟

۳۔ تیسری چیز عقائد ہیں۔

اسلام کے ایک چھوٹے سے فرقہ کے سوا بلکہ یوں کہنا چاہئے کہ غالی ظاہریہ کے سوا کوئی اس کا قائل نہیں، کہ عقائد کا ثبوت قرآن کے علاوہ کسی اور طور سے ہو سکتا ہے کیونکہ عقیدہ نام ہے یقین کا، اور یقین کا ذریعہ صرف ایک ہے، اور وہ وحی، اور اُس وحی کا تواتر ہے اس لئے عقائد کا مبنی صرف قرآن پاک یا احادیث متواترہ ہیں۔ ظاہر ہے، کہ احادیث متواترہ کا مطلق وجود نہیں۔ یا ایک دو سے زیادہ نہیں۔ ایسی حالت میں عام احادیث عقائد کا مبنی نہیں قرار پا سکتی ہیں، عموماً احادیث روایتِ احاد ہیں، اور اُن کا ایک حصہ مستفیض ہے یعنی صحابہ کے بعد ان کے راویوں کی کثرت ہوئی ہے، اس لئے یہ روایتیں صرف قرآن پاک کی آیات کی تائید میں کام آسکتی ہیں، مستقلاً ان سے عقائد کا ثبوت حاصل نہیں کیا جا سکتا۔

۴۔ اب رہ گئے احکام، ان کے لئے مستفیض و احاد سب کچھ کارآمد ہیں۔ دنیا میں تمام عملی کاروبار اسی پر چل رہا ہے۔ ایک آدمی تنہا آپ کو آکر اطلاع دیتا ہے، کہ فلاں شخص آپ کو بلاتا ہے۔ آپ بے چون و چرا اُس کے ساتھ ہو جاتے ہیں کبھی سوال و جواب نہیں کرتے، کہ اُس نے بلایا بھی ہے، یا نہیں، ہاں اگر کسی قرینہ سے شک ہوتا ہے، تو سوال و جواب کر لیتے ہیں، یہی سب صورتیں احادیث میں بھی جاری ہیں، مثلاً اگر کوئی حدیث

کسی دوسری زیادہ معتبر روایت کے خلاف ہو، قرآن کے خلاف ہو، یا اور کوئی بات
اس کے مخالف نظر آئے تو ایسے موقع پر یقیناً صاحبِ تحقیق کو حق ہے کہ اس پر بحث کرے۔

احادیثِ قرآن سے ماخوذ ہیں

بہت سے علمائے محققین کی طرح میرا بھی یہ اعتقاد ہے کہ احکام و اخلاق
کے متعلق صحیح احادیث میں جو کچھ ہے، وہ تمام تر قرآن سے ماخوذ و
مستنبط ہیں، اور چونکہ خود صاحبِ وحی کا بتائیدِ الٰہی و بشرحِ ربانی استنباط ہے، اس لیے
بشرطِ تواتر وہ بھی یقینی اور واجب التعمیل ہے۔ قرآن کی اصطلاح میں اس کا نام "تبیین"
کھولنا اور واضح کر کے دکھانا ہے۔ اس موقع پر ہم کو بے شک یہ گلہ ہے، کہ ہمارے علماء اور
خصوصاً فقہا متاخرین نے اس حیثیت سے قرآن پاک کی خدمت کم کی، حالانکہ صحابہ اور
ائمہ مجتہدین نے اپنے اجتہادات اور استنباطات میں ہمیشہ قرآن کو سب سے اول پیشِ نظر
رکھا لیکن بطورِ فن کی حیثیت سے اس کو مستقل نہیں کیا۔ اُن کا زمانہ تدوینِ فن کا نہ تھا،
یہ بعد کے لوگوں کا کام تھا، اس کی وجہ یہ ہوئی، کہ جس طرح کتبِ فتاویٰ کی سہولت نے
لوگوں کو فقہ سے اور کتبِ فقہ کی سہولت نے حدیث سے باز رکھا، اسی طرح حدیث کی سہولت
اور ابواب کی تقسیم نے لوگوں کو قرآن کی طرف رجوع کرنے سے باز رکھا، کہ قرآن مجید میں
ہر مسئلہ الگ عنوانوں اور بابوں میں درج نہیں، اس لیے لوگوں کو تلاش میں دقت
ہوتی ہے، پھر قرآن سے استنباط کر لینا ہر عامی کا کام نہیں۔ علماء میں سے جنھوں نے
احکام القرآن پر کتابیں لکھیں، انھوں نے بھی تفسیری ترتیب کو چھوڑ کر فقہی ترتیب کو اختیار
نہیں کیا، جس کی وجہ سے جو مشکل لوگوں کو قرآن کی طرف رجوع ہونے میں پہلے پیش آتی
تھی، وہ پھر باقی رہی۔ بہر حال ضرورت ہے کہ اب عقائد القرآن اور اخلاق القرآن پر ہمارے
علماء مستقل کتابیں لکھیں، آج بھی جو لوگ قرآن پاک کے ساتھ شغف کا اظہار کر رہے ہیں،

اور قرآن ہی کو صرف حجت جانتے ہیں، وہ بجائے اپنے موجودہ طرزِ عمل کے قرآن واحادیث کے باہمی تعلق وارتباط پر اس نظریہ کو سامنے رکھ کر کام کرتے، تو اسلام کے لیے کتنا بڑا عظیم الشان کارنامہ انجام دیتے، مگر افسوس ہے کہ اس کے بجائے، اور بھی تفرقہ وانتشار کا باعث ہو گیا، جس کی مثالیں چند ہی سال میں پنجاب کے مختلف اضلاع میں نظر آتی ہیں،

بہرحال اس غلط طریقہ کے سوا ایک اور غلط مبحث بھی ہو رہا ہے،

**حدیث و سنت میں فرق**

آج کل لوگ عام طور سے حدیث و سنت میں فرق نہیں کرتے، اور اس کی وجہ سے بڑا مغالطہ پیش آتا ہے، حدیث تو ہر اس روایت کا نام ہے، جو ذاتِ نبوی کے تعلق سے بیان کی جائے، خواہ وہ ایک ہی واقعہ ہو یا ایک ہی شخص نے بیان کیا ہو، مگر سنت دراصل عملِ متواتر کا نام ہے یعنی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے خود عمل فرمایا، آپ کے بعد صحابہ نے کیا، پھر تابعین نے کیا، گو یہ زبانی روایت کی حیثیت سے متواتر نہیں، مگر عملاً متواتر ہے، اسی طرح یہ بالکل ممکن ہو کہ ایک واقعہ روایت کی حیثیت سے مختلف طریقہ سے بیان کیا گیا ہو، اس لئے وہ متواتر نہ ہو مگر اس کی عام عملی کیفیت متواتر ہو، اس متواتر عملی کیفیت کا نام سنت ہے،

فرض کیجئے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نماز کی فرضیت کے بعد تمام عمر دن میں پانچ دفعہ پڑھتے رہے، آپ کے بعد تمام صحابہ کا یہی طرزِ عمل رہا، یہی تابعین کا رہا، اور یہی روئے زمین کے تمام مسلمانوں کا رہا، ان کا بھی جو بخاری و مسلم کے وجود سے پہلے تھے، اور ان کا بھی جو اس کے بعد پیدا ہوئے، تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی پانچ وقت کی نماز، اصطلاحی روایت متواترہ سے ثابت ہو یا نہ ہو، لیکن عملِ متواترہ سے

بلا شک و شبہ ثابت ہے، تیرہ سو برس زمانہ سے آج تمام دنیا کے مسلمان جن کے عقائد، اعمال، خیالات، اخلاق، زبان، تمدن، وطنیت اور زمانہ میں بعید اختلافات اور تفاوت ہیں، تاہم اس بات میں سب کا اتفاق ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کے اصحاب دن میں پانچ دفعہ نماز پڑھا کرتے تھے، فلاں فلاں اوقات میں پڑھا کرتے تھے، اور فلاں فلاں ارکان کے ساتھ پڑھا کرتے تھے، یہ تواتر عملی ہے، جس کا انکار مکابرہ ہے،

کوئی شخص یہ نہیں کہہ سکتا کہ ان پانچ اوقات کا تعین اور اس طرح طریقہ نماز بخاری یا مسلم یا ابو حنیفہ اور شافعی رحمۃ اللہ علیہم کی وجہ سے مسلمانوں میں رواج پذیر ہو گیا ہے، جو اگر بخاری یا مسلم دنیا میں نہ بھی ہوتے، تو بھی وہ اسی طرح عملاً ثابت ہوتا، ... ... ... ... ... ... ... ... ... ... ... ... ... ... ... ... ... ...

... ... ... ... بلکہ اگر دنیا میں بالفرض احادیث کا ایک صفحہ بھی نہ ہوتا، تو بھی وہ اسی طرح جاری رہتی، احادیث کی تحریر و تدوین نے اس طرز عمل کی تائید اور انکار تاریخی حیثیت ثبت کر دی ہے، تو کیا پھر اس بنا پر کہ اس عملی کیفیت کو دوسری یا تیسری صدی کے کسی محدث نے الفاظ و تحریر میں قلم بند کر دیا، وہ تواتر عملی درجہ اعتبار سے گر گیا؟

عملی روایتوں میں اختلاف | اس موقع پر یہ کہا جا سکتا ہے کہ بعض عملی روایات میں بھی تو اختلاف ہے، روایتوں میں ہے کہ آپ یا صحابہؓ رفع یدین کرتے تھے، بعض میں ہے کہ نہیں کرتے تھے، بعض میں ہے کہ سینے پر ہاتھ باندھتے تھے، دوسری روایت میں ہے کہ ناف پر ہاتھ باندھتے تھے، ایک میں ہے کہ آمین زور سے کہتے تھے، دوسری میں ہے کہ

آہستہ کہتے تھے، آپ کہہ سکتے ہیں کہ دونوں عملاً کیونکر درست ہو سکتے ہیں، میرا جواب یہ ہے کہ اس مشکل کے حل کی بھی وہی تدبیر ہے جو دنیا کے دوسرے روایتی واقعات کے حل میں اختیار کرتے ہیں۔ اگر آپ کے سامنے کسی نادیدہ واقعہ کے متعلق دو قسم کی مختلف روایتیں آتی ہیں، تو آپ کیونکر فیصلہ کرتے ہیں؟ یہی کرتے ہیں کہ دیکھتے ہیں کہ ان دونوں بیان کرنے والوں میں سے کون زیادہ معتبر اور ثقہ ہے، یا کس کا بیان دوسرے یقینی حالات و واقعات سے زیادہ قرین قیاس ہے، یہی صورت ان احادیث میں بھی ہے، جتنا حصہ ان عملی روایات کا ایسا ہے جو بلا کسی اختلاف ثابت ہے، وہ یقینی اور ناقابلِ رد ہے، اور جتنا حصہ مختلف فیہ ہے اگر ان مختلف پہلوؤں میں کوئی ایک پہلو اصولاً اور قیاساً زیادہ معتبر ہے اس کو اختیار کرنا چاہئے اور اگر سب پہلو برابر ہیں، تو یہ مان لینا چاہئے کہ ان مختلف طریقوں میں جس طرح بھی کیا جائے وہ صحیح ہے۔

فرض کیجئے نماز کے متعلق پانچ اوقات کے عمومی تعین، نمازوں کی تعداد، نمازوں کی عام ہیئت، یعنی قیام، رکوع، سجود، اور بحالت قیام قرآن پڑھنے میں، اور دوسرے ارکان میں تسبیح و تہلیل کہنے میں کوئی اختلاف نہیں ہے، اس لئے یہ عمل متواتر ہے، اور اس میں کوئی شبہہ اور شک نہیں کیا جا سکتا، لیکن یہ بات کہ رفع یدین کیا جائے یا نہ کیا جائے، آمین زور سے کہی جائے، یا آہستہ، دو وقت کی نماز ایک وقت میں کب اور کہاں پڑھی جا سکتی ہے، ان کے متعلق اگر اختلاف ہے تو تحقیق کرنی چاہئے کہ ان میں سے غالب پہلو کس طرف ہے، اگر آپ کو اس کا پتہ لگ سکے، تو اس کو اختیار کیجئے ورنہ یہ سمجھ لیجئے کہ دونوں طرح سے جائز ہے، اور ان میں سے جو پہلو بھی کوئی اختیار کرے

اس پر ملامت نہیں ہے،

**سنت کی حقیقت** اس تفریق سے معلوم ہو گیا ہوگا کہ سنت اور حدیث میں عظیم الشان فرق ہے، حدیث محض روایت کی حیثیت کا اور سنت اس کے عملی تواتر کا نام ہے، احادیث کو چھوڑ کر قرآن پاک کی بھی یہی صورت ہے، قرآن پاک کا حکم ہے، کہ نماز پڑھو "اقیموا الصلوٰۃ" اور اس کی تفصیلات بھی جا بجا بتا دیں، انہی کے مطابق آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز پڑھ کر بتا دیا، اور فرمایا "صلوا کما رایتمونی" اس طرح نماز پڑھو جس طرح تم نے مجھے پڑھتے دیکھا، آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم تمام عمر اسی طرح پڑھتے رہے، قرآن پاک کے الفاظ کی جو عملی تصویر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے پیش فرمائی، وہی سنت ہے، اور یہ گویا قرآن پاک کی عملی تفسیر ہے، جس کا مرتبہ احادیث کے لفظی روایات سے بدرجہا بلند ہے، سنت کے علاوہ اسی مفہوم کے لئے قرآن پاک، آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ نے دوسرے الفاظ کا بھی استعمال کیا ہے، مثلاً سبیل اور اسوہ وغیرہ، مگران سب کے معنی چلے ہوئے راستہ اور پیروی کے ہیں، یعنی وہ راستہ جس پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم عمر بھر چلے، تمام صحابہ چلے، اور اکابر امت چلے، وہ سنت ہے، سبیل ہے، طریق ہے، اور اسوہ ہے، اور یہی وہ مفہوم ہے، جس کے لئے امام مالک نے موطا کا لفظ ایجاد کیا، اور اپنے مجموعہ روایات کا نام رکھا، موطا کے لفظی معنی پامال اور روندے کے ہیں یعنی وہ پامال اور روندا ہوا راستہ جس پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ گذرے، یہی راستہ علی الاسلام کا ہے، اور وہی قرآن کی صحیح عملی تفسیر ہے،

**کتاب وسنت** احادیث میں اکثر کتاب وسنت کا لفظ ساتھ ساتھ آیا ہے خصوصاً آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے آخری خطبوں میں ہے، کہ "میں تمہارے درمیان دو چیزیں

چھوڑ جاتا ہوں، کتاب اللہ اور اپنی سُنّت" اس حدیث کی تشریح میں سُنّت سے مقصود سر لفظی
روایت اور عن عن کی حدیث نہیں ہے، بلکہ آپ کا عمل متواتر اور موطا طریق ہے، جو قرآن پاک
کی صحیح تفسیر و تشریح ہے،

**سنّت اور بدعت**

آپ نے دیکھا کہ سُنّت کی حقیقت کیا ہے، اور احادیث میں جس سُنّت کے
اتباع کی بار بار تاکید آئی ہے، وہ کیا چیز ہے اور "علیکم بسنتی" میرا طریقہ اختیار کرو بعض امور کے
متعلق من سُنتی میرا طریقہ کہنا بعض چیزوں کے متعلق اصبت السّنۃ تم نے سُنّت کو پالیا
کہنے کا کیا مفہوم ہے،

اسی سُنّت کا مقابل بدعت ہے، جس کے معنی نئی بات کے ہیں، اور ہمیشہ سنّت
اور بدعت یہ دونوں لفظ مقابل اور ضدین کی حیثیت سے بولے جاتے ہیں، کیونکہ سنت کے معنی
ہیں وہ طریق جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا تھا، اور بدعت کے معنی ہیں اس کو چھوڑ کر اور
اس سے الگ ہو کر اپنے لئے کوئی نئی راہ عمل اختیار کرنا، اسی لئے پہلی چیز ہدایت اور دوسری ضلالت ہے

**کیا سنت عبرانی لفظ ہے؟**

اردو کے اسی سابق الذکر رسالہ میں اسی سابق الذکر مضمون نگار
نے یہ دعویٰ کیا ہے کہ سُنّت کا لفظ عبرانی "مناۃ" سے نکلا ہے، یہودیوں نے توراۃ کو چھوڑ کر
اسی قسم کے مجموعۂ روایات کو اپنا ماخذ بنالیا تھا جس کو وہ مناۃ کہتے تھے، اسی طرح مسلمانوں
نے کتاب اللہ کو چھوڑ کر جس چیز کو اپنا ماخذ بنایا ہے، اس کا نام بھی اسی لفظ مناۃ سے لیکر
سنت بنالیا ہے،

افسوس ہے کہ یہ تحقیق انیق ہر قسم کے اندرونی و بیرونی، اسلامی و افرنگی، عربی و عبرانی
تحقیقات کی ٹکسال سے باہر ہے، اور ایسا دعویٰ کرنا اہل علم کی نگاہوں میں اپنی حقیقت کو عریاں
پیش کرنا ہے،

عبرانی لفظ مناۃ "س" سے نہیں ہے، بلکہ "ث" سے ہے، یعنی ثناۃ جو عربی میں ثنی اور ثنین اور تثنیہ کی صورت میں ہے، اس کے لفظی معنی دو کے ہیں، اور یا مکرر اور دوہرائے ہوئے کے ہیں، "ثناۃ" تورات کی پانچویں کتاب کا نام ہے، جس کو آج کل عربی میں "تثنیہ" کہتے ہیں، اور غلطی سے اس کا ترجمہ استثناء کر دیا گیا ہے، انگریزی میں اس کا ترجمہ ڈیوٹرونومی (Deutranomi) ہے، جس کے لفظی معنی وہی ثنی اور مکرر کے ہیں، توراۃ کے وہ وہ قوانین جو پچھلی کتابوں میں مذکور تھے، اس کتاب میں اُن کو ایک نئی ترتیب کے ساتھ مرتب اور مدون کرکے پیش کیا گیا ہے، اس لئے اس کا نام ثناۃ تثنیہ، یا ثنی اور مکرر کہا گیا، خود قرآن پاک نے اپنے اوپر ثناۃ کی جمع مثانی کا اطلاق متعدد آیتوں میں کیا ہے، غور کیجئے کہ اس ثناۃ کے لفظ کو سُنّت سے کیا تعلق ہے، ثناۃ کوئی ایسا لفظ نہیں، جو علمائے سلف اور لغویین عرب کو معلوم نہ ہو، لسان العرب صحاح جوہری، مجمع البحار لغتی سب میں یہ لفظ ثنی کے تحت میں مذکور ہے، اور اس کے معنی لکھے ہیں، اور اس پر تھوڑی سی بحث کی ہے، سُنّت خا[illegible]بی زبان کا لفظ ہے، اس کے لفظی معنی رستے کے ہیں، لیکن بول چال میں اس کے معنی، اس طریقۂ عمل کے ہیں، جس پر ہمیشہ کوئی عمل جاری رہے، قرآن پاک میں یہ لفظ اسی معنی میں مستعمل ہے،

| | |
|---|---|
| قد مضت سنة الاولین، | گذشتہ قوموں کا طریق عمل گذر چکا، |
| (انفال) | |
| الا ان تاتیهم سنة الاولین | لیکن یہ کہ گذشتہ قوموں کا طریق عمل اُن کے ساتھ برتا جائے، |
| (کہف) | |
| قد ارسلنا | اُن لوگوں کا طریقہ عمل جن کو ہم نے |

فی اخبار الزمان وفی اخبار من غرّر وخاطر بنفسه و من نجا منهم و من تلف و من شاهد و امنه و ما رأوا

اور ان لوگوں کے حالات میں ان واقعات کو بیان کیا ہے، جنہوں نے اپنے آپ کو فریب دیا اور اپنے آپ کو جان جوکھوں میں ڈالا، اور اُن سے جو بچا اور جو ہلاک ہوا، اور انہوں نے جو دیکھا اور مشاہدہ کیا،

اس کے بعد کہتا ہے :-

واذا منهم رجل من اهل الاندلس يقال له خشخاش وكان من فتيان قرطبة و احداثهم فجمع جماعة من احداثها و ركب بهم مراكب استعدها فی هذا البحر المحيط فغاب فيه مدة ثم انثنى بغنائم واسعة و خبره مشهور عند اهل الاندلس

اور ان میں اندلس کے رہنے والوں میں سے ایک شخص تھا جس کو خشخاش کہہ کر پکارا جاتا تھا وہ قرطبہ کے نوجوانوں میں سے تھا، اُس نے قرطبہ کے اور نوجوانوں کی ایک جماعت بنائی، اور اُن کو لے کر ان کشتیوں پر سوار ہوا، جن کو اس نے بحرِ محیط میں اس غرض کے لئے تیار رکھا تھا وہ ایک زمانہ تک غائب رہا، پھر بہت سا مالِ غنیمت لیکر لوٹا۔ اس کا واقعہ اندلس والوں میں بہت مشہور ہے

(ج ۱ - ص ۱۵۰ - پیرس)

ادریسی المتوفی ۵۶۰ھ نزہۃ المشتاق میں اندلس کے جغرافیہ میں تین موقعوں

ان مغرورین یعنی فریب خوردہ جہازرانوں کا ذکر کیا ہے۔ یہ بھی لکھا ہے کہ امیر المسلمین علی بن یوسف ابن تاشفین کے امیرالبحر احمد بن عمر معروف بہ رقم الآذر (نقش بط) نے بحرِ ظلمات کے ایک جزیرہ پر فوج کشی کی تھی، مگر کامیابی کے پہلے ہی وہ مرگیا۔

ادریسی ایک موقع پر بحرِ ظلمات کے ذکر میں لکھتا ہے۔

"اس بحر ظلمات کے پیچھے جو کچھ ہے اس کو کوئی نہیں جانتا، اور نہ کسی آدمی کو صحیح واقفیت ہے، کیونکہ اُس کو عبور کرنا سخت مشکل ہے، اُس کی فضا میں بڑی تاریکی اور اس کی موجیں نہایت سخت اور اس کے خطرات بہت، اور اس کے جانور خطرناک اور اُس کی ہوائیں ہیجان انگیز ہیں، اس میں بہت سے جزیرے ہیں، کچھ آباد، کچھ سمندر کے اندر اور کوئی جہازراں اس کو عرض میں قطع نہیں کرتا اور نہ اُس میں گھستا ہے، البتہ اُس کے ساحل کے طول کے کنارے کنارے اس سے لگ کر چلتا ہے"[۵۲]

اب بحرِ ظلمات میں یہ کون سے جزیرے ہیں؟ کیا امریکن جزائر ویسٹ انڈیز نیو فاؤنڈ لینڈ، گرین لینڈ وغیرہ ہو سکتے ہیں،

لشبونہ (لسبن ساحل پرتگال) کے ذکر میں ادریسی ان فریب خوردہ جہازرانوں کا ایک دلچسپ قصہ سناتا ہے، کہتا ہے:

"اور اسی شہر لسبن میں فریب خوردہ لوگ اس نے بحرِ ظلمات میں سوار ہوئے تھے تاکہ پتہ لگائیں کہ اس میں کیا ہے، اور کہاں جاکر ختم ہوتا ہے، شہر لسبن میں ایک پھاٹک یا گلی (درب) ہے جس کا نام فریب کھانے والوں کا درب ہے، اور اُن کا قصہ یہ ہے کہ آٹھ آدمیوں نے جو آپس میں سب چچا کے بیٹے تھے، باربرداری کا م

---

[۵۱] نزہۃ المشتاق ص ۵۵ - ۱۶۵ - ۱۸۴، [۵۲] ایضاً ص ۱۶۵،

ایک جہاز بنایا، اور اس میں پانی اور توشہ آستار کھ لیا، جو مہینوں کے لئے کافی تھا، پھر اس جہاز میں سوار ہو کر ایک مناسب موسم میں روانہ ہوئے گیارہ دن کے بعد ایک ایسے پانی میں پہونچے جو سخت موجوں والا تھا، وہاں کی ہوائیں کدر تھیں، روشنی مانند تھی، انھوں نے یہ سمجھ لیا کہ اب ہلاکت قریب ہے، تو اپنے بادبانوں کو دوسرے ہاتھ کی طرف پلٹ دیا، اور سمندر میں جنوب کی طرف چلتے رہے، اور بکریوں والے ایک جزیرہ میں پہونچ گئے، وہاں بے شمار بکریاں تھیں جن کو کوئی پکڑنے والا یا چرانے والا نہ تھا، وہ جزیرے میں اترے، وہاں چشمہ ملا، اور جنگلی انجیر، انھوں نے ان بکریوں میں سے کچھ کو ذبح کیا تو ان کا گوشت بہت ہی کڑوا نکلا جس کو وہ نہ کھا سکے، اور اُنکی کھالیں لے لیں، اور جنوب کی سمت میں ۱۲ دن وہ اور چلے، ان کو ایک جزیرہ ملا جہاں آبادی اور کھیتی تھی، تو وہ اس جزیرہ کو دیکھنے چلے، ابھی کچھ ہی دور چلے تھے، کہ چھوٹی چھوٹی کشتیوں نے اُن کو گھیر لیا، اور اُن کو پکڑ کر جہاز ایک ساحلی شہر کی طرف لے گئے، وہاں ایک گھر میں جا کر اُتارا، وہاں سُرخ رنگ (اشقر) کم لیکن سیدھے بال والے لمبے قد کے آدمی دیکھے اُن کی عورتوں میں عجیب خوبصورتی تھی تو وہ لوگ تین دن ایک گھر میں قید رہے، چوتھے دن اُن کے پاس ایک آدمی آیا، جو عربی میں باتیں کرتا تھا، اُس نے اُن کا حال دریافت کیا، اور پوچھا کیوں ائے اور کہاں سے آئے، اور تمہارا وطن کہاں ہے، انھون نے اپنا پورا حال بتایا، اُس نے اُن سے بھلائی کا وعدہ کیا، اور بتایا کہ وہ بادشاہ کا ترجمان ہے دوسرے دن اُن کو بادشاہ کے سامنے پیش کیا، اُس نے اُن کا حال پوچھا تو وہی بتایا، جو کل ترجمان کو بتا چکے تھے، کہ وہ اس سمندر میں اس لئے گھسے تھے کہ دیکھیں اس میں کیا کیا عجائبات ہیں، اور اس کے حالات کیا ہیں، اور اس کی حد

دریافت کریں یہ سن کر بادشاہ ہنسا اور ترجمان کے ذریعہ سے ان کو بتایا کہ اس کے باپ نے اپنے غلاموں کو یہ حکم دیا تھا کہ وہ سمندر کے عرض میں ایک مہینہ تک چلتے رہیں، مگر کوئی نتیجہ نہیں نکلا، اور وہ ناکام واپس آئے۔ پھر بادشاہ نے ترجمان سے کہا کہ ان سے بھلائی کا وعدہ کرے، اور بادشاہ کے ساتھ حسن ظن پیدا کرے، اس نے ایسا ہی کیا۔ پھر وہ اس قید خانہ میں لے آئے گئے، یہاں تک کہ وہ موسم آیا جب پچھوا ہوا چلتی ہے، تو ان کو ایک کشتی میں بٹھا کر اور آنکھوں پر پٹیاں باندھ کر ایک مدت تک سمندر میں چلاتے رہے، ان کا گمان ہے کہ تین دن اور تین رات وہ چلے ہوں گے، یہاں تک کہ وہ ایک خشکی میں پہنچائے گئے، وہاں ان کی مشکیں کسی گئیں، اور ساحل پر چھوڑ دیئے گئے، یہاں تک کہ دن نکلا اور روشنی ہوئی، اور ہم بندھے ہونے کے سبب سے سخت تکلیف اور بدحالی میں تھے، پھر ہم نے لوگوں کی آوازیں سنیں، تو چیخے تو وہ لوگ پاس آئے اور مشکیں کھولیں اور ہمارا حال دریافت کیا، ہم نے بتایا، یہ لوگ بربر تھے، ان میں سے ایک نے کہا کہ تم جانتے ہو، کہ تمھارے وطن کا یہاں سے کتنا فاصلہ ہے، انھوں نے کہا نہیں، انھوں نے کہا ۲ مہینوں کی مسافت، یہ سن کر ان فریب خوردہ جہازرانوں میں سے ایک کی زبان سے وا اسفی (ہائے افسوس) نکل گیا، تو اس مقام کا نام اسفی پڑ گیا اور وہ مغرب اقصی کے بندرگاہ کا نام ہے[1]،

جزئی اغلاط اور دنوں کے اندازہ سے قطع نظر کرکے کیا ہم اس مقام کو جہاں تک فریب خوردہ جہازراں پہونچے تھے، شمالی امریکہ کا کوئی گوشہ سمجھیں، اور سرخ رنگ کے انسان وہی تو نہیں، جن کا نام غلطی سے ریڈ انڈنیس (لال ہندوستانی) رکھ دیا گیا ہے، جو وہاں کے

[1] نزہۃ المشتاق فی اختراق الآفاق صفۃ افریقیۃ والاندلس ص ۴۔ الائیڈن،

اصلی باشندے ہیں،

ابنِ خلدون المتوفی ۸۰۸ھ آٹھویں صدی میں بحرِ محیط کے ایک سفر کا حال لکھتا ہے:
جس میں اہلِ فرنگ کے چند جہاز بحرِ محیط کے کسی جزیرہ میں اتفاقاً پہونچ گئے تھے، چونکہ بحرِ محیط
کے اندر یا انتہا پر جزائرِ خالدات کے علاوہ کوئی اور نام معلوم نہ تھا، اس لئے اُس کے اندر
کی ہر آبادی کو اور خشکی کو جزائرِ خالدات کہہ دیتے تھے، چنانچہ وہ مقدمہ میں کہتا ہے :-

بحرِ محیط میں بہت سے جزیرے ہیں جن میں تین بڑے اور مشہور ہیں، اور کہا جاتا ہے کہ
وہ آباد ہیں، اور ہم کو خبر معلوم ہوئی ہے کہ اس صدی (آٹھویں صدی ہجری چودھویں
صدی عیسوی) کے بیچ میں اہلِ فرنگ کے چند جہاز ادھر سے گذرے، اور انھوں نے
وہاں لوٹ مار کی، اور وہاں کے کچھ باشندوں کو پکڑ لائے، اور مراکش کے سواحل
پر اُن کو بیچا، اور وہاں سے وہ سلطان کے پاس پہونچے، جب ان لوگوں نے عربی سیکھ لی
تو انھوں نے اپنے جزیرہ کا حال بتایا کہ وہ کاشت کاری کے لئے زمین سینگ سے
کھودتے ہیں، ان کے یہاں لوہا نہیں ہے، جو کھاتے ہیں، اور ان کے مویشی بھیڑیں
ہیں، اور لڑائی میں پتھر کے ہتھیار استعمال کرتے ہیں، اور آفتاب کو پوجتے ہیں،

اس کے بعد ابن خلدون کہتا ہے، اور صحیح کہتا ہے.

| | |
|---|---|
| ولا یوقف علی مکان ھذہ | ان جزیروں کا صحیح پتہ نہیں معلوم، |
| الجزائر الا بالعثور لا بالقصد | اتفاقاً وہ مل جاتے ہیں، اور بالارادہ |
| الیھا، (ص ۴۵) | نہیں ملتے، |

اس کی وجہ یہ بتاتا ہے کہ جہاز ہوا کا رُخ جاننے اور ستاروں کی سمت معلوم کرنے اور
سواحل کے بحری نقشوں کی مدد سے چلتے ہیں،

وھذا اکلہ مفقود فی البحر المحیط، (صفحہ ۴۵)

اور یہ تمام مسلمان بحرِ محیط میں مفقود ہیں،

اسی لئے جہاز اس کے بیچ میں ہو کر نہیں چلتے، کیونکہ اگر سواحل کا منظر آنکھوں سے دور ہو جائے، تو واپس آنے کی راہ کا بہت کم پتہ چلتا ہے، ساتھ ہی اس سمندر کی فضا میں اور اس کے پانی کی سطح پر اتنے بخارات رہتے ہیں جو جہازوں کو چلنے نہیں دیتے، اور آفتاب کی روشنی پہونچ نہیں پاتی، اسی لئے اس میں راہ پانا، اور اس کا معلوم ہونا مشکل ہے؛

(مقدمہ ص ۴۵)

ان تمام قصوں کو ممکن ہے کہ دلچسپ کہانیوں ہی کی صورت میں تسلیم کیا جاتا لیکن آج کل امریکہ کے کولمبس کی دریافت کی جو تنقیدی تاریخیں لکھی جا رہی ہیں انھوں نے ان کہانیوں کو سنجیدہ تاریخ بنا دینے کی سند پیدا کر دی ہے،

نئی تحقیقات | امریکہ کے انکشاف کی جو تنقیدی تاریخیں وقتاً فوقتاً لکھی گئی ہیں، اس سے یہ ثابت ہوتا ہے، کہ نئی اور پرانی دنیا میں کولمبس سے پہلے سے تعلقات قائم تھے؛ ان تعلقات کی تعمیر میں کون کون قوموں نے حصہ لیا، اس کی دریافت تاریخی اور اثری ذریعوں سے اب تک کی گئی تھی، لیکن ابھی حال میں ہارورڈ یونیورسٹی کے پروفیسر لیوونیر (Leo Wiener) کی ایک کتاب تین جلدوں میں شائع ہوئی ہے، اس کا نام "افریقہ اور امریکہ کی دریافت" ہے، اس میں نہایت واضح طور سے یہ ثابت کیا گیا ہے، کہ کولمبس امریکہ کا پہلا دریافت کرنے والا ہرگز نہیں، موصوف نے امریکہ میں پرانی آنے والی قوموں کی دریافت کا ایک نیا طریقہ اختیار کیا ہے، انھوں نے امریکہ کے پرانے باشندوں کی اصلی زبان کی فیلالوجیکل تحقیقات کے ذریعہ

سے یہ پتہ لگایا ہے، کہ امریکہ کے باشندوں کی پرانی زبان وقتاً فوقتاً کن کن زبانوں سے مانوس و متاثر ہوتی رہی ہے، ڈینیر صاحب چھبیس انسانی زبانوں میں بآسانی گفت گو کرسکتے ہیں، اور امریکہ کی پرانی زبان کے بڑے ماہر ہیں، اس کتاب کا خلاصہ انگریزی رسالہ "ورلڈ ٹوڈے" فروری سنہ ۲۶ء میں چھپا تھا جس کا اعتراف المقتطف اگست سنہ ۲۶ء میں اور اردو ترجمہ معارف اگست سنہ ۱۹۲۷ء میں طبع ہوا،

ڈینیر کی تحقیقات کا حیرت انگیز نتیجہ یہ نکلا ہے کہ امریکہ کی اصلی زبان میں انگریزی فرانسیسی، ہسپانی اور پرتگالی زبانوں سے بہت پہلے جس زبان کے الفاظ ہیں، وہ عربی زبان ہے، یہ الفاظ اُن کی تحقیق کے مطابق سنہ ۱۲۹۰ء کے قریب اس میں داخل ہیں، اور کولمبس نے امریکہ کی دریافت کا شور اس کے ٹھیک دو سو برس بعد مچایا ہے، ڈینیر نے کاغذی دستاویزوں سے ثابت کیا ہے، کہ کولمبس سے پہلے بحر اوقیانوس میں تجارتی جہازرانی ہوتی تھی، مگر تاجر و سوداگر بادشاہوں کے ڈر سے اپنی ان بحری مہموں کو چھپاتے تھے۔

کولمبس کے خود ذاتی بیانات بھی حقیقت کی پردہ دری کرتے ہیں۔ وہ امریکہ کے تیسرے سفر سے واپسی کے بعد بیان کرتا ہے، کہ اسے وہاں زنگی سوڈانی باشندوں سے سابقہ پڑا، بلکہ پہلے سفر کے بعد ہی وہ کہتا ہے، کہ وہاں کے اصلی باشندوں نے اسے گنی (یعنی وہی مغربی افریقہ کے طلائی سکے جس کو ایک خاص مقدار میں تانبہ ملا کر بناتے تھے) دکھائی "گوئنیس" اس وقت کی افریقہ کی زبان میں سونے کے ان ٹکڑوں کو کہتے تھے، جن کو شکل میں سونا ساحل گنی (غنا) سے یورپ میں لایا جاتا تھا، قدرتی طور پر سونے کے یہ ٹکڑے دیکھ کر کولمبس متحیر ہو گیا، کیونکہ وہ دراصل اسی سونے، ہاتھی دانت اور قیمتی سامان کی تلاش میں یہاں تک آیا تھا، اس نے امریکہ کے باشندوں سے دریافت کیا، کہ انھوں نے ..........

وہ سونا کہاں سے پایا، اس کے جواب میں انھوں نے کہا ہم نے یہ سونا کالے سوداگروں سے لیا ہے جو جنوب مشرق سے یہاں آئے تھے"، کولمبس کو گمان ہوا کہ وہ سونے کی اصلی کان بتانے سے گریز کرتے ہیں، تیسرے سفر میں اس نے پھر وہی سوال کیا، اور وہی جواب پایا، در آخر بعد کے واقعات نے ثابت کر دیا کہ پرانے امریکیوں کے جواب درست تھے، ابتدائی گوئنیس جو فرانسیسی اور پرتگالی گنی ساحل سے لاتے تھے، خالص سونے کے نہیں ہوتے تھے بلکہ غانہ والے اس میں اسی کے برابر تانبہ ملا دیتے تھے، جب کولمبس کی لائی ہوئی گوئنیس کا کیمیائی امتحان کیا گیا تو اس میں سونے اور تانبے کا وہی تناسب نکلا، جو غانہ (گنی) کے لائے ہوئے گوئنیس میں تھا،

یہ طلائی ٹکڑے دراصل افریقیہ ہی سے آئے تھے، ایسے ہی جو حبشی اس کو وہاں ملے وہ افریقہ ہی سے آئے ہوں گے، جہازوں کے کپتانوں کے ہر سفر سے پایا جاتا ہے کہ ان کے لئے غلامی حبشیوں کی موجودگی ضروری تھی، وہ بطور ترجمان استعمال کئے جاتے تھے، کولمبس بھی اُن میں سے چند کو پہلے سفر میں ساتھ لے گیا تھا، امریکہ جا کر اسے معلوم ہوا کہ ایسے حبشی وہاں پہلے سے موجود ہیں، یہی وہ لوگ تھے جن کو جنوب مشرق کے سیاہ سوداگر کہا گیا تھا؛ انہی کے ساتھ غانہ کے سکے امریکہ پہونچے تھے، اور انہی کے ساتھ عربی الفاظ، عربی پودے اور عربی تہذیب وہاں پہونچی،

یہ آثار قدیمہ کے ماہروں کا تنہا بیان تھا، اور اب زبانوں کے محقق بھی اُن کے ساتھ ہو گئے ہیں، اور دونوں کا متفقہ دعویٰ ہے کہ امریکہ میں عربی تہذیب کا اثر کولمبس سے بہت پہلے پایا جاتا تھا اور ایسا معلوم ہوتا تھا کہ نئی دنیا افریقی عربی تمدن سے بہت حد تک متاثر ہو چکی تھی

امریکہ کی پرانی قوموں میں دو ممتاز نام ملتے ہیں، "ازتک" اور "مایہ" جو افریقیہ کی عربی تہذ نی حالتیں، معلوم نہیں اُن کی اصلیت کیا ہے، مگر یہ نام صحیح عربی ناموں کی تحریف معلوم

زدقی ہے، پہلا نام ازد ہے، اور دوسرا نام معاویہ ہے، ازد کی نسبت پہلے ہم لکھ چکے ہیں[۱] کہ یہ لوگ ابتدائے اسلام میں عمان سے افریقہ اور مڈگاسکر کے بحری جہاز راں تھے، اور بہادری سے اپنے جہاز بحر برابرہ میں چلایا کرتے تھے،

بہرحال رسالۂ مذکورہ نیز کی تحقیق کا خلاصہ آگے ان الفاظ میں دیتا ہے :-

" ازٹ اور مایہ کی تہذیبیں وسطی امریکہ میں افریقہ کی عربی تہذیب کی نقلیں تھیں، اور اُن کا زمانہ سنہ ۱۱۵۰ء سے سنہ ۱۲۰۰ء تک قرار دیا جاتا ہے"

ہم نے مغروریں کے سفر کا جو زمانہ لکھا ہے، وہ اسی کے قریب ہوتا ہے،

" عربی تہذیب نویں صدی عیسوی میں اپنے معراج پر تھی، اور سنہ ۱۱۰۰ء میں صحرائے اعظم کو عبور کرکے افریقہ کے مغربی منڈینگو (Minenigo) کا تجارتی صوبہ قائم کرچکی تھی، اس کے مقابل میں امریکہ کا صوبہ میچوکن[۲] (Michoacan) تھا، جو خلیج میکسیکو کے ساحل پر واقع تھا، عربی الفاظ کی آمیزش سب سے پہلے میچوکن میں پائی جاتی ہے، اور وہ الفاظ منڈینگو کی زبان میں ملتے ہیں، اور یہ امر خاص طور پر ذکر کے قابل ہے، کہ یہ الفاظ ایسے ہیں کہ جو ایک تجارتی کارندہ یا سیاح استعمال کرتا ہے" مثلاً جادو، اور مذہب اور نظام حکومت کے متعلق، یہ نتیجہ کہ منڈینگو اور میچوکن کے درمیان آمد و رفت بھی لابدی ہے، ہر طرح تازہ تحقیقات سے اس کی تائید ہوتی ہے؛ ازٹ اور مایہ کی تہذیبوں کا یک لخت انحطاط اس کا ایک اور ثبوت ہے، چونکہ یہ ایک طرح کی نوخیز تہذیبیں تھیں، جس وقت ان کا اپنے اصلی مرکز سے قطع تعلق ہوگیا، اُن میں تنزل آنا شروع ہوگیا، یہ امر کہ یہ تعلق صرف تجارتی تھا، اس بات سے ثابت ہوتا ہے، کہ عربی تہذیب کا اثر میچوکن میں داخل ہوکر صرف تجارتی راستوں کے آس پاس ہی

---

[۱] عربوں کی جہاز رانی ص ۷۶، [۲] میکسیکو میں ایک ریاست بحرالکاہل [illegible] ہے -

پایا جاتا ہے، اور یہ صرف خالص عربی کا اثر تھا"

اگر مسٹر وینیر کی ان لسانی تحقیقات کے نتائج درست ہیں، تو ہم نے اُن کی تصدیق کے لیے جو مقدمات گذشتہ صفحوں میں فراہم کیے ہیں، وہ بھی قابلِ قبول ہیں،

پرانے عربوں کی امریکہ میں آبادی

اس نظریہ کو سُن کر لوگوں کا بجا سوال تھا کہ اگر یہاں کولمبس سے پہلے عربوں کی آمد و رفت تھی، تو امریکہ میں اُن کے نشانات کیوں نہیں ملتے، اور اُن کی کسی نوآبادی کا پتہ یہاں کیوں نہیں لگتا، مگر خدا کی قدرت دیکھیے کہ عین اس وقت جب یہ سطریں زیرِ تحریر تھیں، امریکہ کے عربی اخبار "الہدی" نے ایک نیا انکشاف دنیا کے سامنے پیش کیا، جس کی صدائے بازگشت سے دنیا گونج گئی، اور خود ہندوستان کے اردو اخبارات نے اس کے اقتباسات دسمبر ۱۹۳۰ء میں شائع کیے، براعظم امریکہ میں وہاں کی مہذب ریاستوں اور متمدن ملکوں کے علاوہ بہت سے ایسے پہاڑی مقامات، جنگل اور گانوں ہیں، جہاں اس براعظم کے پُرانے باشندے آباد ہیں، اور جو اب تک اپنی وہی پرانی قبائلی زندگی بسر کر رہے ہیں، اور جہاں تک اب تک کسی یورپین سیاح کے قدم نہیں پہونچے ہیں، خصوصیت کے ساتھ یہ مقامات مکسیکو کے علاقہ میں زیادہ ہیں، اخبارات راوی ہیں[1]،

"ایک شامی عرب تاجر مکسیکو کے چاپاس اور ہٹاسلا کے صوبوں میں پھیری کر کے سوداگری کا مال بیچتا تھا، حال میں اتفاقاً اس کا گذر ایک کوہستانی علاقہ میں ہوا، جہاں آمد و رفت جاری نہیں تھی چلتے چلتے ایک جنگل میں پہونچا، وہاں ایک

---

[1] المقطم دسمبر ۱۹۲۰ء و المسار مورخہ ۲۷ر شعبان ۱۳۴۹ھ مطابق ۱۶ر جنوری ۱۹۳۱ء و پیام کلکتہ مورخہ ۲۸ر دسمبر ۱۹۳۰ء،

قبیلہ دیکھا، رات ہو چکی تھی، سوداگر نے اپنی زبان میں ان جنگلی باشندوں سے شب بھر رہنے کی درخواست کی، اس کے جواب میں ایک شخص نے عربی میں کہا کہ ہم لوگ تمھاری بولی نہیں سمجھتے، عرب سوداگر اس جنگل میں عربی زبان سُن کر حیرت میں آگیا، اُس نے اُن سے عربی میں گفتگو کی، اور انھوں نے کہا کہ وہ صدیوں سے اس جنگل میں آباد ہیں، اور عربی کے سوا کوئی دوسری زبان نہیں جانتے۔"

سوداگر مذکور کا بیان ہے کہ یہ قبیلہ اب تک اپنے عربی رسم و رواج پر قائم ہے،" [الف] ...لص عرب ہے، یہ خبر مکسیکو کی حکومت کو معلوم ہوئی، تو اس نے ایک کمیشن اس عرب قبیلہ کی تحقیقِ حال کے لئے روانہ کیا ہے۔

یہ قبیلہ چار سو برس سے زیادہ سے یہاں آباد ہے، اور دوسرے ہمسایہ قبیلوں سے الگ الگ زندگی بسر کرتا ہے۔

اس خبر سے عرب جغرافیہ نویسوں کے بیانات اندلس، اور پرتگال کے عرب "مغرورین" (غریب خوردہ جہاز رانوں) کی کہانیوں کی تصدیق ہوتی ہے،

اس سلسلہ کی اخیر خبر یہ ہے کہ لبنان کے عیسائی فاضل انطون یوسف بشارہ نے جنھوں نے مکسیکو میں سکونت اختیار کر لی ہے، مصر کے اخباروں میں پچھلے سال یہ اطلاع شائع کی ہے، الفتح مصر مورخہ ۳۰ رجمادی الاولیٰ ۱۳۵۴ھ ص ۲۴۶ میں چھپی ہے، کہ وہ مکسیکو میں اپنا این واقع ریو کرسی (مکسیکو) میں کھدائی کرا رہے تھے، کہ ان کو دو معدنی ٹکڑے ملے جو لمبس کے بعد عربی سکے ثابت ہوئے، اس دریافت کا وہاں کے علمی حلقوں میں ... چا ہے،

| لمبس اور امریکہ | یہ تحقیق تو الگ رہی: مشہور یوں ہی ہے کہ کولمبس پہلا شخص ... |
|---|---|

جس نے اس نئی دنیا کو پرانی دنیا سے ملایا مگر اُس نے جو کچھ پایا اتفاقیہ پایا کہ ع

آگ لینے کو جائیں پیمبری مل جائے،

کولمبس ہندوستان اور چین کی تلاش میں تھا کہ امریکہ پہونچ گیا، کسی علمی

استدلال سے وہ اس نتیجہ پر نہیں پہونچا، اور بقول ایک اطالوی عالم ہیئت اور

مستشرق کرلونلینو کے کہ "کولمبس عربوں کی مقدار مسافت اور میل کے صحیح انداز

کے نہ جاننے کی مبارک غلطی سے امریکہ پہونچ گیا"۔ فاضل اطالوی عالم کی اصل عبارت

عربی کا ترجمہ یہ ہے:۔

"لاطینی کتابوں کے عربی ترجموں کے ذریعہ سے مامون نے ایک درجہ فلکی

کی پیمایش کا جو اندازہ نکالا تھا یعنی ۵۶ ۲/۳ میل، وہ یورپ میں بھی

مشہور ہوا۔ اور جس طرح یونانی اور سریانی کتابوں کے عربی ترجمہ کے

ذریعہ سے یونانی میل کی مقدار نہ جاننے سے اہلِ عرب نے غلطی کی اسی

طرح چودہویں صدی اور پندرہویں صدی میں عربی میل کی صحیح مقدار نہ

سمجھنے کے سبب سے اہلِ یورپ غلطیوں میں مبتلا ہوگئے، انہی میں کرسٹوفر

فرکولمبس امریکہ کا پتہ لگانے والا بھی تھا اُس نے ایک درجہ کے ۵۶ ۲/۳ عربی

میل کو لاطینی ۵۶ ۲/۳ سمجھ کر مغربی یورپ اور ایشیا کے مشرقی سواحل کی

مسافت اس سے بہت کم سمجھی جو حقیقت میں ہے، اگر یہ غلطی نہ ہوتی، تو کبھی

ممکن نہ تھا، کہ مغربی یورپ سے اوقیانوس میں چھوٹی چھوٹی کشتیوں میں

بیٹھ کر چند مہینوں کی خوراک لے کر چین پہونچنے کا تخیل کرتا۔

آخر اس سفر سے رُک کر وہ اس غلطی کی بدولت امریکہ کے جدید

براعظم میں پہونچ گیا، جس نے ایک نئے انسانی دور ترقی کا آغاز کیا، یہ غلطی کیسی مُبارک تھی، جس نے دنیا کو عظیم الشان فوائد سے مالامال کردیا،[۱]

کولمبس اس وقت ظاہر ہوا جب اہلِ اسپین اندلسی عربوں سے آخری لڑائی لڑ رہے تھے، اور ان کو اپنے ملک سے نکال رہے تھے اس کا زمانہ اسپین اور پرتگال میں گذرا، ایک معمولی سیّاح سے جہازراں تک پہونچا، وہ ہیئت جغرافیہ اور سفرنامہ کی کتابیں پڑھا کرتا تھا، ایک اسپینی خاتون سے شادی کی، اس ذریعہ سے اسپین کے ایک عیسائی خانقاہ کے جغرافیہ داں راہب سے ملا، پھر اس کا پیشہ یہ ہوگیا کہ وہ جہازرانوں کے لئے بحری نقشے تیار کرکے فروخت کرتا تھا، اور بحری مسافروں اور جہازرانوں سے معلومات جمع کرتا تھا، مین اسی عربی اور اسپینی لڑائی کے زمانہ میں وہ ملکۂ اسپین سے نئے جزیرہ، اور نئے بحری راستوں کے لئے مدد کا طالب ہوا، اس زمانہ میں اسپین اور پرتگال کے عیسائی موروں (مسلمان عربوں) کو نہ صرف اسپین بلکہ تمام سواحل وجزائر سے نکالنے کے لئے ہر طرف بحری بیڑے بھیج رہے تھے، سواحل بحرِ محیط سے لیکر سواحل افریقہ سے یہاں تک کہ عرب اور ہندوستان کے سواحل تک سے عرب جہازرانوں کو لڑا لڑا کر نکال رہے تھے، اور اُن سے بحری نقشے حاصل کرتے تھے، وہ سونے کی کان والے افریقی ساحل تک بھی گیا تھا، جہاں افریقی اور زنگی ملّاح بکثرت پرتگالیوں کو ملتے تھے،

---

[۱] خطبات علم الفلک عند العرب ص ۲۹۳۔

بہرحال اس زمانہ میں یورپ اور خصوصاً اسپین اور پرتگال میں علم ہیئت، ہندسہ، جغرافیہ اور بحری سفر کے معلومات جو کچھ تھے، وہ عربی تصنیفات، یا اُن کے تراجم کے ذریعے تھے، جیسا کہ اس عہد کی تاریخوں میں مورخین نے بیان کیا ہے، اور اس طرح کولمبس اپنے نظریہ کی ترتیب و تکمیل میں تمام تر عربوں ہی کی تحقیقات سے مستفید ہوا،

(معارف مارچ و اپریل ۱۹۳۹ء)

---

# اسلامی رصد خانے

رصد خانہ جس کو انگریزی میں (observatory) کہتے ہیں، نہایت قدیم چیز ہے، ایک خاص قسم کی بلند عمارت ہوتی ہے، جس میں حسب موقع سیکڑوں چھوٹے بڑے آلات نصب ہوتے ہیں، جن سے ستاروں کی گردش، حرکت، طلوع، غروب، مقام، مدتِ گردش، ستاروں کی باہمی نسبت وغیرہ دریافت ہوتی ہے، علم ہیئت (اسٹرانومی) کے تقریباً اکثر مسائل کی بنیاد انہی رصدوں کی تحقیقات و مشاہدات پر مبنی ہے، اس قسم کی چیزوں کی ابتدا دریافت کرنا، جس کی ابتدا تاریخ کی تاریکی میں گم ہو، ایک بے سود کوشش ہے، اس عام قاعدے کی رو سے کہ ہر شے بتدریج ترقی کرتی ہے، یہ خیال ہوتا ہے کہ پہلے رصد کے لئے آلات نہ ہوں گے، صرف آنکھوں سے روشن ستاروں کے حالات دریافت کئے گئے ہوں گے، رفتہ رفتہ کچھ آلات ایجاد ہوئے ہوں گے، ان میں بعض آلات ایسے ہوں گے جو بآسانی ہر جگہ منتقل نہیں ہو سکتے ہوں گے، اس لئے ان آلات کے لئے ایک خاص مکان بنایا گیا ہوگا، جس میں یہ آلات بحفاظت تمام رکھے جا سکیں؛ رفتہ رفتہ اُس نے ایک منتظم رصد خانہ کی حیثیت پیدا کر لی،

سب سے قدیم رصد خانہ جس کا تاریخ میں ذکر ہے، میتون کا رصد خانہ ہے، جو سنہ ۴۳۲ ق م

قبل حضرت مسیح قائم کیا گیا تھا، اسی رصد خانہ میں سب سے پہلے مدار صیفی کی تعیین کی گئی، اور اس آلہ کا استعمال ہوا، جس کو قائمہ (ہیلومیٹر) کہتے ہیں[۱]، اس کے بعد تیمور خارس، منالاؤس اور جس نے رصد خانے قائم کئے، لیکن مسلمانوں سے پہلے سب سے مشہور رصد خانہ اسکندریہ کا رصد خانہ ہے جس کا منتظم بطلیموس تھا، بطلیموس پہلا شخص ہے جس نے ایک منتظم رصد خانے کی بنیاد ڈالی، رصد کے بعض ضروری آلات ایجاد کئے، اور فیثاغورث کے خلاف زمین کو کائنات کا مرکز قرار دیا،

یورپ میں رصد خانے کی ابتدا پندرہویں صدی سے ہوتی ہے، ابتدائی رصد خانہ والتھورس کا ہے، جو نورمبرگ میں قائم کیا گیا تھا، یہ پہلا رصد خانہ ہے، جہاں گھڑی کا استعمال ہوا،

اس کے بعد مشہور عالم ہیئت ٹائیکو براہی نے ۱۵۷۶ء میں اورمبرگ (ڈنمارک) میں رصد خانہ قائم کیا، اور اس کے لئے بہت سے جدید آلات خود ایجاد کئے، اس کے بعد برابر رصد خانے قائم ہوتے رہے، جن کی تعداد سیکڑوں سے متجاوز ہے، ہندوستان میں بھی اسلام سے پہلے بعض رصد خانوں کا پتہ چلتا ہو جن میں سب سے زیادہ مشہور راجہ بکرماجیت کا رصد خانہ ہے،

مسلمانوں میں رصد خانے کی بنیاد تیسری صدی ہجری سے شروع ہوتی ہے، جب مامون اعظم سریر آرائے خلافت تھا، اسلامی رصد خانے کی تاریخ سے پہلے اسلامی آلات رصد کے متعلق ہم کچھ کہنا چاہتے ہیں،

---

[۱] دائرۃ المعارف ج ۸ صفحہ ۲۳۳،

مسلمانوں نے آلاتِ رصد کا بنانا صابیوں سے سیکھا۔ صابیوں کا مشہور شہر حران اسلامی فتوحات میں شامل ہو چکا تھا، وہاں آلاتِ رصد کثرت سے بنتے تھے، عباسیہ کے زمانے میں علوم و فنون کے ساتھ آلات سازی کو بھی ترقی و اشاعت ہوئی، مامون نے جب رصد خانہ قائم کرنا چاہا تو ابن خلف مروزی نے ذات الحلق (رصد کا ایک مشہور آلہ) بنایا، جو چوتھی صدی تک بغداد کے بعض علماء کے پاس محفوظ تھا،[۱]

علامہ ابنِ ندیم نے جو چوتھی صدی میں تھے، اپنے زمانے تک کے ماہرین آلات کے یہ نام بتائے ہیں، ابن خلف مروزی الفزاری ابنِ خلف کا غلام علی بن عیسیٰ، علی بن عیسیٰ کے غلام احمد بن خلف اور محمد بن خلف، احمد بن اسحاق حرانی، ربیع بن فراس حرانی خفیف کے غلام قسطسطوس اور علی بن احمد، محمد بن سشدا والبلدی، علی بن سورہ حرانی نطلوس کے غلام شجاع اور عجلی، عجلیہ بنت عجلی، جابر بن سنان حرانی، سنان بن جابر حرانی فراس ابن حسن علی بن احمد کا غلام حامد بن علی، ابنِ نجبہ حسین البوقی۔

ان ناموں کی طویل فہرست سے یہ بات صاف ظاہر ہوتی ہے کہ ابتدائی صدیوں میں مسلمانوں میں علمِ ہیئت کا عالمگیر شوق تھا جس میں عورت مرد، غلام آقا سب مساوی حصہ لیتے تھے، ابتدائی زمانہ میں نو تشاگر آلات رصد کے سب سے زیادہ مشہور صناع تھے، ابو حامد صاغانی المتوفی ۳۷۹ھ الاتِ رصد کے بنانے میں کمال رکھتا تھا۔

چوتھی صدی کے بعد سب سے بڑا ماہر آلات خازن مرزانی، المتوفی ۳۰۰ھ (؟)

[۱] کتاب الفہرست ص ۲۸۴ و ۲۸۵

خازن ایک مدت تک مصر اور اندلس میں رہا ہے، اور علم نور کی اُس نے تحقیق کی ہے، آلاتِ رصد کے بیان اور ساخت میں اوس نے ایک مستقل رسالہ کتاب آلات العجیبہ الرصدیہ لکھا ہے، تیرہوین صدی عیسوی میں ابنِ راجل بھی ایک مشہور آلات ساز گذرا ہے، اور اس کی تصنیف جو آلات سازی کے متعلق ہے ۱۸۳۵ء میں فرنچ میں ترجمہ ہوکر پیرس میں دو جلدوں میں چھپا ہے؛[1]

ابن النبدی جو ابتدائی گیارہوین صدی عیسوی میں تھا، ایک مشہور آلاتِ رصد بنانے والا تھا، مصر کے شاہی کتب خانے کی جب فہرست مرتب کی جانے لگی تو ابوالقاسم علی وزیر مصر کے حکم سے کتبِ ہئیت اور آلاتِ رصد کی فہرست اسی نے مرتب کی تھی، ابن النبدی ۱۰۴۰ء میں مصر میں موجود تھا،

خلیفہ مسترشد کے زمانہ میں بدیع اسطرلابی مشہور آلات ساز تھا جس نے آلات سازی کی بدولت بے شمار دولت جمع کی تھی ۵۳۴ھ میں اس نے وفات[2] پائی،

اندلس کے مسلمانون نے ہئیت میں جو ترقی کی اس کی بہت کم یادگار باقی ہے، اس لئے صرف اسی کا افسوس نہیں ہے، کہ اندلس کے مسلمان مٹا دیئے گئے، بلکہ سب سے زیادہ افسوس اس کا ہے کہ اُن کی تصنیفات اور ان کی یادگاریں بھی مٹا دی گئیں، اس لئے اندلس کے آلاتِ رصد اور رصدخانون کے متعلق بہت کم معلوم ہے،

گیارہوین صدی عیسوی کے اختتام پر زرقال اندلس کا ایک مشہور آلاتِ ہئیت

---

[1] اکتفاء القنوع ص ۲۴۹

[2] فوات الوفیات کتبی جلد ۲ ص ۳۹۰؛

بنانے والا تھا جس نے مامون شاہ طلیطلہ کے لئے ایک اسطرلاب بنایا تھا، اور اشبیلیہ میں ابن عباد کے نام سے آلات ہیئت کے متعلق ایک کتاب تالیف کی جس کا نام عبادیہ رکھا، علم ہیئت میں اس کی بہت سی جدید تحقیقات ہیں،

مسلمانوں کی بڑی بڑی جامع مسجدوں میں ایک عہدہ موقت کا ہوتا تھا جس پر بڑے بڑے ہیئت دان مامور کئے جاتے تھے، موقت کا کام یہ ہوتا تھا کہ وہ نماز کے صحیح وقت مؤذن کو بتایا کرتا تھا، غرناطہ کی جامع مسجد کا موقت ابن باظہ مثلی تھا، یہ آلات رصد ایسے مضبوط اور خوبصورت بناتا تھا کہ لوگ اُن کو بڑی بڑی قیمتوں میں خریدتے تھے، ابن باظہ نے آلات رصد سازی کا فن اپنے والد حسن سے سیکھا تھا جو اس فن میں نہایت استاد تھا[۵۱]

قسطنطنیہ میں شیخ غرس الدین احمد المتوفی ۹۷۱ھ علم ہیئت کے مشہور آلات ساز تھے، تمام آلات رصد خود اپنے ہاتھ سے بناتے تھے، اس زمانہ تک کے علماء کا ہاتھ ملوار سے آشنا تھا، سلطان مصر اور چراکسہ مصر میں جب جنگ ہوئی تو شیخ غرس الدین اس جنگ میں شریک تھے[۵۲]

ہندوستان میں علامہ تفضل حسین خان المتوفی ۱۲۱۵ھ اور اُن کے شاگرد دبیر الدولہ خواجہ فرید الدین المتوفی ۱۲۴۴ھ علم ہیئت آلات رصد میں نہایت کمال رکھتے تھے، دبیر الدولہ کے چھوٹے بیٹے نواب زین العابدین جر ثقیل اور رصد کے ہر قسم کے آلات کرہ، اصطرلاب، ذات الحلق، ذات الحلق، ربع مجیب، المزول وغیرہ اپنے

---

۵۱ الاحاطہ باخبار غرناطہ ص ۵ ۸ ؛ ۵۲ الشقائق النعمانیہ ج ۲ ص ۱۳۹

ہاتھ سے نہایت خوب بناتے تھے اور ان کا وہ کمرہ جس میں وہ آلات رکھتے تھے، ایک رصدخانہ معلوم ہوتا تھا[1]،

ان بزرگوں کے علاوہ نصیر طوسی، علی برجندی، ابن شاطر، تقی الدین، غیاث الدین جمشید، غلام حسین جونپوری وغیرہ آلات سازی میں نہایت کامل الفن استاد تھے جن کی گو اس وقت کوئی عملی یادگار موجود نہیں ہے، مگر تاریخ اور اُن کی تصنیفات خود اس کی شاہد ہیں، مسلمانانِ اندلس کے بنائے ہوئے بعض آلات اب تک بعینہ یورپ میں موجود ہیں انہیں میں سے ایک وہ کرہ ہے، جو ڈرلیسڈن کے عجائب خانہ میں سکسونیا (جرمنی) میں محفوظ ہے،

اسی سلسلہ میں ہم کو اُن آلاتِ رصد کا بھی تذکرہ کرنا چاہیے، جن کو خاص مسلمانوں نے ایجاد کیا ہے، اور وہ پہلے مستعمل نہ تھے، ہم اس قسم کے آلات کا حال ذیل کے بیان میں لکھتے ہیں، :-

**لبنہ** | یہ آلہ نصیر الدین طوسی المتوفی ۶۷۲ھ کی ایجاد ہے۔ اس سے میل کلی عرض البلد اور ستاروں کا بعد دریافت کیا جاتا ہے، سب سے پہلے مراغہ کی رصدگاہ میں اس کا استعمال ہوا، نمبر ایک کے نقشہ سے اس کی صورت ذہن نشین ہو جائے گی،

**ذات الاوتار** | اس آلے کے ذریعہ تحویل اعتدال اور تحویل لیل دریافت کی جاتی ہے، اس آلہ کے موجد علامہ تقی الدین شامی ہیں، جو سلطان مراد کے زمانہ میں موجود تھے سدرۃ المنتہیٰ الافکار، ہیئت اور آلاتِ رصد کے بیان میں، علامہ تقی الدین کی ایک لطیف تصنیف ہے،

---

[1] سیرت فریدیہ ص ۱۱، ۹۔ ۲۲، ۵۲، جامع بہادر خانی ص ۵۰۲۔

**ذات السمت والارتفاع** | یہ ایک نصف دائرہ کا حلقہ ہوتا ہے جس کا قطر ایک متوازیۃ السطوح اسطوانہ کی ایک سطح پر ہوتا ہے، اس آلہ سے سمت اور سمت کا ارتفاع ظاہر ہوتا ہے، علامہ تقی الدین نے سدرہ میں لکھا ہے، کہ یہ مسلمانوں کی ایجاد ہے،

**مشبہ بالمناطق** | یہ آلہ بہت سے مفرد آلات سے مرکب ہوتا ہے، اس سے دو ستاروں کے درمیان کا بعد دریافت ہوتا ہے، یہ آلہ بھی علامہ تقی کا نتیجۂ فکر ہے،

**ربع تام** | ربع تام ابن شاطر المتوفی ۷۷۷ھ کی ایجاد ہے، ابن شاطر دمشق میں موقت تھا، اُس نے اپنے رسالہ النفع العام میں جو آلۂ ربع تام کے بیان میں ہے، یہ لکھا ہے کہ

"چونکہ میرے نزدیک اکثر آلات رصد ناقص ہیں، اس لئے میں نے یہ آلہ بنایا ہے جو تمام آلوں سے زیادہ مکمل ہے، صرف ایک آلہ سے تمام اعمال رصدی کا ہر مقام پر استخراج ہو سکتا ہے"[1]

**سدس فخری** | ہر نجی حلقہ سے بنا ہوا ایک آلہ ہوتا ہے، جس سے میل کلی اور عرض بلد دریافت ہوتا ہے: یہ آلہ فخر الدولہ کے زمانہ میں ایجاد ہوا ہے، اسی مناسبت سے اس کو سدس فخری کہتے ہیں، نمبر ۲ کے نقشہ سے اس کی صورت ظاہر ہو گی،[2]



---

[1] کشف الظنون ج اص ۲، ۱۳۰ و ۱۳۷ میں ان آلات کا بیان دیکھو،

عصا یا اصطرلاب خطی | قدیم ہیئت کے لحاظ سے ہر ستارہ کی گردش دائرے کی شکل میں

تھی، اس لئے ستاروں کے مدار جاننے کے لئے ایک گول کرہ بنایا جاتا ہے، جس پر ستاروں کے مدار اور اُن کی حرکت سے جو دائرے وغیرہ پیدا ہوتے ہیں، منقوش رہتے ہیں، بطلیموس سے پہلے یہ مدارات و دوائر مجسم کروں میں بنتے تھے، بطلیموس نے اس مقصد کو اصطرلاب میں صرف چند سطحوں سے پورا کر دیا۔

اصطرلاب یونانی لفظ ہے، جس کے معنی میزان الشمس یا ترازوئے آفتاب کے ہیں، اصطر کے معنی ستارے کے ہیں، اسٹرانومی جس کے معنی علم ہیئت کے ہیں، اسی اصطر سے مشتق ہے، مسلمانوں میں اصطرلاب کا استعمال ماموں کے عہد سے شروع ہوا، سب سے پہلا اصطرلاب ابراہیم بن حبیب فرازی نے تیار کیا[1]، ہندوستان میں اصطرلاب کا رواج ہمایوں نے دیا، ہمایوں علم ہیئت میں نہایت ماہر تھا، اُس نے ایک خاص طرز کا اصطرلاب بنایا، جس کو اصطرلاب ہمایونی کہتے ہیں، چنانچہ ندوہ کے کتب خانہ میں جو ایک قدیم اصطرلاب ہے، اس پر یہ عبارت کندہ ہے :۔

"عمل ضیاء الدین محمد بن قائم محمد بن ملا عیسیٰ بن شیخ الہدا د اصطرلابی ہمایونی لاہوری فی سنہ ۱۰۵۶ھ"

بطلیموس سے لے کر پانچویں صدی ہجری تک کرہ اور اصطرلاب کا کام صرف جسم یا سطح ہی سے لیا جاتا تھا، پانچویں صدی کے آخر میں شیخ شرف الدین طوسی پیدا ہوئے، جو ہندسہ و ہیئت میں امام فن تھے، شیخ موصوف کو یہ خیال پیدا ہوا، کہ کرہ مجسم اور اصطرلاب سطحی کا کام ایک خط سے بھی لیا جا سکتا ہے، اور اس خیال کی بنا پر ایک آلہ ایجاد کیا جس کا

---

[1] ابن ندیم ص ۳۷۶:

نام عصایا اصطرلاب خطی رکھا، جس سے اصطرلاب سطحی کے تمام کام لئے جا سکتے تھے، جیسا کہ معلوم ہے، کہ ہر ایجاد پہلے نامکمل ہوتی ہے، اس عصا میں بھی بعض غلطیاں رہ گئی تھیں جن کی اصلاح شیخ کے شاگرد رشید علامہ کمال الدین المتوفی ۶۳۹ھ نے کی لیکن عملی صورت میں اس کا محقق طوسی نے استعمال کیا۔[۱]

ان مذکورۂ بالا بیانات سے یہ معلوم ہو گیا ہوگا کہ مسلمانوں نے آلات رصد کے بنانے میں کس حد تک کوشش کی، اور اس کی بڑی دلیل ان عظیم الشان رصد خانوں سے ملتی ہے، جو اسلامی ملکوں میں وقتاً وقتاً قائم ہوتے رہے، سب سے پہلا اسلامی رصد خانہ جیسا کہ عام طور سے معلوم ہے، رصد مامونی ہے۔

## رصد مامونی بغداد

مامون جب تخت نشین ہوا، اور تمام دنیا کے اہل کمال سمٹ کر بغداد میں جمع ہو گئے، اور بطلیموس کی مجسطی کا ترجمہ ہوا، تو مامون نے اس رصد خانے کے بنانے کا حکم دیا، بغداد کے قریب ایک مقام شماسیہ ہے، وہاں کی زمین اس رصد خانہ کے لئے منتخب کی گئی، اور ۲۱۴ھ میں یہ رصد خانہ بن کر تیار ہوا۔ لیکن ۲۱۸ھ میں مامون کا انتقال ہو گیا، اس کا جانشین معتصم ایک سپاہی آدمی تھا، یہاں اس کی تحقیقات کا سلسلہ صرف چند سالوں تک جاری رہا، یحییٰ بن ابی منصور اس رصد خانے کا افسر تھا،[۲] جس کے ماتحت عباس بن سعید جوہری، سند بن علی، حبش بن عبد اللہ مروزی، عمر بن محمد مروزی وغیرہ کام کرتے تھے۔[۳] اس رصد خانے میں ان لوگوں نے جو تحقیقاتیں کیں وہ زیج مامونی کے نام سے چند کتابوں میں جمع کر دی گئی ہیں، ان میں سے چند مسائل یہ ہیں:۔

---

[۱] ابن خلکان ص ۵۰۵ جلد دوم [۲] مختصر الدول ابو الفرج ملطی ص ۲۴۸، [۳] ابن ندیم ص ۲۷۶، ۲۷۵، ۲۷۲،

(۱) معدل اور منطقۃ البروج کے تقاطع سے جو زاویہ پیدا ہوتا ہے اس کو اعوجاج منطقۃ البروج کہتے ہیں، اس رصد خانہ میں اعوجاج منطقۃ البروج ۲۳ درجہ ۳۳ دقیقہ اور ۲۵ ثانیہ دریافت کیا گیا تھا، جو موجودہ تحقیقات کے نہایت قریب ہے، موجودہ تحقیقات کے روسے یہ زاویہ ۲۳ درجہ ۲۷ دقیقہ ہے،

(۲) وہ دو نقطے جہاں معدل النہار اور منطقۃ البروج کا تقاطع ہوتا ہے، اُن کو نقطہ اعتدال کہتے ہیں، نقطہ اعتدال کی تحقیق سے شمسی سال کے دنوں کی تعداد تقریباً نہایت صحت کے ساتھ دریافت کی گئی،

(۳) نقطہ اعتدال کی نسبت اگرچہ فرض کیا گیا ہے کہ وہ اپنی ایک جگہ پر قائم رہتے ہیں، لیکن درحقیقت یہ ہر سال ۵۰ ثانیہ آگے بڑھ جاتے ہیں، اس حرکت کا نام استقبال اعتدالین ہے، اس رصد خانے میں استقبال اعتدالین بھی دریافت کیا گیا تھا،

(۴) آفتاب کے مقامات اوج اور مقدار میل اور خروج مرکز بھی یہیں تحقیق کی گئی،

(۵) ثوابت اور سیاروں کے بعض حالات بھی یہاں دریافت ہوئے،

## رصد مامونی دمشق

تحقیقات رصدیہ کی تحقیق کے لئے عموماً مختلف مقامات پر چند رصد خانے بنائے جاتے ہیں، تاکہ اگر کل رصد خانوں کا کسی ایک تحقیق پر اتفاق ہو جائے، تو وہ مسئلہ نہایت صحیح تسلیم کر لیا جائے، بغداد کے رصد خانے کی تصحیح کے لئے دمشق میں کوہ قاسیون کے دامن میں بھی مامون نے ایک رصد خانہ بنوایا تھا، غالباً اس کا سنہ تعمیر بھی بغداد کے رصد خانے کے موافق ہوگا (مختصر الدول ملطی ص ۲۴۰)

## رصد دینوری

علامہ ابوحنیفہ احمد بن داؤد دینوری تیسری صدی میں ادب، تاریخ، ہندسہ، جبر و مقابلہ اور ہیئت کے امام تھے، تاریخ میں الاخبار الطوال اُن کی مشہور تصنیف ہے، ہندسہ اور ادب میں بھی اُن کی بعض تصنیفات ہیں، سنہ ۲۳۵ھ میں ابوحنیفہ نے اصفہان میں ایک رصدخانہ قائم کیا، اس رصدخانہ میں ابوحنیفہ نے جو تحقیقات کی، اُس کو ایک زیچ (کتاب الرصد) کی صورت میں مرتب کر دیا، بعض مورخین نے لکھا ہے کہ ابوحنیفہ نے یہ زیچ رکن الدین دیلمی کے نام پر لکھی تھی، لیکن یہ بالکل غلط ہے، کیونکہ دیلمیوں کا خاندان چوتھی صدی میں سنہ ۳۲۰ھ کے بعد سے شروع ہوتا ہے، اور ابوحنیفہ کا انتقال اس سے چالیس برس پہلے سنہ ۲۸۱ھ میں ہو چکا تھا،

## رصد بتّانی

محمد بن جابر بتانی المتوفی سنہ ۳۱۷ھ کا شمار دنیا کے ان بیس علمائے ہیئت میں ہے، جن کی نسبت یہ تسلیم کیا گیا ہے کہ انھوں نے علم ہیئت کی سب سے زیادہ خدمت کی ہے، اس زمانہ میں رقہ اور انطاکیہ میں دو بڑے رصدخانے تھے، بتانی نے انہی دونوں رصدخانوں میں سنہ ۲۶۴ سے سنہ ۳۰۶ھ تک ۴۲ برس تک ستاروں کا مطالعہ کیا ہے، بتانی نے اپنے اکتشافات کو ایک کتاب میں جمع کر دیا ہے،

یہ کتاب لاطینی میں ترجمہ ہو کر سنہ ۱۵۳۷ء میں نورمبرگ سے شائع ہو چکی ہے، ان رصدخانوں میں بتانی نے جو جدید اکتشافات کئے ہیں وہ حسب ذیل ہیں،

۱۔ بطلیموس نے جس طرح آفتاب کے نئے معلومات نکالے ہیں، اسی طرح بتانی نے

چاند کے لئے بھی معادلتین ثابت کئے،

۲- مدار کا جو نقطہ آفتاب سے سب سے زیادہ قریب ہوتا ہے اس کو نقطۃ الراس کہتے ہیں اور جو سب سے زیادہ دور ہوتا ہے اُس کو نقطۃ الذنب کہتے ہیں، تبانی نے جدید انکشاف یہ کیا کہ یہ نقطے ایک جگہ نہیں رہتے، بلکہ ہمیشہ بدلتے رہتے ہیں،

۳- قیمہ مبادرۃ الاعتدالین کی اصلاح کی،

۴- دائرۂ معدل النہار پر دائرۃ البروج کی قیمت میل کی تصحیح کی،

۵- شمسی سال ۳۶۵ دن ۵ گھنٹے ۲۴ منٹ کا قرار دیا ہے[1]

## رصد بوزجانی

بوزجان ہرات اور نیشاپور کے درمیان ایک چھوٹا سا شہر ہے، محمد بن محمد بوزجانی وہیں کا رہنے والا تھا، اس کا نام ابوالوفا ہے، ہیئت میں یہ سب سے زیادہ مشہور ہے، ۳۲۸ھ میں پیدا ہوا، ۳۷۶ھ میں وفات پائی، بوزجانی کے رصد خانے کی نسبت ہم یہ نہیں کہہ سکتے کہ وہ کہاں قائم تھا، مگر یہ معلوم ہے کہ وہ ایک مدت تک اپنے اور چند ساتھیوں کے ساتھ رصد خانے میں تحقیقات کرتا رہا ہے، جیسا کہ حاجی خلیفہ کی اس عبارت سے ظاہر ہوتا ہے،

| | |
|---|---|
| [illegible] | زیج الشامل، شیخ ابوالوفا محمد بن احمد |
| [illegible] | بوزجانی کی تصنیف ہے ... جس کی |
| [illegible] | تصحیح شیخ موصوف نے اپنے اور چند |
| [illegible] | ساتھیوں کے ساتھ اپنے اُن مشاہدات |

---

[1] [illegible]

| | |
|---|---|
| صدرات منھو بعد رصد المامون، | تجربوں اور رصدوں سے کی ہے، جن کو رصد مامون کے بعد انھوں نے جاری کیا، |
| (جلد ۲ - ص ۱۵) | |

بوزجانی کی اس زیچ کی شرح جس کی تصحیح ادس نے اپنے رصد خانے میں کی تھی، سید علاء الدین قوشی المتوفی سنہ ھ کی ہے، یہ شرح قلمی مصر کے کتب خانہ خدیویہ میں محفوظ ہے۔

بوزجانی کے اس رصد خانے میں بہت اچھے آلات رصد تھے، اس نے اوج ج منطقۃ البروج کو ایک ربع دائرہ کے ذریعہ سے دریافت کیا تھا جس کا صرف نصف قطر سات گز کا تھا، ماہتاب میں معادلۃ السرعہ جس کی وجہ سے ماہتاب کی حرکت گھٹتی بڑھتی رہتی ہے اسی رصد خانہ میں دریافت ہوا تھا،

## رصد ابن اعلم

علی بن حسن جو ابن اعلم کے نام سے مشہور ہے، چوتھی صدی میں عضد الدولہ دیلمی کے دربار کا ایک نامور مہندس تھا، عضد الدولہ کے بعد صمصام الدولہ اس کے بیٹے نے ابن اعلم کی کچھ زیادہ قدر نہ کی، اس لئے دربار کی آمد و رفت چھوڑ دی تھی، سنہ ۳۷۲ھ میں حج سے واپس آتے ہوئے اس نے سفر آخرت کیا،

ابن اعلم کا رصد خانہ بغداد میں تھا: اس رصد خانہ کا زمانہ چوتھی صدی کا وسط ہونا چاہئے، لیکن کاتب چلپی نے سنہ ۲۵ھ لکھا ہے، جو کسی طرح صحیح نہیں ہو سکتا، کیونکہ یہ معلوم ہے کہ ابن اعلم کو عضد الدولہ کے دربار سے تعلق تھا اور عضد الدولہ چوتھی صدی میں تھا، نیز ابو الفرج ملطی نے مختصر الدول میں ابن اعلم کا سنہ وفات سنہ ۳۷۱ھ لکھا ہے، اس سے ظاہر ہے کہ سنہ ۲۵ھ میں اگر ابن اعلم نے رصد خانہ قائم کیا تھا، تو ضروری ہے کہ اس کی پیدائش اس سے کم از کم پچیس

لحاظ سے تمام دنیا کے تاریخی سلاطین میں عجیب غریب بادشاہ ہے۔ حاکم بامر اللہ نے مصر میں جبل مقطم کی چوٹی پر ایک بہت بڑا رصد خانہ بنوایا تھا۔ اس رصد خانہ کا مہتمم ابن یونس مصری تھا۔ ابن یونس ہیئت و ہندسہ کا کامل الفن استاد تھا،

۳۹۹ھ میں اُس نے وفات پائی،

ابن یونس نے اس رصد خانے کے اکتشافات و تحقیقات کو الزیج الکبیر الحاکمی کے نام سے ایک کتاب میں جمع کر دیا ہے، یہ زیج اکثر ہیئت کی کتابوں میں نقل کی گئی ہے، یہاں تک کہ کوشوکنگ[1] نے بھی ۱۲۸۰ھ میں اسے اپنی کتاب میں درج کیا ہے، یہ کتاب فرنچ ترجمہ کے ساتھ پروفیسر کوسال و تھاپر مقالہ کے زیر اہتمام پیرس میں ۱۸۰۴ء میں چھپ گئی ہے، ابن یونس نے آفتاب اور ماہتاب کے مشاہدات کثرت سے کئے ہیں۔ آفتاب و ماہتاب کی تقویم کے لئے ایک فرنچ زیج بھی لکھی ہے، جو التعدیل المحکم کے نام سے مشہور ہے۔ آفتاب و ماہتاب کے مشاہدات کی ایک جدول بھی تیار کی ہے۔ ان دونوں کتابوں کے قلمی نسخے کتب خانہ خدیویہ مصر میں موجود ہیں،[۴۲]

## رصد ملک شاہی

جلال الدین ملک شاہ سلجوقی جس کے روشن کارنامے محتاج بیان نہیں ہیں، اس نے ۴۶۷ھ میں ملک کے ماہرین ہیئت کو جمع کر کے اصفہان میں ایک رصد خانہ بنانے کا حکم دیا، اس رصد خانہ پر ملک شاہ نے بے شمار روپیہ صرف کیا، حکیم عمر بن ابراہیم خیام، محمد بیہقی، ابو المظفر بن الاسفزاری اور میمون بن نجیب الواسطی وغیرہ اس رصد خانہ کے مہتمم تھے ۴۸۵ھ تک جو

---

[1] مشہور چینی ہیئت داں [illegible]

ملک شاہ کا سنہ وفات ہے، یہ رصدخانہ زندہ رہا، ۴۳۷ھ سے پہلے نوروز اس وقت ہوتا تھا، جب آفتاب نصف جوزت طے کر لیتا تھا، تصیحح سال کے لئے اسی سال نوروز اس دن قرار دیا گیا، جب آفتاب برج حمل میں آتا تھا[۱]، اس تغیر کی تمام جنتریوں نے اقتدار کی، اسی رصدخانہ میں خیام نے سنہ فارسی میں قاعدہ کبیسہ جاری کیا، جس سے سنہ فارسی دور شمسی کے مطابق ہو گیا، اس اصلاح شدہ سنہ کا نام جلال الدین کے انتساب سے سنہ جلالی پڑا،

اس اصلاح کی تفصیل یہ ہے کہ آفتاب کل فلک کو ۳۶۵ دن کچھ گھنٹے میں طے کرتا ہے، لیکن حساب کی آسانی کی غرض سے سال صرف ۳۶۵ دن کا قرار دے کر کسرات کو چھوڑ دیا جاتا ہے، چند سالوں میں اس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ ان سالوں کے بقیہ کسرات مل کر سال شمسی اور دور شمسی میں ایک تفاوت عظیم پیدا کر دیتے ہیں، اس تفاوت کے مٹانے کے لئے خیام نے یہ قاعدہ مقرر کیا کہ سال کا پہلا دن اس روز کو قرار دیا، جب آفتاب نصف النہار سے پہلے برج حمل میں آئے، اور سال کا ہر مہینہ تیس تیس روز کا کر کے ماہ اسفندار میں پانچ دن بڑھا دیئے جائیں اور ہر تیسرے یا چوتھے سال چھ دن بڑھا دیئے جائیں، اسی قاعدہ کو یورپ میں چھ سو برس کے بعد گرے گورے نے معلوم کیا، جس کی رو سے ہر چار برس کے بعد فروری میں ایک روز کا اضافہ کر دیا جاتا ہے، پھر بھی گرے گورے کے قاعدۂ کبیسہ سے خیام کا قاعدۂ کبیسہ بدارج بہتر ہے کیونکہ دس ہزار برس میں گرے گورین قاعدہ کے حساب سے سنہ شمسی اور دور شمسی میں تین دن کا فرق پڑ جاتا ہے، اور خیام کے قاعدہ سے اسی مدت میں صرف دو روز کا تفاوت ہوتا ہے،

## رصد بیرونی

ابوریحان محمد بن احمد بیرونی پانچویں صدی کا مشہور عالم ہیئت اس رصدخانہ کا بانی

---

[۱] ابن اثیر ج ۱۰ ص ۳۰، ۵، اصفہانی اور محمد بیہقی کا نام تاریخ الحکماء شہرزوری سے لیا گیا ہے،

تھا، ابوریحان سنہ ۳۶۲ھ میں پیدا ہوا تھا، اور سنہ ۴۳۰ھ یا سنہ ۴۴۰ھ میں وفات پائی: ابن سینا اور بیرونی ہمعصر تھے، ان دونوں میں جو تحریری مناظرات اور مراسلات ہوئے ہیں، ان کا کچھ حصہ اب تک برٹش میوزیم میں محفوظ ہے، گو بیرونی کی کوئی کتاب ہیئت و نجوم کے بیان سے خالی نہیں، لیکن اس فن میں اس کی سب سے مشہور کتاب قانون مسعودی ہے جو ۴۲۱ھ میں سلطان مسعود سلطان محمود غزنوی کے بیٹے کے نام سے لکھی گئی ہے، یہ کتاب سنہ ۱۸۸۸ء میں پروفیسر سخاؤ کے اہتمام سے لیپزگ میں چھپ گئی ہے، پروفیسر سخاؤ نے قانون کا انگریزی میں بھی ترجمہ کیا اور یہ ترجمہ بھی سنہ ۱۸۷۹ء میں لندن سے شائع ہو چکا ہے۔

بیرونی نے کتاب الہند میں جو اُس نے ہندوستان میں رہ کر خاص ہندوستان کے علوم و فنون پر لکھی ہے، ہندوؤں کے نجوم و ہیئت پر مفصل بحث کی ہے، الآثار الباقیہ، کتاب الارشاد، الجماہر فی الجواہر، الجوانب الطبیعیہ، مقالید الہیئت وغیرہ اس کی بقیہ تصنیفات ہیں، جن میں اُس نے ہیئت و نجوم جغرافیہ، تاریخ اور فلسفہ کو نہایت تحقیق سے لکھا ہے۔[1]

بیرونی کے رصد خانہ کے متعلق مزید حالات نہیں معلوم، کاتب چلپی نے صرف اتنا لکھا ہے کہ "بیرونی نے ایک رصد خانہ قائم کیا تھا" بیرونی کو سلاطین غزنہ کے دربار سے تعلق تھا اور سلاطین غزنہ میں سلطان مسعود کو علم ہیئت سے ایک خاص شغف تھا[2]، اس لئے ممکن ہے، کہ غزنہ و ہرات کے نواح میں کہیں رصد خانہ ہو، بیرونی کا بڑا کارنامہ یہ ہے کہ اُس نے دنیا کے بڑے بڑے شہروں کے طول بلد کی جدولیں تیار کیں۔

---

۱؎ اکتفاء القنوع ص ۲۴۴؛

۲؎ تاریخ الحکماء شہرزوری ذکر بیرونی۔

## رصد علاء الدولہ

چوتھی صدی کی ابتدا میں جب طوائف الملوکی شروع ہو چکی تھی، علاؤ الدولہ کاکویہ اصفہان کا بادشاہ تھا، اسی زمانہ میں شیخ ابن سینا شمس الدولہ شاہ ہمدانی سے بخیدہ ہوکر اصفہان چلا آیا، اور علاء الدولہ کے اصرار سے عہدۂ وزارت قبول کرلیا، علاء الدولہ سیف وقلم دونوں کا مالک تھا، ہفتہ میں ایک دن شب جمعہ کو ایک علمی دربار منعقد کرتا تھا، جس میں علماء دارباب علم علمی مباحث پر گفتگو کرتے تھے، شیخ اس مجلس کی شمع محفل تھا،

ان ہی مجالس میں ایک مرتبہ موجودہ تقویموں میں جو نقائص تھے، ان کا ذکر آیا، علاء الدولہ نے شیخ سے تعمیر رصد خانہ کی درخواست کی، اور اس کے جملہ ضروری سامان و آلات کے لئے خزانہ سے روپیہ دلوایا، اور علامہ ابو عبید جو شیخ کے تلامذۂ رشید میں تھے، اس کے مہتمم مقرر ہوئے، شیخ نے اس رصد خانہ میں آٹھ برس تک رصد کی، اور تقویم میں قدما کی بہت سی غلطیاں نکالیں، شمس، عطارد اور زہرہ کے افلاک کی ترتیب میں اختلاف تھا، شیخ نے آفتاب کے چہرہ پر دو سیاہ تل کی طرح زہرہ اور عطارد کا مشاہدہ کیا، جس سے حسب ذیل باتیں ثابت ہوئی ہیں،

۱۔ زہرہ اور عطارد آفتاب سے نیچے ہیں،

۲۔ زہرہ اور عطارد میں بذاتہ روشنی نہیں ہے، ورنہ سیاہ نظر نہ آتے،

۳۔ چاند کی طرح زہرہ اور عطارد بھی ہلال بدر، اور محاق ہوتے ہیں، کیونکہ

---

لے تاریخ الحکمار شہرزوری، ذکر ابن سینا

یہ سیاہی بتدریج پیدا ہوتی ہوگی،

شیخ کے علمی تذکروں کے لئے ایک دفتر چاہئے، اس لئے ہم صرف شہرزوری کی اس عبارت پر اکتفا کرتے ہیں،

| | |
|---|---|
| واوردو الشیخ فی الھیئۃ اشیأ لم یسبق الیھا، | شیخ نے علم ہیئت میں بہت سے ایسے مسائل ایجاد کئے، جو قدما کو معلوم نہ تھے، |

## رصد کوشیار

کوشیار بن لبان پانچویں صدی کے وسط میں تھا، ۴۵۹ھ میں اوس نے رصد کی، اپنی تحقیقات رصدی کو اُس نے دو کتابوں میں جمع کر دیا تھا، پہلی کتاب "زیج کوشیار" کے نام سے مشہور ہے، اصل کتاب عربی زبان میں تھی، محمد ابن ابی طالب تبریزی نے اس کا فارسی میں ترجمہ کیا، کوشیار کی دوسری تصنیف "زیج الجامع والبالغ" ہے، جس میں اُس نے افلاک و کواکب کے حرکات کو ہندسہ و حساب کی مدد سے ثابت کیا ہے،

کوشیار کے متعلق کوئی مزید حال نہیں معلوم، واقعات بالا کا تذکرہ کاتب چلپی نے "زیج" کے بیان میں کیا ہے، ابن خلکان نے ایک موقع پر کوشیار کا نام اس طرح لیا ہے، "کوشیار بن لبان بن باشہری الجیلی مصنف زیج"[۱]

## رصد ابن زرقال

ابن زرقال اندلس کا مشہور مہندس تھا، اس کا زمانہ تحقیق ۴۲۹ھ (۱۰۳۸ء) ہے،

---

[۱] شرح چغمینی، صفحہ ۱۱۳، ابن خلکان جلد ۲ ص ۲۸۱

مامون شاہ طلیطلہ کے لیئے اُس نے ایک اصطرلاب مامونیہ کے نام سے بنایا تھا، طلیطلہ سے یہ معتمد بن عباد شاہ اشبیلیہ کے دربار میں چلا آیا، اور یہاں "العبادیہ" کے نام سے ایک جدید آلہ اُس نے بنایا تھا[1]،

ابن زرقال نے علم رصد کی بے انتہا خدمت کی، عرض آفتاب کے نقطۂ اوج دریافت کرنے کے لیئے چار سو دو مشاہدات کیئے، زرقال ہمیشہ اپنے بنائے ہوئے آلات رصد استعمال کرتا تھا، معدل النہار کے سالانہ استقبال کا پچاس ثانیہ ہونا پہلے اسی نے دریافت کیا تھا جو تحقیقات حال کے بالکل مطابق ہے،

ابن زرقال کا رصدخانہ غالباً طلیطلہ میں واقع تھا،

## رصد مامونی مصر

افضل شہنشاہ بن امیر الجیوش المتوفی ۵۱۵ھ خلیفہ فاطمی آمر باحکام اللہ کا وزیر تھا، اسلامی سلطنتوں میں قاعدہ تھا کہ سلطنت کی طرف سے بہت سے علمائے ہیئت اس کام کے لیئے مقرر رہتے تھے کہ وہ ابتدائے سال میں نہایت صحت کے ساتھ پورے سال کی تقویم (جنتری) تیار کرتے تھے، ۵۰۰ھ کے آنے پر افضل شہنشاہ کے پاس تقریباً سو تقویمیں پیش کی گئیں، لیکن مصر کی تقویموں اور شام سے جو تقویمیں بن کر آئی تھیں ان میں سخت اختلاف تھا، جسکی اصل وجہ یہ تھی کہ شامی تقویمیں بغداد کی رصد مامونی کے مطابق تیار کی گئی تھیں، اور مصر کی تقویموں کی بنا رصد حاکمی پر تھی، اس بنا پر افضل کو ایک جدید رصد خانہ کی تعمیر کی ضرورت محسوس ہوئی،

---

[1] کشف الظنون ج ۲ ص ۱۷،

اس رصد خانہ کا مہتمم ابو سعید بن قرقہ متولی سلاح خانجات وضاعات قرار پایا، جو رصد سازی میں نہایت کمال رکھتا تھا، ۵۱۳ھ سے اس رصد خانہ کی تعمیر شروع ہوئی، مسجد قبلۃ الکبیر جس کی تعمیر میں نوے ہزار روپیہ صرف ہو چکے تھے، رصد خانہ کے لئے تجویز کی گئی اور آلات رصد بنا کر یہاں نصب کئے گئے، یہاں جو .... تیار کیا گیا تھا، اس کا قطر دس ہاتھ اور دور تیس ہاتھ کا تھا، پرکار بھی نہایت خوبصورت بنا تھا، اکثر آلات رصد بہت اچھے تھے، لیکن بدقسمتی سے ۵۱۵ھ میں افضل قتل کیا گیا، اور رصد خانہ کا کام ناتمام رہ گیا، افضل کے بعد مامون بطائحی وزیر مصر ہوا، اس نے رصد خانہ کا کام پھر جاری کیا، رصد خانہ قریب قریب تیار ہو گیا تھا اور آفتاب اور بعض سیاروں کا مشاہدہ بھی کیا گیا تھا، کہ ۵۱۹ھ میں مامون وفات پا گیا، اور رصد خانہ کا کام بالکل بند ہو گیا، اس رصد خانہ کے مشہور مہندس، منجم، اور صناع یہ تھے، شیخ ابو جعفر بن حزانی، قاضی ابن ابی العیش، خطیب ابو الحسن علی شیخ ابو النجا ساعاتی، ابو محمد عبدالکریم صقلی مہندس، ابن حلبی، ابن الہیثمی، ابو نصر ابن ذباب قلعی،[1]

## رصد مسترشد باللہ

مسترشد باللہ عباسی کے زمانہ حکومت میں جو ۵۲۹ھ ہجری میں تمام ہوتا ہے، ایک رصد خانہ بغداد میں تیار ہوا تھا، اس رصد خانہ کی تعمیر ۵۲۴ھ میں شروع ہوئی تھی، سلاطین سلجوقی کے شاہی محل میں یہ رصد خانہ واقع تھا، مدینۃ العزلا ...

---

[1] مقریزی ج ۱ ص ۱۲۶،

المتوفی سنہ ۵۳۴ھ جس کا ذکر پہلے آچکا ہے، اس کا مہتمم تھا، اسطرلابی ایک باکمال مہندس تھا، اس سے قیاس ہوتا ہے کہ یہ رصدخانہ بہت کچھ بہتر ہوگا، لیکن افسوس ہے کہ اتمام کو نہ پہنچا،[1]

## رصد نہاد شروانی

فریدالدین ابوالحسن علی بن عبدالکریم شروانی جو نہاد کے نام سے زیادہ مشہور ہیں، یہ رصدگاہ اُن کی طرف منسوب ہے، علامہ شروانی حکمائے متاخرین میں ایک مشہور فاضل تھے، علم ہیئت میں اُن کو خاص مہارت تھی، رصد و مشاہدۂ کواکب میں مدت دراز تک مصروف رہتے ہیں، آلۂ ذات الشعبتین کے ذریعہ سے تیس برس تک صرف تاروں کی حرکت کا مطالعہ کیا، اور اپنے مشاہدات و تحقیقات کی بنا پر بہت سی زیچیں تصنیف کیں جن میں سے پانچ کے نام یہ ہیں، المغنی، المحکم، المستوفی، المعدول، العلائی، علامہ شروانی کا زمانہ ترصید سنہ ۵۲۱ھ یزدگردی ہے، جو سنہ ہجری کے قریب قریب ہے، کیونکہ سنہ ہجری اور سنہ یزدگردی میں صرف ۳۴۲۵ دن کا فرق ہے،

علامہ کی مصنفہ زیچیں اس پایہ کی ہیں، کہ متاخرین نے اُن کو اپنی تصنیفات کا ماخذ قرار دیا، محمد بن ابی بکر فارسی نے ملک مظفر یوسف بن عمر شاہ یمن کے نام سے جو زیچ لکھی اس کی تحقیقات کا سرمایہ علامہ شروانی کی تصنیفات ہیں،

## رصد مراغہ

اس رصدخانہ کا ظاہری بانی گو ہلاکو ہے، لیکن درحقیقت یہ رصدخانہ طوسی کا کارنامہ ہے

---

[1] ابن اثیر جلد ۱۰ ص ۲۵۴،

اور اس رصدخانہ کی تمامتر تحقیقات علمائے اسلام کی دماغی محنت کے نتائج ہیں، بعض مورخین نے آخر وقت میں ہلاکو کا مسلمان ہونا بھی لکھا ہے، اس لئے اسلامی رصدخانوں کے دربار میں رصد مراغہ کو بھی جگہ ملنی چاہئے۔

تحقیقاتِ علمی جن اسلامی رصدخانوں کی ممنون احسان ہے، اُن میں مراغہ کا رصدخانہ خاص وقعت رکھتا ہے، چونکہ مراغہ کا وسیع میدان اس رصدخانہ کے لئے انتخاب کیا گیا تھا، اس لئے یہ رصد مراغہ کے نام سے مشہور ہے، علامہ طوسی زیچ ایلخانی کے دیباچہ میں لکھتے ہیں، کہ اس رصدخانہ کی تعمیر اس شان سے شروع ہوئی، کہ دور دور سے علماء بلائے گئے، موید الدین عرضی دمشق سے، نجم الدین دبیران قزوین سے، فخرالدین مراغی موصل سے، فخرالدین اخلاطی تفلیس سے آئے، جمادی الاولیٰ ۶۵۷ھ سے اس کی تعمیر شروع ہوئی، اور چند سال تک کام جاری رہا۔ بغداد، شام، موصل، اور خراسان کی غارت شدہ کتابوں سے رصدخانہ سجایا گیا، تاتاری فتوحات کا مورخ وصاف اس رصدخانہ کا تذکرہ ان الفاظ میں کرتا ہے،

"چونکہ ہلاکو از فتوحات فارغ شد، طوسی برائے بنائے رصدے تحریک کرد، ہلاکو حکم داد، ہرچند کہ کافی مصارف باشد از خزانہ دادہ شود، بحکم فرمان موید الدین از دمشق و فخرالدین اخلاطی از تفلیس احضار کردہ، در مراغہ از طرف شمالی بر سر پشتۂ مرتفع رصدخانہ بنا فرمود، در کمال آراستگی در ۶۵۷ھ تحریر حلّ ...... و تماثیل و تشکلات افلاک، و تدویرات، و حوامل، و دوائر متوہمہ، و معرفت استوا و نقاد یم منقورہ، و منازل اوج مرتب، و بروج دوازدہ گانہ بر بیاتے ساختہ شد کہ ہر روز عند الطلوع پر تو نیر اعظم از ثقبہ بالائے بر سطح عتبہ می افتاد و درج و دقائق

حرکت آفتاب وکیفیت ارتفاع در فصول اربعہ در ساعات از انجا معلوم می شد
وشکل کرۂ زمین وجزائر وبحار وااقالیم سبع وطول ایام وعرض وارتفاع قطب شمالی
وصورت ودر ضبع اسامی بلدان چناں روشن نمانند، کہ گوئی کتابیست در ممالک
ومسالک وزیج خانی (طوسی) بنام بادشاہ تصنیف کردہ چند جدول وبکات
حسابے کہ در دیگر زیجات متقدمین چوں کوشیار وعلائی وشاہی وغیرہ، نبود افزود"
محقق طوسی، موید الدین عرضی اور فخر الدین وغیرہ علمائے اسلام نے اسمار رصد خانہ
میں جو تحقیقاتیں کیں، اُن میں سے چند مسائل یہ ہیں،
۱- ابنِ اعلم کی اس تحقیق کی تائید کی، کہ ثوابت ستر شمسی سالوں میں ایک درجہ طے
کرتے ہیں، (شرح چغمنی ص ۲۳)
۲- شمسی سال ۳۶۵ دن ۵ گھنٹے ۴۹ منٹ کا ہوتا ہے، (برجندی ص ۱۸۹)
۳- قمری مہینہ،

## رصد ابن الحماد

علامہ ابو العباس احمد بن اسحاق تمیمی، جو ابنِ کماد کے نام سے زیادہ مشہور ہیں،
ٹونس کے ایک باکمال مہندس تھے، کاتب چلپی نے لکھا ہے کہ انھوں نے بھی ترصید کی تھی،
ابن کماد نے ابن اکم اشبیلی کی زیج کی اصلاح کی ہے، اس اصلاح میں صرف ۷۰۹ ہجری تک
کی تقدیم کا تذکرہ کیا ہے، جس سے بظاہر قیاس ہوتا ہے کہ ابن کماد کا زمانہ ساتویں
صدی کا اخیر تھا،

## رصد ابن شاطر

علی ابن ابراہیم جو تاریخ میں ابن شاطر کے نام سے مشہور ہے مسلمان علمائے ہیئت میں ایک خاص امتیاز رکھتا تھا، دمشق اس کا وطن تھا ۷۷۷ھ میں وفات پائی،

ابن شاطر کا رصد خانہ شام (کسی خاص شہر کا نام معلوم نہیں) میں واقع تھا، ابن شاطر کا سب سے بڑا کارنامہ یہ ہے کہ اس نے بطلیموس کی غلامی سے آزاد ہو کر علمی تحقیقات کی، اور علم ہیئت کے قواعد و اصول خود ایجاد کئے، جس میں بطلیموس کے اغلاط کی تصحیح کی، ستاروں کی تحقیق مقامات کے لئے ایک خاص کتاب لکھی، ابن شاطر نے اپنے رصد خانہ سے جو زیج تیار کی، وہ اس قدر مقبول ہوئی کہ بڑے بڑے علماء نے اس کو اپنی تصنیفات کا ماخذ قرار دیا۔

## رصد تقی الدینؒ

علامہ تقی الدین بن معروف شامی علمائے ہیئت میں ایک باکمال و منفرد تھے، جن کا ذکر اس مضمون میں اس سے پہلے بھی آچکا ہے، علامہ موصوف کو حکومت عثمانیہ کے دربار سے تعلق تھا، سعد الدین آفندی سلطان مراد کے خاص ارکانِ دولت میں تھا، علامہ تقی الدین نے سدرۃ المنتہی الافکار جو ان کی ایک ممتاز تصنیف ہے، اسی کے نام سے لکھی ہے اور ان کے بیان سے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ انھوں نے اپنا رصد خانہ بھی سعد الدین آفندی کے حکم سے قائم کیا تھا۔

## رصد شمس الدین

شمس الدین محمد بن خواجہ واکنوی مسلمان علمائے ہیئت میں ایک خاص وقعت کا حامل ہے

چالیس برس تک اس نے رصد خانہ میں ترصید کی، اور بہت سے اصلاح کردہ آلات سے اُس نے اپنی تحقیقات میں کام لیا، اپنے رصد خانہ کے متعلق فارسی زبان میں ایک مختصر زیج بھی لکھی، شمس الدین کا زمانہ ترصید معلوم نہیں لیکن اس نے اپنی تصنیفات میں محقق طوسی کی زیج کا تذکرہ کیا ہے، جس سے اتنا یقینی ثابت ہوتا ہے کہ ساتویں صدی سے پہلے نہ تھا،

## رصد الغ بیگ

مسلمانوں میں علم ہیئت کی عام ترقی کی، اس سے بڑھ کر اور کیا دلیل ہو سکتی ہے کہ سلاطین اسلام تک اس فن میں کمال رکھتے تھے، الغ بیگ شاہرخ مرزا کا بیٹا، اور تیمور کا پوتا تھا سمرقند اس کی حکومت کا پایۂ تخت تھا، الغ بیگ فن ہیئت میں قاضی زادہ رومی کا شاگرد تھا ۸۲۳ھ میں جس رصد خانہ کی بنیاد الغ بیگ نے سمرقند میں ڈالی تھی، اسلامی رصد خانوں میں وہ سب سے زیادہ کامیاب رصد خانہ تھا، اس رصد خانہ کے مہتمم مولانا غیاث الدین جمشید مقرر کئے گئے تھے لیکن افسوس ہے کہ رصد خانہ ان کی سرپرستی میں زیادہ نہ رہ سکا، اور انھوں نے وفات پائی، مولانا غیاث الدین کے بعد قاضی زادہ نے اس کا اہتمام اپنے ہاتھ میں لیا لیکن یہ آفتاب بھی رصد خانہ کے اہتمام سے پہلے غروب ہوگیا، آخر میں علی ابن محمد قوشجی کے ذریعہ یہ رصد خانہ انجام کو پہنچا[1]،

الغ بیگ جو بادشاہ وقت ہونے کے ساتھ علم ہیئت کا خود ایک بڑا ماہر استاد تھا

---

[1] [illegible]

اس لئے اس رصدخانہ کے آلات بہت بہتر اور کثیر التعداد تھے، اس رصدخانہ کے ربع دائرہ کی نسبت مشہور ہے کہ اس قدر بلند تھا کہ اس کا نصف قطر قسطنطنیہ کی جامع اباصوفیا کے برابر تھا، اس رصدخانہ کی برباد شدہ عمارت بابر کے زمانہ تک باقی تھی، بابر تزک میں سمرقند کی عمارات کا ذکر کرتے ہوئے لکھتا ہے،

"در سمرقند یک عمارت دیگر در دامنۂ پشتۂ کوہک رصداست کہ آلۂ زیج نوشتن است، سہ اسانہ است، الغ بیگ میرزا بایں رصد زیج گورگانی را نوشتہ کہ در عالم حالا ایں زیج معمول است، بہ زیج دیگر عمل نہ کنند، ازیں پیشتر زیج ایلخانی معمول بود کہ خواجہ نصیر در زمان ہلاکو در مراغہ رصد بستہ نوشتہ بود"

بابر کی شہادت سے یہ بات ظاہر ہوتی ہے، کہ مرزا الغ بیگ نے اس رصدخانہ میں جو زیج تیار کی تھی، وہ اس قدر صحیح اور مکمل تھی، جس نے محقق نصیر طوسی کی زیج کو منسوخ کردیا، مرزا الغ بیگ کی زیج کی ایک قلمی شرح میری نظر سے گذری ہے، جس سے ثابت ہوتا ہے، کہ الغ بیگ کی یہ تصنیف اسلامی ہیئت کا بہترین مجموعہ ہے، اس رصد کی بعض تحقیقات یہ ہیں،

(۱) قمری مہینہ کی مقدار زمانہ ۲۹ درجہ، ۳۱ دقیقہ، ۵۰ ثانیہ، ۴ ثالثہ، ۴۰ رابعہ، ۳۰ خامسہ ہے، (بہادر خانی ص ۵۸۵)

(۲) مدار کی غایت تعدیل ۲۳ درجہ، ۲۶ دقیقہ، ۳۰ ثانیہ ہے،

(بہادر خانی ص ۵۹۶)

(۳) میل کلی جو بازبالاقتطاب لاربعہ کی ایک قوس کا نام ہے، ۲۳ درجہ ۳۰ دقیقہ،
۱۷ ثانیہ ہے، (تصریح ص ۲۳)

(۴) منجمان فارس دنیا کی ابتداے آبادی کو جزائر خالدات سے اور منجمان ہند گنگ دز سے شروع کرتے تھے، لیکن الغ بیگ نے قرار دیا، کہ چونکہ زمین کرہ ہے، اسلیے ابتداے آبادی ہر جگہ فرض کی جاسکتی ہے، (بہادر خانی ص ۶۶۸)

# رصد فیروز شاہی

فیروز شاہ بہمنی درحقیقت دکن کا مامون عظم یا الغ بیگ تھا، جو تیغ و قلم دونوں کا مالک تھا، ایک طرف تو وہ تخت شاہی کو جلوے دے رہا تھا، اور دوسری طرف مسند نشین تدریس تھا، جس طرح اُس کو حکومت کے لحاظ سے خاندان بہمنی میں ہونے کا فخر تھا، اسی طرح علمی حیثیت سے اس کو یہ فخر بھی حاصل تھا، کہ وہ علامہ تفتازانی کے سلسلۂ تلمذ میں داخل تھا، گو فیروز شاہ کو اکثر علوم میں کمال حاصل تھا، لیکن فلسفہ اور اصول فقہ سے اس کو خاص مناسبت تھی؛ ہفتہ میں شنبہ، دوشنبہ، چہارشنبہ، تین دن طلبہ کو درس دیتا تھا، ریاضیات میں زاہدی شرح تذکرہ، علم کلام میں شرح مقاصد، فن بلاغت میں مطول پڑھاتا تھا، فضل اللہ انجو شاگرد علامہ تفتازانی کا شاگرد تھا،

دولت آباد دکن میں فیروز شاہ نے ایک رصد خانہ کی تعمیر کی ابتدا کی تھی، حکیم علی حسن سید محمد کازرونی، اور دیگر علماء کے اہتمام و مشورہ سے یہ رصد خانہ انجام پا رہا تھا، کہ حکیم علی حسن

کا انتقال ہوگیا، اور یہ رصدخانہ ناتمام رہ گیا،[1]

## رصد شاہجہانی

تیموری خاندان کا بانی دوم ہمایوں ہندوستان کا ایک امن پسند شاہنشاہ تھا، اور جس رتبہ کا وہ شہنشاہ تھا، اسی رتبہ کا استاد ہیئت بھی تھا، دور دور سے لوگ اُس سے فنِ ہیئت سیکھنے کو آتے تھے، نورالدین سیقدری اس سے ہیئت سیکھنے کو ہندوستان آئے تھے، اور ہمایوں خود علامہ الیاس اردبیلی کا شاگرد تھا،

فنِ ہیئت سے اس کو ایک خاص شغف تھا، اور اسی شوق میں جان بھی دی، ایک مرتبہ اپنے کتب خانہ کی چھت پر شام کو طلوعِ مریخ کا مشاہدہ کرنے گیا تھا، کہ چھت سے اُترتے وقت زینہ سے گر گیا، جس کی چوٹ سے جانبر نہ ہوسکا،

ہمایوں نے کرۂ ارض و کرات عناصر و افلاک مع کواکب مختلف ...... رنگ سے رنگ کر مجسم صورت میں بنائے تھے، جس میں اصولِ تنجیم کے لحاظ سے ہر کمرہ ایک خاص رنگ کا تھا، ہفتہ کے ہر روز میں وہ ایک ایک کمرہ میں نشست کرتا تھا، اور اُس دن وہ اُس کے مصاحبین اسی کمرے کے رنگ کے کپڑے پہن کر آتے تھے ہمایوں نے اصطرلاب کی بھی اصلاح کی تھی، شاہجہاں ہمایوں کی نسل سے تھا، اور فنِ تعمیر میں اس کو خاص مہارت تھی، اس لئے ناممکن ہے کہ کسی رصدخانہ کی تعمیر کا

---

[1] روضۃ الاولیاء آزاد بلگرامی ص ۳۲،

اس کو خیال نہ ہو،

شاہجہان نے علامہ محمود جونپوری کو ایک رصد خانہ قائم کرنے کا حکم دیا تھا، علامہ نے اس کے لئے ایک قطعۂ زمین کا بھی انتخاب کیا تھا، لیکن کثرتِ مصارف کی بنا پر تمام نہ ہو سکا،[۱]

## رصد محمد شاہی

تیموری سلاطین میں محمد شاہ اخیر شخص ہے جس میں کوئی قوت نہ تھی، مگر اس میں بھی یہ ذوق تھا کہ اس کے حکم سے راجہ سوائی سنگھ والی جے پور نے ۱۱۲۶ھ دہلی میں رصد خانہ بنوایا تھا،[۲] یہ سب سے پہلا مشرقی رصد خانہ ہے جس نے مغربی تحقیقات کی تائید کی، مرزا خیراللہ مہندس اور صدہا علماء اس رصد خانہ کے مہتمم تحقیقات تھے، اس رصد خانہ میں جو جدید تحقیقاتیں ہوئیں، وہ حسب ذیل ہیں،

۱- قمری مہینہ کی مقدار زمانہ ۲۹ درجہ ۳۹ دقیقہ، ۵ ثانیہ، ۴ ثالثہ، ۲۴ رابعہ، ۳۴ خامسہ ہے،

۲- زہرہ اور عطارد میں نور بالذات نہیں ہے، بلکہ وہ آفتاب سے نور کا استفادہ کرتے ہیں اور ان میں ہلال و بدر و محاق ہوتا ہے، (مگر ہم یہ پہلے لکھ آئے ہیں کہ ابن سینا کی بھی یہی تحقیق ہے)

۳- زحل کروی نہیں ہے، بلکہ اہلیلجی ہے،

۴- مشتری کے گرد چار چاند ہیں،

---

۱؎ تجلی نور تاریخ جونپور ۲؎ زیج محمد شاہی، مقدمہ

۵۔ ہم جنکو ثوابت کہتے ہیں اُن میں بعض سیارات بھی ہیں،

۶۔ آفتاب کے داغ (جن کا سب سے پہلے ابن رشد قائل ہوا تھا) وہ حرکت وضعی کرتے ہیں،

۷۔ شمس اور کل حوالی کا مدار خارج المرکز بیضوی ہے[1]،

ان رصد خانوں کے علاوہ اور بعض رصد خانے ہیں، جن کے حالات سے بجز نام کے ہم کو واقفیت نہیں ہے، اس لئے ہم نے اُن کو قلم انداز کردیا ہے، آیندہ معلومات نے اگر امداد کی تو ان کے حالات بھی ہدیۂ ناظرین ہوں گے[2]،....

---

[1] ان تمام تحقیقات کے لئے جامع بہادر خانی ص ۹ ، ۵ و ۲۸۲ و ۸۶۵ دیکھنا چاہئے،

[2] اس تمام مضمون میں جس رصد کے متعلق حوالہ درج نہ ہو اس کے لئے کشف الظنون لفظ رصد اور لفظ زیچ دیکھو،

(الندوہ مارچ و مئی ۱۹۰۹ء)

# کتُبؔ خانۂ اسکنْدریہ

منجملہ اُن افسوسناک غلطیوں کے، جو تاریخ اسلام کی نسبت یورپ نے کی ہیں، اور منجملہ اُن غلط الزامات کے جو یورپ نے مسلمانوں پر قائم کئے ہیں، ایک یہ ہے کہ مسلمانوں نے حضرت عمرؓ کے حکم سے اسکندریہ کا عظیم الشان بطلیموسی کتب خانہ برباد کردیا، جس کی کتابوں سے چھ مہینے تک مصر کے تمام حمام گرم رہے، یورپ کو ان مقدمات سے یہ ثابت کرنا مقصود ہے کہ صحابہؓ نہایت وحشی تھے، علم کے سخت ترین دشمن تھے، جن کی نگاہ میں علوم و فنون کی قدر ہیمہ آتش سے زیادہ نہ تھی، (معاذ اللہ)

اس جھوٹ اور مفتریانہ حکایت کی پردہ دری، اصول روایت کے رو سے حضرۃ الاستاذ نے ایک مدت پہلے ایک رسالہ کی صورت میں کردی ہے، جو اردو، انگریزی اور عربی تینوں زبانوں میں شائع ہو چکا ہے، اس رسالہ میں یہ ثابت کیا گیا ہے کہ اس فرضی قصہ کے مسلمان راوی صرف عبد اللطیف بغدادی، مقریزی اور حاجی خلیفہ تنہا کرجاتے ہیں، ان میں سے مقریزی کی روایت کا یہ حال ہے کہ وہ حرف بحرف عبد اللطیف بغدادی سے منقول ہے، حاجی خلیفہ نے اولاً تو کتب خانہ اسکندریہ کا مطلق نام تک بھی نہیں لیا،

بلکہ عام کتب خانہ کا لفظ لکھا ہے، ثانیاً وہ خود اُس کو ضعیف روایت سمجھتا ہے، جیسا کہ اس کے لفظ "یُروی" یعنی "بیان کیا جاتا ہے" سے سمجھا جاتا ہے، عبد اللطیف ۶۲۹ھ نے مصر میں اپنے چشم دید واقعات کو ایک رسالہ کی صورت میں جمع کیا ہے، اس نے اس رسالہ میں کتب خانۂ اسکندریہ کے جلانے کی نسبت مسلمانوں کی طرف کی ہے، لیکن وہ بھی اس روایت کو ایک عامیانہ روایت سمجھتا ہے، جیسا کہ اوس کے لفظ یذ کو یعنی بیان کیا جاتا ہے" سے مفہوم ہوتا ہے، نیز اوس نے اس روایت کے تحت میں اور ضمنی باتیں بھی ذکر کی ہیں، وہ بھی کتب خانۂ اسکندریہ کی طرح بازاری گپیں ہیں،

اس امر کی سب سے بڑی دلیل کہ مسلمانوں نے اس کتب خانہ کو نہیں جلایا ہے، یہ ہے کہ کتب مغازی و فتوح مصر جن میں ایک ایک جزئی امر کا ذکر ہے، اس واقعہ کے متعلق ایک حرف بھی مذکور نہیں، حضرۃ الاستاذ نے اس تفصیل کے بعد ان تمام روایات کا سر چشمہ ابو الفرج ملطی کو قرار دیا ہے، جو ایک متعصب عیسائی پادری تھا، ابو الفرج نے سریانی میں ایک مبسوط تاریخ لکھی تھی، اور خود اُس نے اس کا عربی زبان میں ترجمہ کیا تھا، جو مختصر الدول کے نام سے مشہور ہے، اسی مختصر الدول میں سب سے پہلے ذکر آیا ہے کہ کتب خانۂ اسکندریہ کو مسلمانوں نے جلایا، لیکن اصل سریانی میں اس کا مطلق ذکر نہیں ہے؛

مصر میں جرجی زیدان ایک عیسائی مورخ ہے، اور عرب کے مشہور رسالہ الہلال کا اڈیٹر ہے، اُس نے چند جلدوں میں تمدن اسلامی کے نام سے ایک کتاب لکھی ہے، تین سال ہوئے کہ میں نے اردو اور عربی زبان میں جرجی زیدان اور اس کی تمدن اسلامی

کی اصلی حقیقت کھولی تھی، اور اُس کے مکائد تدلیسات اور ابلہ فریبی کو ظاہر کیا تھا، آج ہم پھر کتب خانۂ اسکندریہ کے سلسلۂ سخن میں اس کی تمدن اسلامی کا ذکر کرتے ہیں،

جرجی زیدان نے تمدن اسلامی کی تیسری جلد عربوں کے علوم و فنون کی تاریخ مین لکھی ہے، جس میں اُس نے نہایت ناکمل طور سے علوم اسلامیہ کے ماخذ، ابتدا اور اُن کی ترقیوں کا ذکر کیا ہے، اس جلد کا نصف سے زائد حصہ حضرۃ الاستاذ کے مضمون "تراجم" سے ماخوذ ہے، جو رسائل شبلی کے ضمن میں چھپ چکا ہے، یہ جلد اردو زبان میں "علوم عرب" کے نام سے چھپی ہے، جس میں مترجم نے نہایت مبالغہ کے ساتھ علامہ جرجی زیدان کے اس علمی احسان کا تمام دنیاے اسلام کی طرف سے شکریہ ادا کیا ہے، لیکن افسوس ہے کہ ہم اس احسان نما ظلم کے اداے شکر کے لئے تیار نہیں ہیں،

اس تیسری جلد میں جرجی زیدان نے کتب خانہ اسکندریہ کا ایک عنوان قائم ہے، جس میں حضرۃ الاستاذ کے چند دلائل کی تردید کر کے اپنی آخری تحقیق کا یہ نتیجہ پیش کیا ہے کہ اس میں کوئی شک نہیں ہے کہ کتب خانہ اسکندریہ کو مسلمانوں نے ہی جلایا ہے، اور اس واقعہ کا اول راوی عیسائی ابو الفرج نہیں ہے، بلکہ مسلمان جلال الدین قفطی ہے،

اس سے پہلے کہ ہم اصل مسئلہ کی تحقیق کریں، یہ بیان کرنا ضروری ہے کہ کتب خانہ اسکندریہ کی اصلی ماہیت کیا ہے، اسکندریہ جو اب مصر کا ایک آباد شہر ہے بطلیموسیوں کا دار السلطنت تھا، جو مصر میں اسکندر کے جانشین تھے، اس خاندان کا پہلا بادشاہ بطلیموس سوطر تھا، جو علم دوست بادشاہ تھا، اس نے ۲۸۵ قم میں وفات پائی، اسی کے حکم سے اسکندریہ میں ایک کتب خانہ کی بنیاد ڈالی گئی تھی، جس میں یونانی کتابوں کے علاوہ ان کتابوں کے تراجم کا بھی ذخیرہ تھا، جو اسکندر ایرانی کے حملۂ فارس کے وقت یونانیوں کے ہاتھ لگی تھیں،

سوطر کے جانشینوں میں بطلیموس فلا دلف (۲۴۷ قم) نے اس کتب خانہ کا حد سے زیادہ اہتمام کیا، اس کے بعد دیگر شاہان بطلیموس بھی اس میں برابر اضافہ کرتے رہے، اسلامی مورخین کے بیان کے مطابق پینتالیس ہزار اکیسویں کتابوں سے یہ کتب خانہ معمور تھا،[۵۱] یورپین تاریخوں کی شہادت کی بنا پر یہ کتب خانہ، لاکھ کتابوں کا خزانہ تھا، اس کی پہلی مرتبہ بربادی جولیس سیزر کے ہاتھ سے ہوئی، سیزر نے جب اسکندریہ کا محاصرہ کیا، تو اس کتب خانہ کا بہت بڑا حصہ جل گیا، لیکن شاہ پرگامیسس نے کلیوپیٹرا کو جو مصر کی آخری بطلیموسی شاہزادی تھی، اپنا کتب خانہ اسکندریہ کے کتب خانہ کے لئے دیدیا، اس طرح سے دوبارہ یہ کتب خانہ آباد ہوا، یہ کتب خانہ سیراپیس میں رکھا گیا، تھا، جو بت پرست مصری، قوم کا ہیکل تھا، ۳۹۱ھ میں عیسائی بادشاہ تھوڈوسیس کے حکم سے تھیافلیس نے جو اسکندریہ کا ایک متعصب پٹریارک تھا، اس ہیکل کو ڈھاکر کنیسہ بنا دیا، جس کے ساتھ یہ کتب خانہ بھی برباد کر دیا گیا،[۵۲]

اسکندریہ کے کتب خانہ کی بربادی کی یہ حقیقت ہے جس سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ مسلمانوں کے فتح مصر سے کتنی مدت پہلے یہ کتب خانہ ہمارے متعصب معترضوں کے ہم مذہبوں کے ہاتھوں برباد ہو چکا تھا، لیکن ان معترضوں کو اپنے دامن کا یہ سیاہ داغ عہد ظلمت میں تو نظر نہیں آیا، اب بتدریج روشنی میں نظر آنے لگا ہے، اور چاہتے ہیں کہ یہ داغ اُن کے دامن سے مٹ جائے، مگر نہیں مٹ رہا ہے، ہمارے معترضوں کو یاد رکھنا چاہئے کہ جس قدر یہ روشنی بڑھتی جائیگی اس قسم کے سیکڑوں سے داغ اُن کو اپنے دامن پر نظر آتے جائیں گے،

انہی معترضوں کی صف میں ہمارا دوست جرجی زیدان بھی ہے، وہ اپنے دعوی کے ثبوت میں حسب ذیل دلائل رکھتا ہے،

---

۵۱ تقوطی مطبوعہ مصر ص ۲۳۲، ۵۲ چیمبرس انسائیکلوپیڈیا لفظ اسکندریہ،

۱۔ ابتدائے اسلام میں مسلمان سوائے قرآن کے تمام کتابوں کو مٹا دینا چاہتے تھے۔ صفحہ
اس بات کے خواہشمند تھے کہ دنیا کی تمام کتابیں مٹا دی جائیں: صرف قرآن کافی ہے۔

۲۔ اس واقعہ کا اول راوی عیسائی ابوالفرج ہنیں مسلمان تفطی ہے، بلکہ ابوالفرج کی
عبارت بعینہٖ تفطی سے ماخوذ ہے؛

۳۔ تفطی ابوالفرج ملطی اور بغدادی نے اس واقعہ کو مسلمانوں کی طرف منسوب کیا ہے؛

۴۔ تاریخ اسلام میں کتب خانہ اسکندریہ کے علاوہ فارس کے کتب خانوں کے برباد
کردینے کا بھی ذکر ہے، جیسا کہ ابن خلدون اور حاجی خلیفہ میں مذکور ہے؛ اس سے ظاہر
ہوتا ہے کہ مسلمانوں ہی نے اسکندریہ کا کتب خانہ بھی جلایا ہوگا؛

۵۔ مسلمانوں نے اپنے ہی فرقوں کے کتب خانے جلائے، جیسا کہ گبن صاحب نے رومن امپائر
جلد سوم میں لکھا ہے کہ سلطان محمود نے ۴۲۰ھ میں جب رے کو فتح کیا تو باطنیوں کو قتل
کر ڈالا، معتزلہ کو جلاوطن کر دیا، اور فلسفہ کی کتابیں جلا دیں؛

۶۔ مسلمانوں کو کتابوں کے برباد کرنے کا ایسا شوق تھا کہ وہ خود اپنی کتابیں آپ
برباد کردیتے تھے، جیسا کہ احمد ابن ابی الحواری، سفیان ثوری اور ابو عمر کی نسبت مشہور ہے؛

ان دلائل مستندہ کے بعد جرجی زیدان یہ عجیب وغریب نتیجہ نکالتا ہے کہ

"ابتدائے اسلام میں عربوں کے علوم قدیمہ کی جس قدر کتابیں دستیاب ہوئیں
انھوں نے ان سب کو برباد کر دیا"؛

پہلا دعویٰ کہ صحابہ قرآن کے سوا تمام دنیا کی کتابیں مٹا دینا چاہتے تھے، جرجی
زیدان کے نزدیک ایسا بدیہی تھا کہ اس کے لئے اس نے کسی دلیل کے پیش کرنے کی تکلیف
گوارہ ہنیں کی؛

اس کے ثبوت میں وہ کتب خانہ اسکندریہ کو پیش کرے گا، یا کتب خانہ فارس کا نام لے گا، جو کتب خانہ اسکندریہ کی طرح ایک بے بنیاد واقعہ ہے، اس کا ذکر آٹھ نو سو برس کے بعد عربی تاریخوں میں صرف مقدمہ ابن خلدون اور حاجی خلیفہ کی ایک ضمنی بحث میں آ گیا ہے، اگر صحابہ رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کا قرآن مجید کے ساتھ شغف جو فضائل علم کے بیان سے پُر ہے، کتب خانہ اسکندریہ کی بربادی کا باعث ہو، تو پھر رومی اور شامی عیسائیوں کا انجیل کے ساتھ شغف جس میں علم کی فضیلت کی نسبت ایک حرف بھی مذکور نہیں، کتب خانہ اسکندریہ کی بربادی کا کتنا بڑا سبب ہو سکتا ہے،

دوسرا دعویٰ اگر صحیح بھی ہو کہ اس واقعہ کا اول راوی عیسائی ابو الفرج نہیں ہے، تو اس انکار سے اصل واقعہ کے ثبوت پر کیا اثر پڑا، اصلی جواب اس کا آگے آتا ہے،

جرجی زیدان کہتا ہے کہ "جمال الدین قفطی، ابو الفرج ملطی اور عبد اللطیف بغدادی نے اس واقعہ کو مسلمانوں کی طرف منسوب کیا ہے، ان تین ناموں پر ایک نام ہم اور بڑھاتے ہیں، مقریزی نے بھی اس روایت کو لیا ہے، لیکن سب سے پہلے جاننا چاہئے کہ کس زمانہ کے لوگ تھے،

۱۔ عبد اللطیف بغدادی ولادت سنہ ۵۵۷ھ وفات سنہ ۶۲۹ھ مصنف کتاب افادہ،

۲۔ قاضی اکرم جمال الدین قفطی ولادت سنہ ۵۶۸ھ وفات سنہ ۶۴۶ھ مصنف اخبار الحکماء،

۳۔ ابو الفرج بن العبری ملطی ولادت سنہ ۶۲۳ھ وفات سنہ ۶۸۵ھ مصنف مختصر الدول،

۴۔ تقی الدین مقریزی، ولادت سنہ ۷۶۶ھ وفات سنہ ۸۴۵ھ مصنف خطط مصر،

ان میں سب سے پہلا شخص بغدادی ہے اور آخری شخص مقریزی ہے، بغدادی کی وفات سنہ ۶۲۹ھ میں ہوئی، اور مقریزی نے سنہ ۸۴۵ھ میں وفات پائی ہے، اس سے ہر شخص سمجھ سکتا ہے کہ یہ ساتویں صدی کی روایت ہے، اس کے ساتھ یہ بھی پیش نظر رکھو کہ

اس چھ سو برس کے اثنا میں سیکڑوں اسلامی اور غیر اسلامی تاریخیں تصنیف ہوئیں لیکن کسی نے اس واقعہ کی نسبت مسلمانوں کی طرف نہیں کی، اس سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ اس جرم کا مسلمانوں کی طرف انتساب کسی صحیح ماخذ پر مبنی نہیں ہے۔

مقریزی کی شہادت بھی کوئی نئی شہادت نہیں ہے، بلکہ وہ بعینہٖ بغدادی کی عبارت کی نقل ہے، اور دونوں نے اس واقعہ کو "بیان کیا جاتا ہے" کے مجہول صیغہ کے ساتھ نقل کیا ہے[۱]، اس سے ثابت ہوتا ہے کہ بغدادی اور مقریزی اس واقعہ کو محقق نہیں سمجھتے۔

اب قفطی اور ابوالفرج رہ جاتے ہیں، یہ دونوں ہم عصر تھے، ابوالفرج ۲۱ برس کے سن میں بسبب مقررہ ہو، قفطی کی وفات کے وقت اس کی عمر ۲۳ برس کی تھی، اس واقعہ کے متعلق دونوں کی عبارت بعینہٖ ایک ہے، ممکن ہو کہ مختصر الدول ابوالفرج کی ابتدائی اور اخبار الحکما قفطی کی آخری تصنیف ہو، اور موخر الذکر کا ماخذ اول الذکر ہو، اس بنا پر ابوالفرج کا عربی ترجمہ مشرق میں اس واقعہ کا مشتہر قرار پائیگا، اور لاطینی ترجمہ مغرب میں، اس سے یہ عجیب راز بھی منکشف ہوتا ہے کہ تاریخ الحکما للقفطی میں یہ واقعہ عیسائیت کی راہ سے آیا ہے،

یحیی نحوی کا فتح اسکندریہ کے بعد حضرت عمرو بن العاصؓ کے پاس آنا، یحیی کا حضرت عمرو بن العاصؓ سے کتب خانہ کے جلانے کی اجازت طلب کرنا، حضرت عمرو بن العاصؓ کا حضرت عمرؓ کو اس واقعہ کی اطلاع دینا، حضرت عمرؓ کا کتبخانہ کے جلانے کا حکم دینا، حضرت عمرو بن العاصؓ کا کتابوں کو حماموں میں تقسیم کرنا، اور ان کا چھ مہینے تک جلتے رہنا، یہ تمام تفصیل قفطی اور ابوالفرج کی تاریخوں کے سوا اور کہیں مذکور نہیں، اور عجیب تر یہ ہے کہ ان دونوں کی عبارتیں حرف بحرف ایک ہیں، اس لئے ظاہر ہے کہ ان میں سے ایک اصل ہے، اور دوسری نقل، اگر ابوالفرج کو قفطی کا ماخذ تسلیم کر لیا جائے، تو مسئلہ طے ہو جاتا ہے کہ ابوالفرج

[۱] مقریزی جلد اول ص ۱۴۹،

ایک متعصب عیسائی مورخ ہو وہی اس قصہ کا موجد ہو، اور قفطی اس کا ناقل ہو، اگر ابو الفرج
ماخذ قفطی کی تاریخ ہے، تو سوال پیدا ہوتا ہے کہ قفطی نے اس واقعہ کو کہاں سے لیا تو
اُس وقت حل ہو جاتا ہے جب ہم ابن ندیم کی کتاب الفہرست[۱] میں کتب خانہ اسکندریہ
کا ذکر پاتے ہیں، اور اسی کو قفطی نے اپنی تاریخ میں لفظ بلفظ نقل کر دیا ہے، ابن ندیم نے
آگے چل کر تصریح کی ہے، کہ یہ اسحاق راہب کی تاریخ سے ماخوذ ہے، اس سے ظاہر ہوتا
ہے کہ قفطی نے کتب خانہ اسکندریہ کے دوسرے تفصیلی واقعات جن میں مسلمانوں کے ہاتھ سے
اُس کی بربادی کا واقعہ بھی شامل ہے، اسحاق راہب کی کتاب سے لیا ہے، اگر یہ صحیح ہو
تو سمجھنا چاہئے کہ مسلمانوں میں یہ روایت عیسائیت کی راہ سے آئی ہے، اس حالت میں
گو اس قصہ کا موجد عیسائی بشپ (ابو الفرج ملطی) نہیں قرار پاتا، مگر عیسائی راہب (اسحاق)
تو قرار پاتا ہے، جو مذہبًا عیسائی بشپ کا بھائی ہے،

جرجی زیدان اگرچہ تسلیم کرتا ہے کہ کتب خانہ اسکندریہ کے واقعہ کیلئے قفطی کا ماخذ اسحاق
راہب کی تاریخ ہے، لیکن اسی کے ساتھ یہ بھی کہتا ہو کہ اس کے جلانے کی روایت قفطی نے کسی
اسلامی تاریخ سے لی ہو گی، لکھتا ہے:-

> اس سے معلوم ہوتا ہے کہ کتبخانہ کے حالات تو اوس نے (قفطی نے) اسحاق راہب
> کی تاریخ سے نقل کئے ہیں، لیکن اس کے جلانے کا واقعہ کسی اور کتاب سے لیا ہوگا

یہ ایک عجیب ادعا ہے جب نصف واقعہ اسحاق کی کتاب سے ماخوذ ہے، تو اس کا
زیادہ امکان ہو کہ دوسرے واقعات بھی اُس نے اسی کتاب سے لئے ہوں،
ایک اور امر جس کی وجہ سے قفطی کی شہادت ضعیف ہو جاتی ہے، یہ ہے کہ یحییٰ نحوی اور
کتب خانہ اسکندریہ کے جو حالات قفطی نے لکھے ہیں، وہ ابن ندیم کے صفحہ ۲۵۴ سے تقریبًا

---

[۱] فہرست ابن ندیم ص ۲۳۹، ۲۴۰،

حرف بحرف ملتے جلتے ہیں، لیکن جہاں سے کتب خانہ کے جلانے کی حکایت شروع ہوتی ہے، اس کا ایک حرف بھی ابن ندیم میں نہیں ملتا۔

چوتھے نمبر میں جرجی زیدان یہ عجیب دلیل پیش کرتا ہے کہ مسلمانوں نے فارس[۱] کا کتب خانہ جلادیا، جب وہ اپنے ہی فرقوں کے کتب خانے جلادیا کرتے تھے، تو یقیناً انھوں نے اسکندریہ کا کتب خانہ بھی جلادیا ہوگا، اگر یہ دلیل صحیح ہے تو ہم بھی کہہ سکتے ہیں کہ رومیوں نے ارشمیدس کی کتابیں جو سمندر والوں پر بار ہوتی تھیں جلادیں[۲] جولیس سیزر رومی نے اسکندریہ کا شاہی کتب خانہ جلادیا، اس لئے کہ یورپ کی یہ عظیم الشان حکومت علم کی سخت دشمن تھی، خود افلاطون نے سقراط کے پاس جاتے وقت اپنی ادبی تصنیفات جلادیں، ابراہیم نصرانی کی موت کے وقت اسکے عیسائی اعزہ نے اسکی منطق و فلسفہ کی تصنیفات جلادیں[۳] ہسپانیہ کے عیسائیوں نے جب میکسیکو پر حملہ کیا، تو انبار در انبار کتابیں جلادیں، عیسائی پادری مارکوئی میڈا نے پندرھویں صدی عیسوی کے آخر میں سلیمنکا میں علوم مشرقیہ کی چھ ہزار کتابوں میں آگ لگادی، اسپین کے ایک متعصب پادری زنیمز نے غرناطہ میں عربی زبان کے دس ہزار قلمی نسخوں کا ڈھیر لگا کر آگ لگادی، طرابلس الشام میں جب انگریزوں نے صلیبی جنگ میں فتح پائی، تو وہاں کے کتب خانہ کو جس میں تقریباً تین لاکھ کتابیں تھیں، نہایت وحشیانہ طور پر برباد کردیا، عیسائیوں نے فتح اندلس کے موقع پر ایک نہیں متعدد کتب خانے برباد کردیئے، فرفوریس کی تصنیفات کے تمام نسخے شہنشاہ تھوڈوسیس نے جلوادیئے، (یہ تھوڈوسیس وہی ہے، جو تاریخی تحقیقات کے رو سے کتب خانۂ اسکندریہ کی بربادی کا باعث ہے) اس بنا پر زیادہ قرین قیاس یہی ہے کہ عیسائیوں ہی نے اسکندریہ کا کتب خانہ بھی جلایا ہوگا،

اس سے مسلمانوں کی براءت کی سب سے بڑی دلیل یہ ہے کہ فتوح و مغازی کی سیکڑوں

---

۱؎ اس پر تنقید آئندہ ہوگی ۲؎ قفطی ص ۱۴۱ ۳؎ ایضاً ص ۴۹۔

کتابوں میں سے ایک میں بھی اس واقعہ کا ذکر نہیں ہے لیکن جرجی زیدان نہایت بے باکی کے ساتھ اس کا رد کرتا ہے کہ فتوح و مغازی کے مصنفوں نے اپنی کتابوں میں اس واقعہ کا ذکر ضرور کیا ہوگا لیکن جب مسلمانوں میں تمدن آیا اور وہ تحصیل علم میں مشغول ہوئے اور ان کو کتابوں کی قدر معلوم ہوئی تو انھوں نے خلیفہ دوم کے عہد تک اس واقعہ کو دور از عقل سمجھ کر حذف کر دیا ،

جرجی زیدان مسلمان مورخین پر ایک نیا الزام قائم کرتا ہے حالانکہ اُن کے متعلق تمام دنیا کا اتفاق ہے کہ ثقاہت وصحت روایت میں دنیا کی کوئی قوم اُن کا مقابلہ نہیں کر سکتی ، کیا یہ قرینِ عقل ہے کہ مختلف ملکوں کے مسلمان مورخین اپنی کتابوں سے کسی واقعہ کے حذف کرنے پر اتفاق کر لیں گے ، غالبًا ہمارا دوست یہ سمجھتا ہے کہ جس طرح انجیل کی آیات کی تحریف کے لئے عیسائی علماء کی مجلس منعقد ہوتی تھی ، اسی طرح کتبخانہ اسکندریہ کے واقعہ کی تحریف کے لئے دنیا کی کسی گوشہ میں ان مسلمان مورخین کی بھی کوئی مجلس منعقد ہوئی ہوگی لیکن ہم اپنے دوست کو بتانا چاہتے ہیں کہ اسلام کی تاریخ اس داغ سے پاک ہے ،

مسلمان اس سے بڑت کے لئے یہ دلیل بھی پیش کرتے ہیں کہ ابو الفرج کی عربی تاریخ درحقیقت اُس کی سریانی تاریخ کا ترجمہ اور خلاصہ ہے اور اس سریانی تاریخ میں اس واقعہ کا مطلق ذکر نہیں ، جو ثبوت ہے اس بات کا کہ یہ واقعہ اس کی عربی تاریخ میں کسی نے بعد میں بڑھا دیا ہے ، جرجی زیدان اس کا بھی رد کرتا ہے ، اور کہتا ہے کہ یہ غلط ہے کہ اس کی عربی تاریخ اس کی سریانی تاریخ کا ترجمہ اور خلاصہ ہے لیکن ہم حیران ہیں کہ اس امر میں ہم جرجی زیدان کو غلط گو سمجھیں یا اس کے استاد فانڈیک

کے لائق فرزند اڈورڈ امرکی کو جو اپنی فہرست میں صاف صاف لکھتا ہے کہ ابوالفرج نے پہلے اس کتاب کو سُریانی زبان میں لکھا، اور پھر اس کو کسی قدر اختصار کے ساتھ عربی میں منتقل کیا،[1]

یہ ہیں جرجی زیدان کے وہ دلائل جن کی بنا پر وہ مسلمانوں کو علم کا دشمن قرار دیتا ہے،

اب ایک اور رُخ کی طرف ہم ناظرین کو متوجہ کرنا چاہتے ہیں، کتب خانہ اسکندریہ کی بربادی کے واقعہ کے سلسلہ میں جن موافق اور مخالف اشخاص نے قلم اٹھایا ہے انھوں نے ایک استدلال کی طرف توجہ نہیں کی، ہم اوپر لکھ آئے ہیں، جن عربی مورخین مثلاً قفطی ابوالفرج ملطی وغیرہ نے اس واقعہ کا ذکر کیا ہے، وہ سب کے سب آخری چھٹی صدی یا ابتدائی ساتویں صدی کے مورخین ہیں، بغدادی اور قفطی صلاح الدین کے دربار سے متعلق تھے، اس سے ثابت ہوتا ہے کہ اس زمانہ میں اس واقعہ کو بڑی شہرت حاصل تھی، اور یہ وہ زمانہ ہے جب تمام دنیا کے مسیحی صلیبی جنگ کے جوش سے بھرے ہوئے مسلمانوں کے خلاف سیکڑوں افترائات مشہور کر رکھے تھے، ہو سکتا ہے، ان ہی بازاری گپوں کو ایک دو مورخوں نے اپنی کتابوں میں بھی جگہ دے دی ہو،

اب تک جو بحث تھی، وہ اس بات کی تھی کہ اسلامی تاریخیں اس واقعہ کے بیان سے خاموش ہیں، اب ہم دکھانا چاہتے ہیں کہ محققینِ یورپ جو اکثر عیسائی ہوں گے، اس واقعہ کے بارہ میں کیا خیال رکھتے ہیں،

اور سب سے پہلے اس واقعہ کی تردید مشہور مورخ گبن مصنف تاریخ رومۃ الکبریٰ نے کی، وہ ابوالفرج کی روایت نقل کرنے کے بعد لکھتا ہے:-

---

[1] اکتفاء القنوع، ص ۷۸،

"میں اس واقعہ کی اصلیت اور اس کے نتائج دونوں کے انکار کی طرف بہت زیادہ مائل ہوں[۵]، واقعہ بلاشبہ عجیب ہے، مورخ (ابوالفرج) خود کہتا ہے "پڑھو اور تعجب کرو" اور ایک اجنبی (ابوالفرج) کی شہادت جو اس نے چھٹی صدی کے اختتام پر میڈیا کے حدود میں لکھی ہے، نہایت ہی کمزور ہو جاتی ہے، جب کہ اس کے قبل کے دو مورخ اس واقعہ کے متعلق خاموش ہیں، یہ دونوں مورخ عیسائی ہیں، اور مصر کے باشندے ہیں، ان میں سے پہلا پادری یوٹیچیس ہے جس نے فتح اسکندریہ کا حال مفصل طور پر لکھا ہے، نیز عمر کے یہ سخت احکام، اسلام کے صحیح اور سچے اصول کے خلاف معلوم ہوتے ہیں، وہ صاف کہتے ہیں کہ یہود و نصاریٰ کی مذہبی کتابیں جو جنگ میں دستیاب ہوئی ہیں، جلائی نہ جائیں، نیز ناپاک سائنس: تاریخ، شاعری، طب، اور فلسفہ کی کتابوں کو بھی مسلمان اپنے کام میں جائز طریقہ سے لا سکتے ہیں،

۲ - موسیو رینان فرانسیسی نے "اسلام اور علم" پر جو مشہور لکچر دیا تھا، اور جو ۱۸۸۳ء میں پیرس میں چھپ چکا ہے، اس میں موسیو موصوف نے کتب خانہ اسکندریہ کا ان الفاظ میں ذکر کیا ہے،

" اگرچہ کہا جاتا ہے کہ عمرو بن عاص نے اسکندریہ کا کتب خانہ جلا دیا، لیکن یہ کذب صریح ہے، کتب خانہ مذکور اس مدتوں پہلے جل چکا تھا،

---

[۵] تاریخ رومن امپائر فتح اسکندریہ ص ۹۱۲، طبع جدید،

۲۔ مشہور علمی مورخ ڈریپر لکھتا ہے :۔

"اس کتب خانہ کی آدھی کتابیں تو جولیس سیزر نے جلا دی تھیں، اور باقی اسکندریہ کے پادریوں نے اپنے اہتمام میں ضائع کرا دیں ............ اگر بالفرض یہ بھی تسلیم کر لیا جائے کہ اس وحشیانہ بربادی کے بعد بھی یہ عظیم الشان کتب خانہ بچ رہا، تو ہزار سال کی فرسودگی، اور شاید تصرف بیجا کے اثر کا مقابلہ کرنے کے بعد اس کی تعداد کتب بہت کم رہ گئی ہوگی، اس کے علاوہ ............ ایک ادنی درجہ کا غریب نحوی (یحیی) اس محتشم بالشان کتب خانہ کے قائم رکھنے اور جلانے کے مصارف کا کیونکر متکفل ہو سکتا تھا جس پہ بطلیموسیوں کے شاہانہ محاصل کا ایک بیش قرار حصہ صرف ہوا کرتا تھا، کتب خانہ کے جلنے کی جو مدت (چھ مہینے) بتائی گئی ہے، اس سے کتابوں کی تعداد کا صحیح اندازہ نہیں ہو سکتا، جھلی کے کاغذ سے زیادہ برے ایندھن کا ہونا ممکن نہیں، اور سمجھ میں نہیں آتا کہ سکندریہ کے حمامیوں نے دوسرا ایندھن چھوڑ کر چرمی اوراق جلانے پسند کئے ہوں، جن کی آنچ جیسی تیز ہو سکتی ہے، وہ تو ظاہر ہے، البتہ چراندکے ہر جگہ پھیل جانے میں شک نہ تھا،[۱] یہی محقق دوسری جگہ لکھتا ہے، :۔

"اس طرح وہ عظیم الشان اور قدیم کتب خانہ جس کو تاجداران سلسلۂ بطلیموسیہ نے جمع کیا تھا، اور جو سیزر کی آتش زنی سے بچ رہا تھا، اس جاہل (تھافیلیس) اور متعصب پادری کے ہاتھوں سے برباد ہو گیا (ص ۵۷)

---

[۱] معرکۂ مذہب و سائنس ڈریپر، ترجمہ مولانا ظفر علی خاں ص ۱۴۹-۱۴۷،

جرمن عالم مسٹر کریل نے بھی اورنٹیل کانفرنس منعقدہ ۱۸۷۸ء میں ایک خاص مضمون میں پرزور دلائل کے ساتھ اس واقعہ کی تردید کی ہے[1]،

۵۔ ڈاکٹر گستاولی بان مصنف تمدن عرب لکھتا ہے،

"کتب خانہ اسکندریہ کے جلانے کا الزام عمر پر لگایا جاتا ہے، اس کی نسبت میں اسی قدر کہوں گا کہ اس قسم کا وحشیانہ فعل عربوں کے اوضاع واطوار کے اس قدر خلاف تھا کہ تعجب ہوتا ہے کہ اس قسم کی مہمل کہانی رائج رہے، اور قبول کی جائے، ہمارے زمانہ میں اس واقعہ کی تردید ایسے عمدہ طور پر ہوگئی ہے کہ اس سے زیادہ بحث کی ضرورت نہیں، نہایت آسانی کے ساتھ اور بہت ہی صاف اور صریح حوالوں کے ذریعہ سے ثابت ہوسکتا ہے کہ عربوں سے بہت پہلے خود عیسائیوں نے اسکندریہ کے بت پرستوں کے کتب خانہ کو اسی اہتمام کے ساتھ برباد کردیا تھا جس اہتمام کے ساتھ انھوں نے اُن کی مورتیں توڑ ڈالی تھیں: اور اسی وجہ سے عربوں کے زمانہ میں کتابیں باقی ہی نہ تھیں، جو جلائی جاتیں،

ڈاکٹر لیبان اسی باب میں ایک دوسرے موقع پر لکھتے ہیں، :-

"اس وقت عیسائی شہنشاہ تھوڈ وسیس نے نہ کہ حضرت عمرؓ نے جیسا کہ ہم اوپر دکھا چکے ہیں، بت پرستوں کی تمام عبادتگاہوں کو، اور دیوتاؤں کی مورتوں اور کتابوں کو نیست ونابود کردیا[2]،

---

[1] مضمون کتب خانہ اسکندریہ مندرجہ رسائل شبلی مطبوعہ،

[2] تمدن عرب لیبان مترجمہ شمس العلما، سید علی بلگرامی ص ۲۰۳ – ۱۰۲،

۶۔ موسیو سیدیو اپنی مشہور تصنیف تاریخ عرب میں لکھتے ہیں:۔

"بعض مورخین نے لکھا ہے کہ "عمرو بن عاص رضؓ نے حضرت عمرؓ سے مشورہ کیا کہ شہر ایبن کا مشہور کتب خانہ جو اسکندریہ میں ہے، اس کو کیا کیا جائے، حضرت عمرؓ نے یہ سن کر اس کے جلانے کا حکم دے دیا، کہ اگر یہ کتابیں قرآن کے مخالف ہیں تو مضر ہیں، اور اگر موافق ہیں تو ہم کو ان کی ضرورت نہیں" لیکن یہ روایت صحت سے دور ہے، کیونکہ یہ ایک وحشیانہ فعل ہے، جو اطمینان اور سکون کی حالت میں صادر ہوا، (یعنی فتنہ، فتح کے مٹ جانے کے بعد جیسا کہ اس واقعہ کے راویوں نے بیان کیا ہے) علاوہ اس کے یہ قول کہ قرآن کے موافق ہونے پر وہ کتابیں بے فائدہ ہیں" بالکل ایک احمقانہ قول ہے، جس کی نسبت اس مشہور خلیفہ کی طرف نہیں کی جاسکتی، جس کی دانائی کو تمام دنیا کی قوموں نے تسلیم کر لیا ہے، اسی لئے اس واقعہ کو اس کے معاصر مورخین میں سے کسی نے بیان نہیں کیا، اور اگر یہ فرض کر لیا جائے کہ ان کتابوں کے جلانے کا حکم حضرت عمرؓ نے دیا تھا تو ان کی مقدار بہت کم ہو گی، کیونکہ بہت بڑا حصہ شہنشاہ تھوڈسیس کے عہد میں سنہ ۳۹۰ھ میں جل چکا تھا[1]،

۷۔ مولفین چیمبرس انسائیکلوپیڈیا لکھتے ہیں:۔

"جب جولیس سیزر نے شہر اسکندریہ کا محاصرہ کیا تو کتب خانہ کا بہت بڑا حصہ جل گیا، لیکن شاہ برگاسیس نے ملکہ کلوپیٹرا کو اپنا کتب خانہ دے کر کتبخانہ اسکندریہ کو پھر اپنی پہلی صورت پر آباد کر دیا، یہ کتب خانہ تھیوڈسیس اعظم

---

[1] تاریخ عرب سیدیو مترجمہ علی مبارک پاشا مصر ص ۸۱۔

کے زمانہ تک رہا، جب اس شہنشاہ نے تمام ملک میں بُت پرستوں کے عبادت خانوں کے منہدم کر دینے کا حکم دیا، تو اُن کے ساتھ سراپیس کا ہیکل بھی جہاں یہ کتب خانہ تھا، منہدم کر دیا گیا، اور ۳۹۱ء میں کتب خانہ میں آگ لگا دی۔ یہ کتب خانہ عربوں نے نہیں جلایا، جیسا کہ ان پر جھوٹ الزام لگایا جاتا ہے، مگر یہ قصہ نہایت بیہودہ طور سے مبالغہ کے ساتھ بیان کیا گیا ہے۔[۱]

۸۔ انسائیکلو پیڈیا برٹانیکا کے محققین بھی اس واقعہ کو قصہ اور کہانی سے زیادہ وقعت نہیں دیتے، فتح اسکندریہ کے ذکر کے بعد وہ ظرافت کے پیرایہ میں کہتے ہیں،

"یہ کہانی ابو الفرج کی زبانی بیان کی گئی ہے، کہ ..... عمرو بن عاص نے حضرت عمرؓ کے حکم سے سراپیم کے کتب خانہ کو برباد کر دیا، اور ان کو پبلک حماموں میں جو بہت کثرت سے اسکندریہ میں موجود تھے، تقسیم کر دیا، ان کتابوں کی چھ مہینہ تک یہ خدمت تھی کہ وہ آگ کے لئے رسد تیار رکھیں"۔[۲]

۹۔ جارج وائٹ اور جیمس اہلویلر اپنی تصنیف "جرائم اہلِ یورپ" میں لکھتے ہیں:۔

"اہلِ یورپ (روم) نے بت پرستوں کو پامال کر دیا، اور ان کی سخت خونریزی کی، شہنشاہ تھیوڈوسیس نے بت پرستوں کے بت وغیرہ توڑ دیے، اسکندریہ کا بشپ بھڑک اٹھا، اور اپنے پیروں کو لے کر سراپیس کے ہیکل میں آیا، اس کو برباد کر دیا، اور جب بت پرستوں کے تمام معابد برباد کر چکا، تو کتب خانہ میں گیا، اور تمام کتابیں جلا دیں، یہاں تک کہ تمام الماریاں خالی ہو گئیں، اور کسی کو وہاں سکے بعد حسرت و افسوس کے سوا اور کچھ نظر نہیں آیا، جس شخص نے اس کتب خانہ

---

[۱] چیمبرس انسائیکلو پیڈیا، جلد اول ص ۱۳۱ [۲] برٹانیکا انسائیکلو پیڈیا، جلد اول ص ۵۹۲

جلایا، وہ پیٹر یارک تھیافلس ہے، جس نے شہنشاہ تھیوڈوسیس کے حکم سے اسکندریہ میں مسلمانوں کے داخل ہونے سے بہت پہلے برباد کر دیا تھا، اور یہ معلوم ہو کہ مذہب اسلام میں کتابوں کا جلانا ممنوع ہے،

۱۰- ڈیلون: اپنی تصنیف "خرافات اہل یورپ" میں لکھتا ہے:-

" وہ دونوں کتب خانے جن کو بطلیموسیوں نے اسکندریہ میں قائم کیا تھا، سیزر کی فوج کے ہاتھ سے جو اُس نے اسکندریہ کا محاصرہ کیا تھا، جل گئے" لیکن اس جرم کی مکافات میں وہ کتب خانہ جس کو یومینیز شاہ پرگامیس نے قائم کیا تھا، مارک انٹونی کی وساطت سے ملکہ کلیوپیٹرا کو ہدیۃً دیا گیا، لیکن زمانہ جہالت نے فیصلہ کر دیا تھا کہ عظیم الشان کتب خانہ چند صدی بھی باقی رہے، پیٹر یارک تھیافلس نے اُن کو جلا دیا،

(۱۱) جان مبارک اپنی تصنیف "دعوا ہائے کاذبہ" میں کہتا ہے:-

" اہل یورپ نے کتب خانہ اسکندریہ کو جلایا، اور مسلمانوں ہی نے علم یورپ میں پہونچایا،

(۱۲) مسٹر ہسلی اسٹیفونس اپنی تصنیف "خیال اور مذہب" میں لکھتے ہیں:-

"کتب خانہ اسکندریہ جاہلوں کے ہاتھ سے برباد ہو گیا، اور اس مہتم بالشان کتب خانہ کی بربادی سے علم برباد ہو گیا، اور یورپ جہالت کی تاریکیوں میں اُس وقت تک بھٹکتا رہا۔ جب تک مسلمانوں نے اپنے علوم وفنون کی روشنی سے اس کو منور نہیں کیا،

(۱۳) بٹنس اپنی انسائیکلوپیڈیا میں لکھتا ہے،

"جولیس سیزر نے جب شہر اسکندریہ فتح کیا، تو پہلا کتب خانہ جل گیا، اور وہ دوسرا کتب خانہ جو اس کے بعد قائم کیا گیا تھا، باقی رہ گیا، اس کتب خانہ میں ان کتابوں کا بھی اضافہ ہوا، جو مارک انتونی کی وساطت سے ملکہ کلیوپیٹرا کو ہدیتہً دی گئی تھیں، جس سے یہ کتب خانہ پہلے برباد شدہ کتب خانہ سے بڑا ہوگیا، اور سنہ ۳۹۰ء تک قائم رہا۔ جب کہ اہل یورپ نے بت پرستوں پر مظالم کئے، اور ان کے ہیکل منہدم کر دیئے، جن میں سراپیس کا ہیکل بھی تھا، تو کتب خانہ کو جلا دیا"

۱۴۔ جارج اپنی تصنیف "تریاق خرافات" میں دو جگہ لکھتا ہے :۔

"خبر ہے کتب خانہ اسکندریہ کیا ہوا؟ جواب دو کہ یورپ کی وحشی قوموں نے اس کو تھیوڈوسیس کے حکم سے سنہ ۳۹۰ء میں جلا دیا، یہ خاموش کتابیں زبان حال سے اس الزام کی تکذیب کر رہی ہیں، جو رومیہ میں گڑھا گیا کہ مسلمانوں نے عمر کے حکم سے اس کو جلا دیا، عمر کی طرف یہ جھوٹا انتساب بالکل بہتان اور افترا ہے۔"

۱۵۔ جارج وایٹ اور جمیس اہو یلرا اپنی تصنیف "جبر امم اہل یورپ" میں ایک دوسرے موقع پر لکھتے ہیں :۔

"تھیوڈوسیس نے فرفوریس کی تمام علمی کتابیں جلا دیں، اور ان تمام کتابوں کے برباد کر دینے کا حکم دیا، جو مذہب کے مخالف ہوں، (پھر کہتا ہے)، اور جس نے کتب خانہ اسکندریہ جلایا وہ تھیافلیس ہے، نہ مسلمان، کیونکہ مذہب اسلام میں کتابوں کا جلانا ممنوع ہے، علاوہ بریں تمام قدیم مؤرخین جو اسلام کے ابتدائی

عہد میں تھے، انھوں نے کتب خانہ اسکندریہ کا مطلق ذکر نہیں کیا ہے،

باوجود اس کے انھوں نے نہایت چھوٹی چھوٹی باتوں کو بیان کیا ہے،

۱۶ - بشپ جوزف اپنی کتاب تاریخ شام میں عام روایت کے بیان کرنے کے بعد ان الفاظ میں اپنی تحقیق ظاہر کرتا ہے[۱]،

اُس قصہ کو بہت سے عیسائی اور بعض مسلمان مورخین نے روایت کی ہے لیکن محققین اس کو صحیح نہیں سمجھتے۔"

۱۷ - اس سلسلہ کی سب سے مقدم اور سب سے بڑی شہادت، اسپین کے مورخ اور وسنس کی عینی شہادت ہے جس کا زمانہ پانچویں صدی عیسوی کا ہے شہنشاہ تھیوڈوسیس کے حکم سے تھیا فلیس جب کتب خانہ کو برباد کر چکا تھا اس کے بیس برس کے بعد اور وسنس نے کتب خانہ کی عمارت کو خود اپنی آنکھوں سے دیکھا تھا، وہ بیان کرتا ہے کہ "میں نے اس وقت کتب خانہ میں صرف خالی الماریاں دیکھی تھیں، اس سے صاف ثابت ہوتا ہے کہ مسلمانوں سے مدتوں پہلے یہ علمی یادگار ہیں خود عیسائیوں کے تعصب مذہبی کی نذر ہو چکی تھیں

ان شہادتوں کے بعد جو خود اہل یورپ کی زبانوں سے نکلی ہیں، اس امر میں کچھ شبہ نہیں رہتا کہ مسلمان اس الزام سے بالکل بری ہیں، جو بعض کوتاہ نظر متعصب اہل یورپ ان پر لگانا چاہتے ہیں، حضرۃ الاستاذ نے اپنے مضمون کے خاتمہ پر لکھا تھا کہ امید ہے کہ وہ دن بھی آئے، جب زیادہ غور و تحقیق کے بعد تمام یورپ متفق ہو کر علانیہ کہدے کہ

ع ہم الزام اُن کو دیتے تھے قصور اپنا نکل آیا

لیکن ہم کہتے ہیں کہ اب وہ زمانہ آ گیا جب زیادہ غور و تحقیق کے بعد تمام یورپ متفق

---

[۱] نمبر ۹ سے لے کر ۱۶ نمبر تک کے حوالوں کے لئے دیکھئے، رسالۃ المقتبس، ج ۴ ص ۵، ۶، ۷،

ہو کر ملانیہ کہہ اٹھا،

ع ہم الزام اُن کو دیتے تھے قصور اپنا نکل آیا

(الندوہ اگست ۱۹۱۰ء)

(۲)

کتب خانہ اسکندریہ کے متعلق نفیاً اور اثباتاً ہر پہلو سے اس قدر بحثیں ہو چکی ہیں کہ بظاہر اب کوئی نیا پہلو بحث کا نظر نہیں آتا لیکن ایک انگریز اہل قلم نے اس مسئلہ کے ایک ایسے پہلو پر قلم اٹھایا ہے جس کی طرف کسی مخالف یا موافق کی نظر اب تک نہیں اٹھی ہے، کتب خانہ اسکندریہ کی جو داستان تصنیف ہوئی ہے۔ اس کے ہیرو کا نام یحییٰ نحوی ہے، یحییٰ نحوی ہی حضرت عمرو بن العاصؓ کی خدمت میں آتا ہے، وہی ان سے کتب خانہ کی تاریخ بیان کرتا ہے،

حضرت عمرو بن العاصؓ، حضرت عمرؓ بن خطاب سے اس کتب خانہ کے بارے میں حکم چاہتے ہیں، حضرت عمرؓ اس کے جلا دینے کا حکم دیدیتے ہیں؛ اور اسکندریہ کا یہ قدیم اور نایاب کتب خانہ اسکندریہ کے حماموں میں چھ مہینے تک آگ سلگانے کے کام میں آتا ہے۔ اب تک اس قصہ کی تردید و تکذیب میں جن یورپین اور مسلمان مورخین نے جو دلائل قائم کئے ہیں، اُن سب میں یہ مسلّم تھا کہ یحییٰ نحوی اس عہد میں موجود تھا، اور وہی اس قصہ کا ہیرو قرار پاتا ہے، لیکن مسٹر بٹلر نے اپنی تصنیف "فتح مصر" میں جہاں

اسکندریہ کا ذکر کیا ہے وہاں کتب خانۂ اسکندریہ کے متعلق ثابت کیا ہے کہ عربوں کی فتح سے پہلے یہ کتب خانہ برباد ہو چکا تھا، اور سب سے بڑی دلیل یہ قائم کی ہے کہ اس روایت کے (جس میں عربوں کے ہاتھ سے کتب خانہ کا برباد ہونا بیان کیا گیا ہے) وضعی اور جعلی ہونے پر سب سے زیادہ قطعی شہادت یہ ہے کہ اس روایت کا ہیرو یعنی یحییٰ نحوی کا اس عہد میں وجود تاریخی اسناد کے بالکل مخالف ہے۔ اگر وہ اس عہد میں موجود ہوتا تو اس کی عمر ۱۳۰ برس سے بہت زیادہ تسلیم کرنی پڑے گی،

مسٹر بٹلر نے ۲۵ جون ۱۹۱۱ء کے ٹائمز میں اس مضمون کی خوب دھجی اڑائی ہے، لکھا ہے کہ

"نہایت تعجب کی بات ہے کہ لوگ پھر اس واقعہ کو از سر نو دہرا رہے ہیں، کہ عمر نے اسکندریہ کا کتب خانہ جلا دیا۔ اور عجیب تر بات یہ ہے کہ اس قسم کے مضامین ٹائمز جیسے وقیع اخبار میں شائع ہوں، میں سمجھتا ہوں کہ مضمون نگار نے اس مسئلہ پر علمی اور تاریخی پہلوؤں سے غور نہیں کیا ہے، اور اگر کرتا تو اس کو معلوم ہو جاتا کہ جن چیزوں کو وہ جدید دلائل سمجھ رہا ہے وہ اس موضوع کی پیش پا افتادہ باتیں ہیں، جن پر اس مسئلہ کی تحقیق میں اعتماد نہیں کیا جا سکتا،

میں نے اپنی تصنیف "فتح مصر" میں اس بحث کے متعلق ایک خاص باب قائم کیا ہے۔ جس میں واضح دلائل سے حسب ذیل نتائج منتج کئے گئے ہیں،

۱۔ کتب خانۂ اسکندریہ کے جلانے کا واقعہ فتح مصر کے پانچسو برس کے بعد یورپی تصنیفات میں شائع کیا گیا ہے، اس کی اشاعت کرنے والے عبداللطیف بغدادی جمال الدین قفطی، ابو الفدا، اور مقریزی ہیں، اور اس میں بھی شک نہیں کہ ابوالفرج نے اپنی روایت عبداللطیف سے حاصل کی ہے، یہ تحقیق کوئی جدید نہیں ہے، بلکہ پہلے سے مشہور، معروف، اور متداول ہے،

۲۔ اس واقعہ کے متعلقات جو بیان ہوتے ہیں،

۳۔ اس واقعہ کا ہیرو یوحنا (یحیٰی) فیلیونوس ہے، اور عربوں کے مصر فتح کرنے سے پہلے مرچکا تھا،

۴۔ اسکندریہ میں دو مہتم بالشان کتب خانے تھے، ایک عجائب خانہ کا کتبخانہ اور دوسرا سیراپیم کا کتب خانہ، اس واقعہ میں جس کتب خانہ کا نام لیا جاتا ہے وہ انہی دونوں کتب خانوں میں سے کوئی ایک ہوگا، لیکن پہلا کتب خانہ جولیس سیزر کے معرکہ میں مسلمانوں کے فتح مصر سے چار سو برس پہلے برباد ہوچکا تھا، دوسرے کتب خانہ کے متعلق تاریخ سے ثابت ہوتا ہے کہ یا تو ۳۹۱ء میں وہ دوسری جگہ منتقل ہوگیا تھا، یا اسی سنہ میں وہ تلف ہوگیا، اس بنا پر ۶۴۲ء میں یعنی مسلمانوں کے مصر فتح کرنے کے وقت اسکندریہ میں کسی کتب خانہ کا وجود نہ تھا، پانچویں، چھٹی، اور ساتویں صدی کی تصنیفات میں اسکندریہ کے کسی کتب خانہ کا ذکر نہیں ہے،

(۵) اگر کتب خانہ فتح اسکندریہ کے وقت وہاں موجود تھا، تو اس کو اس زمانۂ صلح میں جو اسکندریہ کو مسلمانوں کے سپرد کردینے سے پہلے رومیوں

کو ازروے معاہدہ دوسری جگہ منتقل کرنا آسان تھا، کیونکہ معاہدہ کی ایک دفعہ یہ تھی کہ بیش قیمت چیزیں، رومی اپنے ساتھ لیجا سکتے ہیں، دریا کا راستہ اس زمانہ میں بالکل کھلا ہوا تھا،

۷- اگر بالفرض یہ کتب خانہ دوسری جگہ منتقل ہوتا، یا برباد کر دیا جاتا، تو اُس زمانہ کا مشہور مورخ نیکیو اس واقعہ کے ذکر سے خاموش نہ رہتا،

ان وجوہ کی بنا پر اڈیٹر الہلال نے کوئی ایسی بات نہیں کہی، جو نئی ہو، بلکہ یہ وہی پرانی اور پیری بات ہے، اور مضمون نگار نے آپ کے اخبار کے کالموں میں اپنی جہالت کے ثبوت کے علاوہ کوئی تاریخی دلیل نہیں پیش کی، جس سے واقعہ کا ثبوت ہو،

مسٹر بٹلر کی تحقیقات جہاں تک پہنچی ہے، اُن میں یحیٰی نحوی کے زمانہ وجود کے علاوہ اور تمام باتیں اس سے پہلے بدلائل بار بار ثابت کی جا چکی ہیں، ہم مسٹر بٹلر کے اُن دلائل سے واقف نہیں ہیں، جن سے انھوں نے زمانہ فتح مصر میں یحیٰی کے موجود نہ رہنے پر استدلال کیا ہے، یحیٰی کا جن عربی تصنیفات میں ذکر ہے، وہ سب ایک ایک کرکے نظر کے سامنے تھیں، اور متعدد بار پڑھی بھی جا چکی تھیں، لیکن کبھی یحیٰی کے زمانہ وجود کی تحقیق کی طرف ذہن منتقل نہیں ہوا، لیکن مسٹر بٹلر کے مضمون کے بعد ابن الندیم کی الفہرست میں وہ عبارت بغور پڑھی جو یحیٰی کے متعلق ہے، تو معلوم ہوا کہ چوتھی صدی کے مورخ ابن الندیم کو بھی عربوں کے فتح مصر کے وقت یحیٰی کے وجود پر اعتراض تھا،

(الندوہ دسمبر ۱۹۱۱ء)

# اسلامی ہندوستان کا عہد آخر اور علوم جدید

مسلمانوں کے ذوق طلب اور لیلائے علم کے ساتھ اُن کے عشق کی داستان سیکڑوں بار دہرائی جا چکی ہے، دمشق، بغداد، مصر اور اسپین میں جو کچھ ہوا، اُس کا ایک ایک حرف بھی سنایا جا چکا ہے۔ ابتدائی صدیوں میں ایران و مصر و یونان کے علوم و فنون کے جو تراجم عربی زبان میں منتقل کیے گیے، وہ بھی نظر کے سامنے ہیں۔ لیکن منکرین کی زبانوں پر ہمارے دعوے کے ثبوت کے لیے ابتک "ھل من مزید" کی صدا بلند ہے۔

دنیا کی تمام قوموں کو اپنے اپنے عروج و ترقی کے زمانوں میں اس قسم کے کارناموں کے انجام دینے کا دعوی ہے، اور بجا دعوی ہے، لیکن یہ شرف مسلمانوں ہی کو حاصل ہے کہ اُن کا یہ شوق علاوہ دلولۂ علمی اور جذبات فطری کے درحقیقت اُن کی قومیت کے شیرازہ بند اور ان کے وجود کے مکون اعظم کے اشارۂ فرمان کا ایک طرب انگیز منظر تھا۔ داعی اسلام علیہ السلام نے کہا،

| | |
|---|---|
| الکلمۃ الحکمۃ ضالۃ المومن | حکمت کی بات ایک مومن کی گم شدہ |
| حیث وجدھا فھو احق بھا | دولت ہے۔ جہاں پائے وہ اسکا مستحق ہے |

ہم نے عرب سے نکل کر، جب مصر و شام میں قدم رکھا، سریانیوں، قبطیوں، اور رومیوں اور یونانیوں کے پاس یہ دولت نظر آئی۔ ہم بڑھے اور بڑھ کر، اپنی دولت

ان سے چھین لی، عراق وفارس کی طرف گذر ہوا، تو کسریٰ کے خزانوں میں بھی کچھ گم شدہ جواہر ریزے نظر آئے، ان کو بھی اٹھا کر جیب و آستین میں رکھ لیا، ہندوستان کی طرف قدم بڑھا، تو پنڈتوں کی پوتھیاں نظر آئیں، ان بوڑھے پراتموں نے ہر چند چاہا کہ ان ملیچھ لٹیروں کو ایسی گراں بہا دولت نہ دی جائے، لیکن ہم نے کبھی سمجھا بجھا کر، کبھی پھسلا بہلا کر کچھ پتر کچھ پتّے لے ہی لیے،

اب ہمارے انحطاط کا زمانہ تھا، قویٰ میں اضمحلال اور دورۂ خون میں سکون آچلا تھا، ایک ہزار برس کی جد و جہد اور سعی و محنت سے ہم تھک کر چور ہوگئے تھے کہ نوجوان سرمایہ داروں کا سامنا ہوگیا، جن کی رگ رگ میں آغاز شباب کی لہر تھی، جن کے بند بند میں شہزوروں کی قوت تھی، ان کے ساز و سامان و متاع پر نگاہ پڑی تو نیا اور اپنے سے بہتر اور گرانقدر قیمت پایا، اس قصہ پر تین صدی سے زیادہ گذرنے کو آئی، لوگوں نے یہ داستان فراموش کردی ہوگی، لیکن ہم کو یاد ہے کہ بایں ہمہ پیری و ناتوانی، اگر ہم ان سے کچھ چھین نہ سکے تو نوچ کھسوٹ میں کچھ مال اُن سے ضرور ہاتھ آیا، یہ یورپ کی نوخیز قومیں تھیں، جن کا تانتا ہندوستان کے سواحل پر سولھویں صدی سے لگنا شروع ہوگیا تھا، اندرونِ ہندوستان میں اہل یورپ کی آمد، سترہویں صدی کا واقعہ ہے، شہنشاہ اکبر ان دنوں فرمان روا تھا، ہندوستان میں مسلمانوں کے لیے انجیل بالکل نئی چیز تھی، اکبر کے حکم سے اس کا فارسی میں ترجمہ کیا گیا، ہندوستان میں یوروپین زبانوں کی تاریخ تراجم کا یہ سب سے پہلا صفحہ تھا، خانخاناں جو دربار اکبری کا ہفت زبان بلبل تھا، اس کو فرنگی زبان سیکھنے کا فرمان ملا، عبد الباقی خان مآثر رحیمی میں لکھتا ہے:-

چوں اکثر بنادر ہندوستان در تصرف مسیحیہ است . . . و مکاتبات و مراسلات
در میانہ سلاطین افرنجیہ و خوانین ہندوستان بسیار واقع می شود، بادشاہ
ظل اللہ اکبر شاہ این سپہ سالار (عبد الرحیم خانخاناں) را بہ فراگرفتن زبان
عیسوی و بہم رسانیدن سواد و خط این قوم فرمان داد، بہ اندک اختلاط
و صحبتے کہ با خاصانِ آں قوم کہ در پائے تخت بادشاہی بودند و تجار و تردّد
ایشاں نمود بہ دستور متبع آن خط و زبان آں قوم کرد کہ بے شائبہ ریا بہتر
از آں قوم می داند۔

جہانگیر، شاہجہاں اور عالمگیر کے عہد میں اہل یورپ کا علمی حیثیت سے کوئی
پایہ نہ تھا، ہندوستان میں اُن کی شہرت اور ناموری کا ذریعہ صرف تین چیزیں تھیں،
جہازرانی و تجارت اور جراحی، انقلاباتِ روزگار سے صرف تیس چالیس سال میں
ہندوستان کی زمین و آسمان بدل گئی، تمام ممالک میں سیاسی اضطرابات پیدا
ہوگئے، نادرشاہ اور احمد شاہ نے پنجاب سے دلی تک اور مرہٹوں نے دکن سے
پنجاب تک ایک خاک سی اڑادی تھی، ابھی یہ شعلے فرو بھی نہ ہونے پائے تھے کہ
سکھوں نے سر اٹھایا، بادشاہ گردی نے تیموریوں کی فرماں روائی کا رہا سہا ساکھ
بھی اٹھا دیا تھا، صوبہ داریوں نے بڑھ بڑھ کر بادشاہیوں کا دعوی کیا، ان تمام
شورشوں، ان تمام ہنگاموں اور ان تمام فتنوں کے باوجود جب ذرہ بھی فراغ
خاطر نصیب ہوا، نئے استادوں سے سیکھنے میں ہندوستان نے تامل نہ کیا، بحری،
فوجی اور انتظامی حیثیت سے جس حد تک تعلیم حاصل کی گئی تھی، وہ لاہور، میسور،
حیدرآباد اور پونہ کی گذشتہ سیاسی تاریخ میں مدفون ہے اور اس سے ہم کو اس وقت بحث نہیں،

اس مضمون میں ہم کو صرف علمی حیثیت کا مرقع کھینچنا ہے،

اس سلسلہ میں علاً سب سے پہلا کام سنہ ۱۱۲۶ھ میں دلی میں جدید طرز پر ایک رصد خانہ کا قیام ہے، محمد شاہ کے حکم اور راجہ سوائی سنگھ والیِ جے پور کے اہتمام سے یہ رصد خانہ قائم ہوا تھا، اس رصد خانہ کی تعمیر پر بیس[20] لاکھ صرف ہوئے تھے،

مرزا خیر اللہ مہندس اور دیگر علماے ہند و ایران کے علاوہ متعدد یورپین ماہرین علم ہیئت، اس کی تعمیر و تنظیم میں شریک تھے۔ بہت سے آلات اس میں یورپ سے منگوا کر نصب کیے گئے تھے۔

مشرق کا یہ سب سے پہلا رصد خانہ تھا، جس نے یورپ کی جدید تحقیقات کی تصدیق کی، اس رصد خانہ کی تحقیقات کا مجموعہ زیچ محمد شاہی کے نام سے فارسی میں موجود ہے، اور رامپور کی اور نیشنل لائبریری میں ہماری نظر سے گذری،

"مسلمان اور ہیئت" کے عنوان سے الندوہ میں ہم نے جو مضمون لکھا تھا، اس میں اس رصد خانہ کی چند تحقیقات کی تفصیل کی ہے، یہاں جامع بہادر خانی کی اس عبادت کو پیش کرتے ہیں:

"در رصد محمد شاہی ہم در ارصاد فرنگ ثابت شدہ است کہ زہرہ و عطارد نیز اکتساب نور از شمس می کنند و حوالی احتراق آنہا را ہلالیت عارض می شود (صفحہ ۰)

جدید ہیئت کے مطابق بعض سیارات کے گرد چاندوں کا گردش کرنا، زحل کا ہلیلجی الشکل ہونا، آفتاب کے چہرہ پر داغ ہونا، بعض ثوابت کا حقیقت میں سیارہ ہونا بھی، اس رصد خانہ سے ثابت ہوا،

علم ہیئت اور ہندسہ کے آلات شروع شروع ہندوستان میں یورپ سے آئے تھے، بعض علمائے ہند نے جب ان کو دیکھا تو بنہایت پسند کیا، سر سید کے نانا خواجہ فرید جو اکبر ثانی شاہ دہلی کے وزیر تھے انھوں نے "فوائد الافکار فی اعمال الفرجار" فن پرکار سازی پر فارسی میں ایک رسالہ لکھا ہے، اس کے دیباچہ میں آلۂ پرکار کی واقفیت کی نہایت دلچسپ تاریخ بیان کی ہے، لکھتے ہیں۔

کتب ریاضی کے کسی حاشیہ میں میری نظر سے گذرا تھا کہ آلات ریاضی میں سے ایک آلہ تھا، جس کو پرکار متناسبہ کہتے ہیں، اس سے اکثر اعمال نجومی اور بعض اشکال ہندسی اور مسائل حسابی آسانی سے حل ہو جاتے تھے، مگر چونکہ وہ آلہ مفقود ہے اس لیے اب اس کا علم اور عمل بھی باقی نہیں رہا،

اس کے سوا میں نے اپنے بعض اساتذہ سے بھی ایسا ہی سنا تھا، اس لیے اوس آلہ کے دیکھنے کا مجھے کمال اشتیاق تھا، جس ریاضی دان سے ذکر کرتا وہ لاعلمی بیان کرتا، اور اکثر کہتے تھے، کہ اس معمولی پرکار کے سوا جو دائرہ کھینچنے اور خطوط کے ناپنے میں استعمال ہوتا ہے، اور کوئی پرکار نہیں، جب ۱۲۱۹ھ میں میرا لکھنؤ جانا ہوا، وہاں جنرل مارٹین اور مسٹر گور اوسلی سے ملاقات ہوئی، . . . . . . . ان کے پاس میں نے لوہے اور پیتل کا بنا ہوا ایک عجیب آلہ دیکھا، میں نے اس کا حال پوچھا، انھوں نے کہا یہ پرکار تقسیم ہے، اس سے خطوط، دوائر، سطوح اور اجسام مختلفہ کی تقسیم آسانی سے ہو جاتی ہے؛

یہ آلہ جنرل مارٹین کا تھا، میں نے ان سے مستعار لے لیا، اور مجھے یقین ہو گیا کہ

پرکار متناسبہ یہی ہے، چونکہ مسٹر گوراوسلی نے اس آلہ سے چاروں مذکورۂ بالا عمل میرے سامنے کیے تھے۔ مجھے خیال ہوا کہ دیکھیں اس سے کوئی عمل نجومی بھی استخراج ہوتا ہے یا نہیں، آخر جب اُس سے کوئی عمل نہ ہوسکا، تو میں نے سمجھا کہ یہ پرکار متناسبہ نہیں ہے، اگرچند روز غور کرنے کے بعد میں نے اسی اصول کے مطابق اس کے بنانے کا طریقہ ذہن نشین کرکے ویسا ہی ایک پرکار چاندی کا تیار کیا

مسٹر گوراوسلی نے اس کو مجھ سے لیکر نواب سعادت علی خاں کی خدمت میں پیش کیا، اور نہایت تعجب ظاہر کیا، کہ اکثر لوگ اس پرکار کے عمل سے بھی واقف نہیں ہیں، چہ جائے کہ ایسا پرکار خود بنالیتا کہ ولایت میں بھی ہر شخص نہیں بنا سکتا، سر گوراوسلی نے کہا کہ مجھکو صرف اس قدر معلوم ہے کہ پرکاروں کے گنج میں ایک آلہ ایسا بھی ہے، جس سے یہ پرکار تیار ہوتا ہے۔ مگر میں یہ نہیں جانتا کہ کس طرح تیار ہوتا ہے، تم نے بغیر آلہ کے یہ پرکار کیونکر بنالیا؟

چونکہ میں نے کبھی گنج پرکار دیکھا نہ تھا، میں نے اس کے دیکھنے کا اشتیاق ظاہر کیا، سر گوراوسلی نے اپنے بکس میں سے گنج نکال کر وہ آلہ مجھکو دکھایا، اس پر بہت سے ہندسے اور خطوط کندہ تھے، مینے ان کا حال پوچھا، انھوں نے دو تین عمل کرکے دکھائے، اور کہا کہ میں اس سے زیادہ نہیں جانتا، لیکن میں نے سنا ہے کہ اس سے بہت سے اعمال ہندسی اور حسابی اور اکثر اعمال نجومی ہوسکتے ہیں، مگر میں بلکہ ہندسوں کے سوا کوئی انگریز نہیں جانتا، وہ گنج چونکہ نہایت عمدہ اور نفیس تھا، گو میرا جی بہت للچایا، مگر مستغنا

مانگنا مناسب نہ جانا،

اس کے بعد میں نے کئی پرکار تقسیم پیتل کے تیار کرکے اور انگریزی ہندسوں کے بجائے فارسی ہندسہ کندہ کرکے اپنے دوستوں کو دیئے، چند روز کے بعد جب میرا کلکتہ جانا ہوا، وہاں جاکر میں نے ایک گنج پرکار خریدا، جس میں وہ آلہ مطلوبہ بھی تھا، میں نے نہایت کوشش اور فکر و غور سے اس کے اعمال دریافت کئے، اور عمل استخراج ظل اور اکثر اعمال ہندسی اور نجومی نکالے، اور مجھکو یقین ہوگیا کہ پرکار متناسبہ جو کبھی عرب و عجم میں مروج تھا، وہ یہی ہے، اور اب یورپ کے سوا کہیں رواج نہیں رہا،

یہ ایک ضمنی اور سرسری واقعہ تھا، لیکن کس قدر سرتاپا عبرت اور حسرت تھا خواجہ نے اس جملہ معترضہ کے بعد پرکار کے فوائد و اعمال پر فارسی میں رسالہ لکھا جسکا قلمی نسخہ علی گڑھ کی کالج لائبریری میں موجود ہے،

اسی زمانہ کے قریب یعنی ۱۲۵۳ھ میں دلی میں جدید علوم کے واقف کار دو اور بزرگوار بھی تھے، میر امان دہلوی اور غلام محی الدین دہلوی، دونوں حیدرآباد میں رہتے تھے، اور انگریزی زبان سے کتابوں کے اردو فارسی میں ترجمے کرتے تھے دلی جب مٹی تو اس خمیر سے دو اور گھروندے تیار ہوئے، لکھنؤ اور حیدرآباد، ان کے علاوہ انگریزوں کی نوخیز حکومت کا مرکز کلکتہ تھا، ان میں سے ہر مقام میں اس سلسلہ میں کچھ نہ کچھ کام انجام پایا ہے،

لکھنؤ لکھنؤ کا سایۂ اقبال اگرچہ دیرپا نہ تھا، تاہم جب تک بھی رہا، بڑے بڑے ارباب فن اور اصحاب کمال کا مرجع رہا، حکومت کے بڑے بڑے عہدوں پر

علماء ہی سرافراز تھے، اور انگریزوں سے برابری کے دعوی کے ساتھ ملتے تھے، اس لئے ان کی صحبت سے متاثر ہونے کا موقع ان کو زیادہ ملتا تھا، بادشاہ اودھ کی طرف سے لندن میں ایک سفیر رہتا تھا، یہ بھی گروہ علماء ہی سے منتخب ہوتا تھا، مولوی محمد اسمٰعیل اور مولوی محمد حسین ابتک اسی بناپر لندنی کہلاتے ہیں، مولوی محمد اسمٰعیل لندنی کا ہیئت میں ایک رسالہ ہے، ندوہ کے کتب خانہ میں موجود ہے، اس میں امریکہ کا ذکر اور یورپ کے علمی اکتشافات کا تذکرہ ہے،

مولوی محمد حسین کا ایک عربی خط ہے، اور خط کیا درحقیقت رسالہ ہے، یہ رسالہ ہے یہ رسالہ نہایت خوشخط ندوہ کے کتب خانہ میں موجود ہے۔ اس رسالہ میں اپنے ایک دوست کے سامنے یورپ کے عجائبات کا نہایت عمدہ نقشہ کھینچا ہے، پہلے یورپ کا جغرافیہ لکھا ہے، پھر وہاں کی علمی ذوق وشوق کی کیفیت، مطابع کے فوائد اور منافع لکھے ہیں، تصنیفات کی کثرت دکھائی ہے، بتایا ہے کہ مشرقی زبانوں کے ساتھ بھی ان کو کس قدر اعتنا ہے، پھر اون کے علوم وفنون پر ایک مختصر ریویو کیا ہے، بعض مصنفین کا تذکرہ کیا ہے، جارج سیل کے ترجمۂ قرآن پر حیرت ظاہر کی ہے، بتایا ہے کہ الہیات کو انھوں نے بیہودہ اور بیکار سمجھ کر علم سے خارج کردیا ہے، اور منطق بقدر کفایت سیکھتے ہیں، اس کے بعد ان کے بعض اختراعات کا تذکرہ ہے، اور آخر میں جدید علم ہیئت میں یورپ کے اکتشافات کی تفصیل ہے،

یہ رسالہ مجھے اس قدر پسند آیا تھا کہ اس کی اصل عربی مع اردو ترجمہ کے مشہور عربی رسالہ البیان ۱۳۳۱ھ میں جو کبھی میری اڈیٹری میں لکھنؤ سے شائع ہوتا تھا، چھپوادی تھی، اور ناظرین نے اس کو بڑے شوق سے پڑھا تھا،

اس زمانہ کے مشاہیر علماء میں لکھنؤ میں تفضل حسین خان تھے، جو علامہ کے خطاب سے مخاطب تھے۔ علامۂ ممدوح کو یورپ کی متعدد مردہ اور زندہ زبانوں پر عبور تھا، علمِ ہیئت میں اس عہد میں اپنا جواب نہیں رکھتے تھے، چونکہ بڑے بڑے مناصب پر ہمیشہ ممتاز رہے، اس لیے عقلائے فرنگ سے شب و روز کی صحبتیں رہتی تھیں، جدید علوم کی طرف شوق و توجہ پیدا ہونے کا یہی سبب ہے۔

نصیر الدین حیدر کے عہد میں مولوی عبد الرب، کمال الدین حیدر، اور مفتی اسمٰعیل بن وجیہ مراد آبادی نہایت مشہور ماہر فن تھے، لکھنؤ میں جو یورپین علماء تھے، اُن سے صحبت رہتی تھی، ۱۲۴۷ھ میں نصیر الدین حیدر کا عہد اور مہدی علی خان کی وزارت تھی، کہ لکھنؤ میں ایک رصد خانہ کے قیام کا خواب دیکھا گیا، ہربرٹ نام ایک انگریز عالم ۱۶۰۰ ماہوار پر اس کا مہتمم قرار پایا، خورشید منزل کے پاس جنرل مکلاؤڈ کی بنائی ہوئی ایک کوٹھی تھی، اس مقصد کے لیے اسی مقام کا انتخاب ہوا، رصد خانہ ابھی زیرِ تعمیر ہی تھا، کہ ہربرٹ کا انتقال ہو گیا، جب محمد علی شاہ کا زمانہ آیا تو نئے سرے سے اس کام کا خیال آیا، بادشاہ نے بھی اس غرض کے لیے بڑی فیاضی سے روپیہ دیا، چار لاکھ روپیہ صرف اس کی عمارت پر صرف ہوا، خطوط و دوائر کے کھینچنے کے لیے پچاس ہزار کا پتھر مرزا پور سے منگوایا گیا تھا، اور ایک لاکھ روپیہ کے آلات لندن سے آئے تھے رصد خانہ کا اہتمام کرنل ولکاکس کے متعلق تھے۔ دس برس میں تعمیر تکمیل کو پہنچی، رصد خانہ کا نظام بالکل گرین وچ کے مشہور رصد خانہ کے مطابق تھا، کل انیس ۱۹ لاکھ اس رصد خانہ پر صرف ہوا تھا،

اس رصد خانہ میں کرنل ولکاکس وغیرہ انگریز علماء کے علاوہ مولوی عبد الرب

کمال الدین حیدر، اور مفتی اسمٰعیل مراد آبادی بھی شریک کار تھے، ۱۸۴۹ء میں واجد علی شاہ کے زمانہ میں ولکاکس کا انتقال ہوگیا، رصد خانہ صرف اس کے دم سے زندہ تھا، ایک بہت بڑا نادر کتب خانہ اس رصد خانہ میں موجود تھا، وہ سب اٹھ کر علی نقی خاں کے محل میں جو ان دنوں وزارت کرتے تھے۔ چلا آیا،[۱]

شاہان اودھ کی طرف سے لکھنؤ میں ایک دار الترجمہ بھی قائم تھا، جس میں جدید علوم و فنون کی کتابیں ترجمہ ہوکر اور مطبع سلطانی میں چھپ کر، شائع ہوتی تھیں، سید کمال الدین حیدر جن کا ذکر اوپر گذر چکا ہے، ان کا اصل نام محمد میر حسنی تھا، انھوں نے جدید علوم پر انیس[۱۹] رسالوں کا انگریزی سے اردو میں ترجمہ کیا، ان انیس[۱۹] رسالوں میں سے حسب ذیل رسائل کا حال معلوم ہے،

(۱) رسالہ ہیئت، مصنفہ ڈاکٹر ولسن، (۲) رسالہ دیگر ہیئت، مصنفہ ڈاکٹر برنکلی، (۳) رسالہ علوم طبیعیہ (فزیکس) (۴) رسالہ قوت مقناطیسی (الکٹریسٹی) (۵) رسالہ علم الکیمیا (کیمسٹری)، مصنفہ پارکس (۶) رسالہ علم [illegible] (ڈینمکس) (۷) رسالہ علم المائر (ہیڈروسٹکس) (۸) رسالہ علم الہوا (۹) رسالہ علم المناظرۃ (۱۰) رسالہ مقاصد العلوم مصنفہ لارڈ بروگم،

اخیر رسالہ دفتر تاریخ بھوپال کے کتب خانہ میں موجود ہے، یہ رسالہ ۱۸۴۱ء میں مطبع سلطانی میں طبع ہوا تھا، رسالہ کا موضوع مختلف علوم کے فوائد اور ان کے مقاصد اور مواضع بحث کی تشریح ہے، اصل انگریزی رسالہ کا عنوان یہ ہے،

---

[۱] یہ تمام تفصیل قیصر التواریخ میں جو شاہان اودھ کے حال میں ہے مذکور ہے،

*A treatise on the objects advantagsand pleasure of zience by Lord Brougham*

مترجم نے مقدمہ میں لکھا ہے،

حسب الحکم ابو الفتح معین الدین سلطان الزمان نوشیروان عادل محمد علی شاہ بادشاہ غازی حسب فرمایش محکمۂ اجلاس جنرل کا منٹی کمیٹی، اسکول بک سوسائٹی کے، عاصی سراپا معاصی سید کمال الدین حیدر عرف محمد میر الحسنی الحسینی نے زبان اردو میں ترجمہ کیا، اور صاحب عالی شان ہتمم رصدخانہ سلطانی سے اس کا مقابلہ کیا،

رسالہ ایک مقدمہ اور پانچ فصلوں پر منقسم ہے،

مقدمہ میں مقصد علم اور فوائد علم کا بیان ہے،

پہلی فصل میں علم ریاضی کا بیان ہے،

دوسری فصل میں علم ریاضی اور علم طبیعی کی حقیقتوں کے اختلاف کا بیان ہے

تیسری فصل میں علم طبیعی کا بیان ہے،

چوتھی فصل میں علم طبیعی جو عالم حیوانات اور نباتات سے متعلق ہے اسکا بیان ہے،

پانچویں فصل میں فوائد اور مقاصد علم کا بیان ہے،

رسالہ میں علم کے جو فوائد بیان کیے گیے ہیں، اُن کا مقصد یہ ہے کہ کس علم کے جاننے سے انسان کیا کر سکتا ہے،

سنہ ۱۲۶۵ کا ایک رسالہ مطبع نظامی لکھنؤ کا چھپا ہوا میری نظر سے گذرا ہے، رسالہ کا نام کشاف عالم اور مصنف کا نام حکیم الہند ہے، رسالہ کا موضوع جدید

جغرافیہ ہے، حکیم الہند نے نہایت ناز و غرور کے ساتھ اہل ملک کے سامنے اپنی یہ تالیف پیش کی ہے، رسالہ کے خاتمہ میں حکیم الہند نے اپنے فضل و کمال اور ابنائے عصر کی ناقدردانی پر بہت گریہ و ماتم کیا ہے، اور ارادہ کیا ہے کہ انگلش طرز حکومت پر ایک رسالہ لکھ کر پبلک کے سامنے پیش کرے، آخر میں اپنی تصنیفات و ایجادات کا بھی ذکر کیا ہے، رسالہ کی زبان فارسی ہے، لکھتے ہیں :-

تالیفات حکیم الہند اوّل در نفس انسانی، دوّم در بیان کیفیات شمس و قمر عطارد و مشتری جملہ سیارات ہر طریق حکمائے فرنگ و قدیم یونان، سوم در بیان زمین و آب و ہوا و زلزلہ و ژالہ و مد و جزر و باران و برق، چہارم جر اثقال (میکنکس) پنجم در علم حساب"

صفحات بالا اور آیندہ واقعات سے بھی ظاہر ہوتا ہے، کہ اس زمانہ میں زیادہ تر فن ہیئت کی طرف لوگوں کو توجہ تھی، لکھنؤ میں قدیم و جدید فنون ہیئت و ریاضی پر سب سے زیادہ ضخیم و محقق کتاب ایک ہندو نا مسلمان کی ہے، اس زمانہ مین شرفائے ہنود عربی و فارسی پر کامل دستگاہ رکھتے تھے، راجہ رتن سنگھ محمدی نے لکھنؤ کے دربار میں حدائق النجوم کے نام سے ایک کتاب لکھی، جو اب بھی علمائے ہند میں فلکیات پر مستند ترین کتاب سمجھی جاتی ہے، اس کتاب میں مصنف نے جدید و قدیم معلومات پہلو بہ پہلو لکھے ہیں، انگریزی جوان ہو کر پڑھی، اور کتاب کے تمام مصارف خود اپنی ذات سے ادا کیے، مولوی کرامت حسین جونپوری ماخذ علوم میں لکھتے ہیں :-

خصوصاً کتاب حدائق النجوم. فارسی مین مولفہ راجہ رتن سنگھ علیہ الرحمہ کی

بہت مفید ہے، اس مرحوم نے انگریزی زبان سیکھ کر علم حاصل کیا، اور عربی میں استعداد کامل رکھتا تھا، اور سب خرچ اپنی ذات سے کیا، بڑا آدمی ہو، تو ایسا ہو،"

دہلی کے شہزادہ سلیمان جاہ لکھنؤ میں آکر رہ گئے تھے، نصیر الدین حیدر کے زمانہ میں مراد آباد کے مولوی رستم علی سنبھلی نے زیچ سلیمان جاہی لکھ کر پیش کی، ایک انگریز نے فن زراعت پر ایک رسالہ اردو میں لکھا، اس کا مطبوعہ نسخہ میں نے دیکھا ہے،

حیدرآباد۔ لکھنؤ کے بعد اس عہد میں مسلمانوں کا دوسرا مرکز حیدرآباد تھا، جہاں سیاسی فتنوں سے کسی قدر فراغ حال نصیب تھا، سنہ ۱۲۰۴ھ میں نظام الملک میر فرخندہ علی خان فتح جنگ فرمانروائے حیدرآباد تھے۔ اس زمانہ میں حیدرآباد میں نواب محمد فخر الدین خاں المخاطب بہ شمس الامراء ایک نہایت ذی علم امیر تھے۔ ریاضیات اور خصوصاً ہیئت سے ان کو غایت درجہ شغف تھا، ایک بڑے کمرے میں آلات ہیئت اس قدر انھوں نے جمع کئے تھے، کہ پورا رصد خانہ معلوم ہوتا تھا،

شمس الامراء کی علم دوستی نے بہت سے ماہرین فن کو ان کے سایۂ دامن میں جمع کر دیا تھا، سنہ ۱۲۳۱ھ میں شمس الہندسہ کے نام سے انھوں نے علم ہندسہ پر ایک کتاب لکھی، میر شجاعت حیدرآبادی نے شمس الامراء کے حکم سے کیمسٹری کی ایک کتاب انگریزی سے ترجمہ کی۔ ریورنڈ چارلس (۱۸۱۸ء) کا انگریزی میں مختلف علوم پر چھ رسالوں کا ایک سلسلہ تھا، نواب شمس الامراء کے اہتمام سے سنہ ۱۲۵۳ھ میں میر امان دہلوی، مولوی غلام محی الدین دہلوی، مسٹر جونس (انگریز) اور موسیو ٹنڈوسی (فرنچ) نے پورے سلسلہ کا اردو میں ترجمہ کیا، اور ستہ شمسیہ

اس کا نام رکھا، اس سلسلہ کا تاریخی نام "تالیف نواب شمس الامراء" قرار پایا، یہ سلسلہ چھوٹی تقطیع کی چھ جلدوں میں حسب ذیل علوم پر منقسم ہے،

جلد اوّل، جر ثقیل، ہیولی، اس کے انقسامات، کشش، انجماد، کشش ثقل، مرکز ثقل، کلیات حرکت جلد دوم، علم ہیئت جلد سوم، علم آب، جلد چہارم، علم ہوا، جلد پنجم علم الانظار، جلد ششم علم دور نما،

مقدمہ میں تصریح کی ہے، کہ قدیم اصطلاحات جہاں نہیں مل سکے ہیں، اپنی طرف سے فارسی و عربی اصطلاحات وضع کیے گیے ہیں، اور بدرجۂ مجبوری انگریزی اصطلاحات باقی رکھے گیے ہیں،

کلکتہ کلکتہ برطانوی قوت کے نشو ونما کا پرورش گاہ تھا، عموماً جو انگریز یہاں آتے تھے، وہ اردو و فارسی اکثر بازمی طور سے سیکھتے تھے، جس ملک پر ان کو حکومت کرنی تھی، وہ جدید علم و آداب سے بے خبر تھا، اس بنا پر ان کو ضرورت پیش آئی کہ کلکتہ میں اس قسم کے علماء مجتمع کیے جائیں، جو اس ضرورت کو پورا کر سکیں، دلی کے بعض شعراء اور نثر نویسوں سے جس طرح اردو کے مختلف قصے لکھوائے گئے، عربی و فارسی زبانوں کے ماہرین سے بھی اسی قسم کے کام لیے گئے،

سب سے پہلے تو بنگال ایشیاٹک سوسائٹی کا ذکر کرنا ہے جس کے ذریعہ سے ملک میں قدیم عربی و فارسی تصنیفات کا ذوق پیدا ہو، ایک چیز جس کی تاسیس کے ہم مدت سے مشتاق ہیں، لیکن ہمیں میسر نہیں آتی، وہ بآسانی قائم ہو سکی، یعنی ایک مجلس اشاعۃ العلوم مولانا محمد وجیہ، مولوی سید کرامت حسین جونپوری، مولوی کبیر الدین احمد وغیرہ اس کے منتظم و ممبر تھے، ان کے علاوہ تقریباً ۸۰ آدمی گورنمنٹ عہدہ دار، زمیندار، تجار

اور علماء اس کے ارکان اور اربابِ اعانت تھے، مطبع مظہر العجائب سے مختلف کتابیں چھپ کر شائع ہوئیں،

مولوی سید کرامت حسین، جونپور کے باشندہ اور امام باڑہ ہگلی کے متولی تھے مولوی صاحب ممدوح نے جدید علوم کی کامل واقفیت حاصل کی، اور یہ کہنا بلا مبالغہ صحیح ہے کہ اردو زبان میں جدید علم کلام کے بانی اور واضع اول ہونے کا فخر ان ہی کو حاصل ہے ان کی ایک نہایت قابلِ قدر تصنیف ماخذ علوم ہے، دوسری تصنیف اسی کا ضمیمہ ہے، ضمیمہ خاتمہ میں مولوی صاحب لکھتے ہیں،

"بہت برس ہوئے کہ حکمائے فرنگ نے واقعی وحقیقی طبیعی وریاضی کے علوں کو تجربیات ومشاہدات پہ رکھا ہے، نظریات کو تابع مشاہدات وتجربیات کیا، حقیقت کی دریافت کے لیے یہ بہت اچھا طریقہ ہے، اور پڑھنے والے آنکھوں سے دیکھ لیتے ہیں، مگر اس کے سیکھنے کو زمانے اور قیمتی قیمتی بہت سامان چاہیئے اور طلاب علم استطاعت وبضاعت نہیں رکھتے اگر امراء ان کی تائید فرمائیں، جیسے امرائے فرنگ ہر طرح سے مدد فرماتے ہیں، تو وے سب علموں میں پورے نکلیں گے،

آگے چل کر وہ ایک دارالاشاعہ قائم کرنے کا مشورہ دیتے ہیں، لکھتے ہیں،

تو طالب العلم فی الجملہ استطاعت رکھتا ہو، اس زبان (انگریزی) کو سیکھ کے علم حاصل کر کے اپنی زبانوں میں ترجمہ کر کے چھپوا کے مشتہر کرے، اور سردست جو لوگ اشاعت علوم کا دم بھرتے ہیں، ان کو چاہیئے کہ طبعی وریاضی کی کتابوں کو جو عربی وفارسی وہندی (اردو) میں ترجمہ ہو کر چھپی ہیں، ان کے مالکوں سے

اذن دے کہ اگر ضروری ہو تو سرے سے چھپوا کے مشتہر کریں، مثلاً ہیئت میں رسالہ مفتاح الافلاک مع نقشہ اردو میں اگرچہ بہ ایں سوال و جواب کی صورت کو بدل دیں، تو بہت ہی مختصر ہوگا، خصوصاً کتاب حدائق النجوم فارسی میں مؤلفہ راجہ رتن سنگھ علیہ الرحمہ کی بہت ہی مفید ہے۔ اس مرحوم نے انگریزی زبان سیکھ کے علم حاصل کیا، اور عربی میں استعداد کامل رکھتا تھا۔"

ان فقروں سے معلوم ہوتا ہے کہ جدید علوم پر کچھ اور کتابیں بھی ترتیب پائی تھیں۔

آخر میں ہم ایک اور کتاب کا ذکر کرتے ہیں، جس کا نام جامع بہادر خانی ہے، یہ فارسی زبان میں فل اسکیپ سائز پر ۱۴۰ صفحہ کی ایک ضخیم کتاب ہے، اور ریاضیات کے تمام شعبوں پر حاوی ہے، یہ ۱۸۳۳ء میں یہ کتاب اختتام کو پہنچی ہے، اور کلکتہ کے مطابع میں خود مصنف کے اہتمام سے چھپ کر شائع ہوئی ہے، مصنف کا نام غلام حسین جونپوری ہے، مصنف نے احتشام الدولہ مبارز الملک رحبہ خان بہادر خان نصرت جنگ خلف مہاراجہ مزجیت سنگھ بہادر کے دربار میں یہ کتاب لکھ کر پیش کی تھی، بہادر خان غالباً ٹکاری کا راجہ تھا، جو صوبہ بہار میں ایک ہندو ریاست ہے۔

کتاب پانچ خزینوں پر منقسم ہے۔ خزینۂ اوّل در علم ہندسہ، خزینۂ دوم در علم البصار، خزینۂ سوم در علم حساب، خزینۂ چہارم در منتخبات فنون ثلثہ، مقدمہ خزینۂ پنجم در علم ہیئت، اجرام علویہ و بسائط سفلیہ خزینۂ ششم در تبیین مو امرات زیچ و تقویم

یہ کتاب درحقیقت جدید و قدیم فنون ریاضی پر ایک بسیط محاکمہ ہے، اور اس قدر محقق ہے کہ اس کا ایک صفحہ بھی استناد سے گرنے

نہیں پایا، حکمائے فرنگ کی تحقیقات سے اس قدر واقف ہے کہ شاید آج بھی کوئی مسلمان اس سے بہتر جاننے کا دعویٰ نہیں کر سکتا، یہ گوشہ نشین گو اس راہ میں نہایت خفیف نہیں، لیکن انگریزی تعلیم کی پنجاہ سالہ اشاعت کے بعد بھی اس سے بہتر ہم کچھ نہ کر سکے،

(معارف فروری ۱۹۱۷ء)

---

# رومن کیتھولک تاریخ کی چند من گھڑت کہانیاں

بنگال سنتے ہیں کہ مسلمانوں کا صوبہ ہے، مگر وہاں کی تعلیم گاہوں سے وقتاً فوقتاً مسلمان اور تاریخ اسلام کے متعلق ایسی ہنگامہ خیز اطلاعیں آتی ہیں کہ ہم کو یہ سوچنا پڑتا ہے کہ واقعی بنگال میں مسلمانوں کی کوئی قوت ہے بھی یا نہیں،

ابھی اکبر کی دین الٰہی والی کتاب کا ہنگامہ فرو نہیں ہوا تھا کہ معلوم ہوا کہ کلکتہ کے ایک مشنری کالج اسینٹ زویر کالج، کے ہائی اسکول سکشن میں ایک کتاب "کیتھولک چرچ ہسٹری" طالب علموں کو پڑھائی جاتی ہے، جس میں ایک باب اسلام کے سخت خلاف ہے، کتاب مذکور کے اس باب کا خلاصہ میں نے پڑھا، تعجب ہوا، کہ یہ ایک ایسی کتاب ہے جو مذہبی رواداری ہی کے خلاف نہیں، بلکہ علم اور واقفیت کے بھی خلاف ہے۔ عیسائیوں نے ہمیشہ مسلمانوں کو یہ طعنہ دیا ہے کہ انھوں نے تلوار کے زور سے اپنے مذہب کو پھیلایا ہے، یہ واقعہ صحیح ہو، یا غلط، مگر بہر حال انھوں نے جھوٹ اور فریب سے اپنے مذہب کو کبھی نہ پھیلایا، جیسا کہ اس زمانہ کی مشنریوں کی تبلیغی کوششوں میں نظر آتا ہے، اس کتاب کے اس باب کا حاصل بھی یہی ہے کہ مسلمانوں نے اسلام کو بزور شمشیر پھیلایا ہے، ممکن ہے بعض صورتوں میں یہ واقعہ صحیح ہو، جس طرح جرمنی کے باب میں یہ واقعہ صحیح ہے کہ وہاں عیسائیت تلوار کی نوک سے

پھیلائی گئی ہے،

اس باب میں پیغمبر اسلام علیہ السلام اور خلفا کے بھی مختصر واقعات ہیں،

دنیا اس کتاب کے مصنف کی اس تحقیق کو سن کر حیران رہ جائے گی، کہ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی والدۂ ماجدہ یہودیہ تھیں، حضرت آمنہ بنت وہب کو جو قریش کی سیدہ تھیں، یہودی نسل یا مذہب بتانا ایک ایسا جھوٹ ہے، جس کی مثال مشکل سے مل سکے گی

۲۔ اس کتاب کا یہ بیان کہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی عمر کے تیسویں سال میں نبوت کا دعویٰ کیا، مشنری جہالت کا آئینہ ہے، دنیا جانتی ہے، کہ حضور کی نبوت اس کے دس برس بعد کا واقعہ ہے، جب عمر شریف چالیس سال کی تھی، اور شباب کا عہد اپنے اختتام کو پہنچ چکا تھا،

ف: ولادت کی صحیح تاریخ اپریل ۵۷۱ء ہجرت کی ستمبر ۶۲۲ء ہے "ص"

۳۔ آپ کی ولادت کا سال ۵۸۰ء[ف] بتا کر ہجرت کا سال ۶۲۲ء بتانا بھی تاریخ کا خون کرنا ہے، اس کے معنی یہ ہیں کہ ہجرت کا واقعہ آپ کی عمر کے بیالیسویں سال میں آیا، حالانکہ آپ کی عمر اس واقعہ کے وقت باتفاق عام ۵۳ سال کی تھی، کیونکہ چالیسویں سال آپ کو نبوت ملی، اور اس کے بعد تیرہ سال مکہ میں رہ کر، قریش کے ہر قسم کے ظلم و ستم سے، تب مدینہ کو ہجرت فرمائی، اور اس کتاب کے بیان سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ نبوت ملنے کے بعد جب بت پرستی کے خلاف آپ نے وعظ شروع کیا، تو بت پرست قریش کے غیظ و غضب کو دیکھ کر آپ فوراً اپنے ساتھیوں کے ساتھ مدینہ چل دیئے، حالانکہ یہ بالکل غلط ہے،

۴۔ مصنف کا یہ بیان بھی تحقیق سے خالی ہے کہ قرآن پاک آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم

کی وفات کے بعد جمع کیا گیا، کوئی کتاب جس کی سطریں یکجا اور آیات مرتب نہ ہوں، نہ پڑھنے میں آسکتی ہے، اور نہ اُس کی تلاوت کیجا سکتی ہے، حالانکہ ہرایک کو معلوم ہے، کہ قرآن پاک کا ہر حصّہ اس وقت بھی ہر مسلمان نماز میں پڑھتا تھا، اور ہر روز اس کی تلاوت کرتا تھا، ہاں یہ صحیح ہے کہ کاغذ پر اس کی تمام آیتیں اور سورتیں یکجا ترتیب کے ساتھ بشکل کتاب حضرت ابو بکرؓ کے عہد میں لکھی گئیں،

۵۔ اس کتاب کا بیان ہے کہ جب آپ سے درخواست کی جاتی تھی کہ آپ کوئی مافوق الفطرۃ نشانات اپنے دعوی کی تائید میں پیش کریں، تو آپ جواب دیتے کہ "مجھے اللہ تعالےٰ نے معجزات دکھانے کے لیے نہیں بھیجا ہے بلکہ دعوت دینے اور لڑنے کے لیے بھیجا ہے" اس بیان کی صداقت کے لیے مصنف نے قرآن کی سورہ ۱۳ آیہ ۷، کا حوالہ دیا ہے، میرا چیلنج ہے، کہ اس معنی کی کوئی آیت قرآن پاک میں نہیں ہے، قرآن کی تیرہویں سورہ رعد ہے، اور اس کی جس تیرہویں آیت کا حوالہ دیا گیا ہے، وہ شاید حسب ذیل ہے،

| | |
|---|---|
| وَيَقُوْلُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَوْلَآ اُنْزِلَ عَلَيْهِ اٰيَةٌ مِّنْ رَّبِّهٖ اِنَّمَآ اَنْتَ مُنْذِرٌ وَّلِكُلِّ قَوْمٍ هَادٍ | اور کافر کہتے ہیں، کہ اس پر اسکے پروردگار کی طرف سے کوئی نشانی کیوں نہیں اتری (اے محمد) آپ تو خبردار کرنے والے ہیں، اور ہر قوم کیلئے ایک رہنما ہے، |

اس آیت میں کوئی لفظ ایسا نہیں، جو معجزہ نہ دکھانے کے واقعہ کو ظاہر کرے اور یہ کہے کہ آپ "لڑنے" کو بھیجے گئے ہیں، خیال ہوتا ہے کہ شاید قرآن پاک کے

کسی ترجمہ میں منذر کا ترجمہ خبردار اور ہشیار کرنے والے کے بجائے ڈرانے والا یا ڈر سنانے والا کیا گیا ہے، اور اس سے لڑنے کا مفہوم حاصل کیا گیا ہے، ایسے لوگوں کی اطلاع کے لیے یہ بتا دینا ضروری ہے کہ منذر عربی زبان مین وقت سے پہلے آنے والی مصیبت کو بیان کرکے اوس سے بچنے کی تدبیر کے لیے تیار کرنے والے کو کہتے ہیں، جیسے ڈاکٹر کسی مریض کو دیکھ کر آئندہ خطرات سے اس کو ہشیار اور متنبہ کرے، کہ اگر اپنی حالت کی درستی کے لیے کوشش نہ کروگے، تو تم کو فلان فلاں بیماریاں لاحق ہو جائیں گی، اس انذار کو جنگ اور لڑائی سے کوئی تعلق نہین، یہ تنبیہ اس عذاب الٰہی کے مقابلہ میں ہے، جو دوسری دنیا میں اسلام کے پیغام کے نہ ماننے اور اس پر عمل نہ کرنے سے پیش آنے والا ہے، قرآن کی بہت سی آیتوں میں یہ لفظ آیا ہے، اور ان ہی معنوں میں آیا ہے، جیسے سورۂ زمر میں ہے، فرشتے قیامت میں کہیں گے،

| | |
|---|---|
| اَلَمْ یَاْتِکُمْ رُسُلٌ مِّنْکُمْ یَتْلُوْنَ عَلَیْکُمْ آیَاتِ رَبِّکُمْ وَ یُنْذِرُوْنَکُمْ لِقَآءَ یَوْمِکُمْ ھٰذَا (زمر - ۸) | کیا تمھارے پاس تمھارے میں سے رسول تم کو تمھارے پروردگار کے حکم کو پڑھ کر سنانے اور اس تمھارے دن کی ملاقات سے ڈرانے والے اور ہشیار کرنے نہین آئے |

کیا قیامت کا میدان لڑائی کا میدان ہے، دوسری جگہ ہے،

| | |
|---|---|
| اِنَّمَآ اَنْتَ مُنْذِرُ مَنْ یَّخْشٰھَا (نازعات۔۲) | آپ اسکو ڈرا سنانے والے ہیں جو قیامت سے ڈرتا ہے، |

دیکھیے اس میں ٹھیک وہی لفظ منذر ہے جو پہلی آیت میں ہے،

سورۂ یٰسین میں ہے،

| | |
|---|---|
| وَسَوَآءٌ عَلَيْهِمْ ءَأَنذَرْتَهُمْ | اور برابر ہے ان کے لیے ان کو |
| أَمْ لَمْ تُنذِرْهُمْ لَا | ہشیار کریا نہ کرو ایمان نہیں لائیں گے |
| يُؤْمِنُونَ إِنَّمَا تُنذِرُ مَنِ | تم اسی کو ہشیار کر سکتے ہو، |
| اتَّبَعَ الذِّكْرَ وَخَشِيَ الرَّحْمٰنَ | جو نصیحت کی پیروی کرتا، اور بن |
| بِالْغَيْبِ فَبَشِّرْهُ بِمَغْفِرَةٍ | دیکھے رحمت والے خدا سے ڈرتا |
| وَأَجْرٍ كَرِيمٍ | ہے، تو اس کو گناہوں کی معافی |
| (یٰسین - ۱) | اور نیک مزدوری کی خوشخبری سنادے |

کیا یہ "انذار" اعلانِ جنگ ہے، اور کیا اسی کو اعلانِ جنگ ہے، جو نصیحت کو مانتا اور اللہ تعالے سے ڈرتا ہے، یہ کیسا حماقت کا خیال ہے،

قرآن کہتا ہے،

| | |
|---|---|
| وَإِن مِّنْ أُمَّةٍ إِلَّا خَلَا | اور (دنیا کی) کوئی قوم ایسی نہیں |
| فِيهَا نَذِيرٌ | جس میں ایک ڈر سنانے والا |
| (فاطر - ۱۰) | نہیں آیا، |

کیا ہر قوم میں آنے والا اور ہشیار کرنے والا پیغمبر ہے، جو قوموں کو ان کے اعمالِ بد کی پاداش سے ہشیار اور باخبر کرکے ان کے دل میں اللہ تعالی کا خوف پیدا کرتا ہے، یا وہ جنگ کا الٹی میٹم دینے والا ہوتا ہے، ایک اور آیت ہے،

| | |
|---|---|
| انما انت منذر من یخشاها | اے پیغمبر! تم کو اس کو جو قیامت سے |

(نازعات - ۲) ڈرتا ہو، ہشیار کرنے والے ہو،

یہاں صاف تصریح ہے، کہ عربی میں لفظ انذار کا مفہوم ہشیار و باخبر کرنا اور عمل بد کی پاداش سے متنبہ کرنا ہے، نہ کہ لڑائی اور جنگ جوئی،

اب یہ کہنا ہے کہ اس آیت میں بے شبہہ عجائب و غرائب اور خوارق عادات کے مانگنے والے کو خوارق اور معجزات کے بجائے اسلام کی تعلیم و ہدایت کی صداقت میں غور و فکر کرنے کی دعوت دی گئی ہے، اور عجائب پرستی کے عامیانہ جذبہ کے بجائے عقل و خرد کو کام میں لانے کی طرف متوجہ کیا گیا ہے، مگر اس سے اس کا انکار نہیں نکلتا، کہ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیشہ معجزات دکھانے سے انکار کیا ہے۔ قرآن خود معجزہ ہے اور اس میں متعدد معجزوں کا بیان مذکور ہے، جن میں ایک شق القمر کا معجزہ بھی ہے، جو سورۂ قمر میں ہے، اسی طرح بدر اور خندق کے معجزوں اور روم کی فتح کی پیشین گوئی کا ذکر بھی ہے،

اس آیت میں معجزوں کے دکھانے سے جو پہلو تہی ظاہر کی گئی ہے، اس کے وہی معنی ہیں جو حضرت مسیح علیہ السلام کے ان فقروں کے ہیں، جن میں معجزوں کے دکھانے سے انھوں نے انکار کیا ہے، اور کہا ہے کہ "اس قوم کو یونس کے معجزہ کے سوا اب کوئی اور معجزہ نہیں دکھایا جائے گا" تفصیل منظور ہو تو میری کتاب سیرۃ النبی کی تیسری جلد میں اس کو پڑھیں،

اتفاق[1] سے انجیل کا ایک نسخہ اس وقت مل گیا ہے، اس سے یہ دو درس بالفعل نقل کر دیئے جاتے ہیں،

---

[1] یہ مضمون بحالت سفر لکھا گیا ہے،

اے استاد ہم تجھ سے ایک نشان دیکھنا چاہتے ہیں، اس نے جواب دے کر اُن سے کہا اس زمانہ کے برے اور زناکار لوگ نشان چاہتے ہیں مگر یوناہ نبی کے نشان کے سوا کوئی اور نشان ان کو نہ دیا جائے گا، (متی ۱۲-۱۹)

مرقس میں ہے،

پھر فریسی نکل کر اوس سے بحث کرنے لگے، اور آزمانے کے لیے اوس سے کوئی آسمانی نشان طلب کیا، اوس نے اپنی روح میں آہ کھینچ کر کہا، اوس زمانہ کے لوگ کیوں نشانی طلب کرتے ہیں، میں تم سے سچ کہتا ہوں کہ اس زمانہ کے لوگوں کو کوئی نشان دیا نہ جائے گا، اور وہ ان کو چھوڑ کر پھر کشتی میں بیٹھ گیا، (۸-۱۱)

اس انجیل میں جو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے معجزوں سے بھری ہوئی ہے، آزمائشی اور فرمائشی معجزوں کے جواب میں انکار کا ہونا اس بات کا ثبوت ہے کہ انبیاء علیہم السلام سے تائیدی معجزے گو بکثرت ہوتے ہیں، مگر متحدی بہ معجزہ کے دکھانے سے وہ انکار کرتے ہیں، کہ قانونِ الٰہی کے مطابق ایسے معجزوں کے ظہور کے بعد نافرمان امت کی ہلاکت یقینی ہے، اس لیے وقت مقرر سے پہلے یہ فرمائش پوری نہیں کیجا سکتی" ٹال دی جاتی ہے، کیا عیسائی حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے اس انکار کی توجیہ اس سے بہتر کر سکتے ہیں،

کہا گیا ہے کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے مذہب میں آخرت کو صرف مادی شکل میں پیش کیا گیا ہے، اور اس کے روحانی تخیل سے خالی ہے، یہ بھی معترض کی بے خبری ہے، اول تو یہ عرض ہے کہ کیا انجیل میں قیامت کے بعد جنت میں اپنے ساتھیوں کے پہلو میں افشردۂ انگور خواہ وہ شربت ہو، یا شراب، پینے کا ذکر نہیں، (متی ۲۶-۲۹)

اور کیا دوزخ کی "آگ" کا منظر انجیل میں جابجا نہیں دکھایا گیا ہے (لوقا ۱۲-۵ و ۱۶-۲۴ متی ۲۳-۳۳)

تفصیل منظور ہو تو میری کتاب سیرۃ النبوی کی چوتھی جلد میں دوزخ اور جنت کا بیان پڑھیں، اس میں بائبل کے اکثر حوالے لکھے ہیں، جن کو روشن خیال عیسائی چھپاتے ہیں جہنم کے عذاب کا ذکر (متی ۲۳-۳۳) میں ہے،

فریسی یہودی جو قیامت کو مانتے تھے، وہ جنت و دوزخ کو سراسر مادی اور عیسائی اس کو سراسر روحانی فرشتوں کی سی زندگی بتاتے ہیں، اسلام میں جنت و دوزخ کے تصور میں مادی و روحانی دونوں منظروں کی جامعیت ہے بہشت باغ و بہار بھی ہوگی، اور اللہ تعالےٰ کی رضا اور خوشنودی اور دیدار کے روح پرور جمال کا نظارہ گاہ بھی، جیسا کہ قرآن کہتا ہے،

ورضوان من اللہ اکبر — اور اللہ کی خوشنودی آخرت کی سب نعمتوں سے بڑھ کر ہے،

(توبہ - ۹)

(تفصیل میری مذکورۂ بالا کتاب کی چوتھی جلد میں ہے)

زیر اعتراض باب کا آخری حصہ اس بیان میں ہے کہ اسلام کی اشاعت صرف تلوار کے زور سے ہوئی ہے، یہ بالکل ٹھیک ہے، انہی معنوں میں جن معنوں میں آج بھی عیسائی یورپ، اپنی عیسائی تہذیب کی اشاعت توپ و تفنگ اور ہوائی جہازوں اور ٹینکوں کے ذریعہ سے کر رہا ہے، جس کے زیر سایہ عیسائی سامان عیش و مسرت اور مشنری صلح پسندوں کا غول ملکوں میں داخل ہوتا ہے، اور ان پڑھ جنگلیوں کو بے خبری کی حالت میں عیسائی بناتا ہے، افریقہ کے گروہ گروہ عیسائیت کے بجائے اسلام کو قبول کرتے ہیں، تو اس سے ہمارے عیسائی دوستوں کو فکر مند ہونے کی کیا بات ہے،

اسلام کی تلوار ابی سینیا میں کبھی نہیں چمکی، پھر وہاں مسلمانوں کی تعداد کہاں سے آئی، جزائر ملایا وسیام میں کبھی اسلام نے کوئی لشکر نہیں بھیجا، پھر یہ کروروں مسلمان ان جزیروں میں کہاں سے آباد ہو گئے، فلپائن اور مدگاسکر وغیرہ جزیروں میں اسلام کس کشورکشا جلاد کے خوف کا نتیجہ ہے، چین میں مسلمانوں کی حکومت کبھی نہیں ہوئی، پھر وہاں کروروں مسلمان کس تلوار کے زور سے مسلمان بنائے گئے، ہندوستان میں مسلمانوں کی تعداد ان کی حکومت کے ختم ہونے کے بعد بھی تین چار کرور سے زیادہ نہ تھی، جیسا کہ پہلی مردم شماری میں درج ہے، مگر سو برس کے عرصہ میں ان کا بے تلوار کے دس کرور کے قریب ہو جانا کس ماد ی ہیبت کا نتیجہ ہے، پھر آج یورپ کے مختلف ملکوں اور گوشوں میں اسلام کی نموداری جب کہ اس کی ہر تلوار زنگ آلود ہو چکی ہے، کس اعجاز کا کرشمہ ہے، افریقہ کے ریگستان کے ہر گڑھے میں آج عیسائیت تلوار کے زور سے قائم ہے، تاہم روحانی منقولوں کی بڑی تعداد عیسائیت کے بجائے اسلام کے آغوش میں آتی ہے، کیونکہ اسلام افریقہ کو ایمان کی تازگی کے ساتھ حکومت کی آزادی بھی بخشتا ہے، لیکن عیسائیت تثلیث کی بت پرستی کے ساتھ یورپ کا غلام بناتی ہے، رومن کیتھولک چرچ کی تاریخ میں یہ بھی لکھا تھا کہ رومن کیتھولک چرچ انسانوں کو پوپوں کا معتقد بنایا کرتا تھا، اسلام نے آکر انسانوں کو صرف ایک خدا کا معتقد بنایا، محمد صلی اللہ علیہ وسلم سے پہلے یہودیوں نے حضرت مریم صدیقہؑ پر جو اخلاقی تہمت اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر جو الزامات رگا ئے تھے، اسلام ہی ہے، جس نے ان معصوموں کی عصمت کی گواہی دیکر، کروروں بندگان خدا کے

دلوں میں ان کی سچائی اور صداقت کا سکہ بٹھایا، اور عیسائیوں نے ان کو انسانوں کے بجائے جو دیوتا کی شکل عطا کی تھی، اس کو مٹا کر مقدس انسانوں اور محبوب بندگان الٰہی کی صورت میں جلوہ گر کیا،

مصنف کو محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے تیغ زن سپاہیوں سے بڑی شکایت ہے لیکن رائل کی زبان میں پوچھا جا سکتا ہے کہ ان تیغ زن سپاہیوں کو تو تنہا کس تلوار کے زور سے مسلمان بنایا، ایسے تیغ زن سپاہیوں اور بہادروں کو جن میں سے کسی نے ایران کا تخت الٹ دیا، کسی نے قیصر سے مصر و شام اور شمالی افریقہ کا علاقہ چھین لیا۔ اور کسی نے خراسان و ترکستان کی سرزمینوں کو روند ڈالا،

مشنریوں نے اسلام کے خلاف جو یہ خیال پھیلا رکھا ہے، کہ وہ کوئی نیا مذہب نہیں بلکہ وہ حضرت عیسوی اور یہودی مذہب کا مجموعہ ہے، کوئی نیا اعتراض نہیں یہ تو پیغمبر اسلام کے عہد میں بھی کفار نے کہا تھا،

لیکن یہ معلوم ہونا چاہئے، کہ بجائے خود اسلام کا دعویٰ بھی یہی ہے، کہ یہ کوئی نئی چیز نہیں، بلکہ آدم علیہ السلام سے لے کر حضرت عیسیٰ علیہ السلام تک جو کچھ انبیا علیہم السلام سے کہا گیا تھا، اور جس کو ان کے پیرووں نے بھلا دیا تھا، اسلام کے ذریعہ سے وہی پیغام پھر دنیا میں بھیجا گیا، جس طرح حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے اپنے معترضوں سے یہ کہا تھا، کہ میں تورات کے قانون کو مٹانے کے لیے نہیں، بلکہ اس کو پورا کرنے کے لیے آیا ہوں، اور جب تک دنیا قائم ہے، تورات کا ایک نقطہ نہیں بدل سکتا، اسی طرح قرآن کا دعویٰ ہے کہ وہ تورات اور انجیل کا مصدق

مصدقا لما بین یدیہ (بقرہ ۱۰) اگلی کتابوں کو سچا بتانے والا،

اسلام کا عقیدہ یہ ہے کہ دینِ الٰہی ایک ہی ہے، جو آدم علیہ السلام سے محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تک یکساں پیغمبروں کے ذریعہ بھیجا جاتا رہا، اور قرآنِ پاک میں جو کچھ ہے، وہی اگلی کتابوں میں بھی تھا، چنانچہ وہ اپنی نسبت آپ گواہی دیتا ہے،

توراۃ اور انجیل کے ذکر کے بعد ہے،

| | |
|---|---|
| وانزلنا الیک الکتاب | اور ہم نے تیری طرف قرآن اتارا، |
| بالحق مصدقا لما بین یدیہ | حق کے ساتھ جو اپنے سے پہلے کی کتابوں |
| من الکتاب ومھیمنا علیہ | کی تصدیق کرتا ہے اور ان کتابوں |
| (مائدہ ۸-۷) | پر مہیمن ہے، |

لفظ مہیمن کا ترجمہ محافظ، مشتمل، اور جامع بھی کیا گیا ہے،

سورۂ شعراء میں ہے۔

| | |
|---|---|
| وانہ لفی زبر الاولین | اور یہ مضمون (جو قرآن میں ہے) |
| | اگلوں کی کتابوں میں (بھی) ہے، |

ایک اور سورہ میں ہے۔

| | |
|---|---|
| ان ھذا لفی الصحف | یہ مضمون اگلے صحیفوں میں ہے اور |
| الاولی صحف ابراھیم و | ابراہیم اور موسیٰ کی کتابوں میں |
| موسیٰ (اعلیٰ-۲) | |

سورۂ شوریٰ میں ہے،

| | |
|---|---|
| شرع لکم من الدین | اللہ نے تمہارے لیے وہی دین مقرر |
| ما وصیٰ بہ نوحا والذی | کیا، جس کا اس نے نوح کو حکم دیا تھا، |

| | |
|---|---|
| اوحینا الیک وما وصّینا بہ | اور جس کو ہم نے تمہارے پاس |
| ابراہیم وموسیٰ وعیسیٰ | وحی کیا، اور جس کا ہم نے ابراہیم اور |
| (شوریٰ - ۲) | عیسیٰ کو حکم دیا تھا، |

اب جس بات کا قرآن خود دعویٰ کر رہا ہو، اور جو اوس کے متفقہ اور متحدہ صداقت کی دلیل ہے، اوس کو اعتراض کے موقع پر پیش کرنا کہاں تک صحیح ہے، اسلام کا عقیدہ یہی ہے، کہ تمام انبیاءؑ ایک ہی دعوت، ایک ہی تعلیم، اور ایک ہی شریعت لیکر آئے۔ مگر ان کے متبعوں نے اس کو کھو دیا، اور بگاڑ دیا، اب وہی چیز قرآن کے قالب میں آخری بار آئی ہے، اب اس کی حفاظت کی ذمہ داری خود اللہ تعالیٰ نے اپنے اوپر لی ہے "وانا لہ لحافظون"

اب جہانتک عقائد حقہ، تعلیمات صحیحہ اور انبیاء کے صحیح واقعات وقصص کا تعلق ہے، قرآن پاک اور توراۃ اور انجیل کی یکسانی بالکل کھلی بات ہے، لیکن جہان ان کتابون کی تحریفات اور انسانی آمیزشوں کا تعلق ہے، قرآن سب سے الگ اور ان سب سے ممتاز ہے، تثلیث کا عقیدہ اور ان عقائد کے ذکر سے جن کو پالوس نے دین عیسوی میں شامل کیا ہے، قرآن پاک بری ہے، اسی طرح انبیاء علیہم السلام کے قصوں کے ان عناصر کی جو توراۃ میں بری طرح آج مذکور ہیں قرآن نے علانیہ تردید کی ہے، اور انبیاء علیہم السلام کی عصمت کو دنیا میں دوبارہ ظاہر کیا ہے، اگر قرآن موجودہ انجیل اور موجودہ توراۃ کا مجموعہ ہوتا، تو یہ امتیاز کیون نظر آتا۔

مقصود یہ ہے کہ خدا، انبیاء، قیامت، جزا وسزا اور قصص انبیاء کی حد تک قرآن اور دیگر آسمانی کتابون کا اتحاد، قرآن پاک کی صداقت کی دلیل ہے،

نہ کہ بطلان کی، کہ یہ سب چشمے ایک ہی ربانی سرچشمہ سے نکلے ہیں،
اور اگر مقصود یہ ہے کہ اگلی کتابوں کی کوئی بات پچھلی کتاب میں دہرائی نہ جائے
تو اس نقص سے عیسائیوں کی موجودہ انجیل بھی خالی نہیں، وہ بھی یہودی کتب واسفار
کے اقوال کی تکرار سے معمور ہے، حضرت عیسیٰ کا آخری فقرہ ایلی ایلی لما سبقتنی،
(مرقس ۱۵-۳۴، متی ۲۷-۴۶) زبور ۲۲ میں مذکور ہے، اور حضرت داؤدؑ کی
دعا کا ٹکڑا ہے، خدا کے باپ اور حضرت عیسیٰؑ کے بیٹے ہونے کا دعویٰ بھی زبور
۲-۷ کی نقل ہے، جس میں حضرت داؤد نے خدا کو مجازاً باپ اور اپنے کو بیٹا کہا ہے،
انجیل کی بہت سی جو بصورت تمثیلین بھی عہد قدیم کے صحیفوں میں ملتی ہیں، اور ان کے
علاوہ مصری اور یونانی میتھالوجی بلکہ بودھ تک کے فقرے بھی موجودہ انجیل کے نسخوں
میں مذکور ہیں، مصر کے ایک فاضل نے التطبیق بین الدیانۃ الوثنیہ والدیانۃ المسیحیہ
میں ان سب کو پوری تفصیل سے جمع کر دیا ہے،

(معارف ماہ اگست ۱۹۲۵ء)

# مرزا بیدل کیا عظیم آبادی نہ تھے؟

مرزا عبدالقادر بیدل ۱۰۵۴ھ میں پیدا ہوئے، اور ۱۱۳۳ھ میں دلی میں وفات پائی، ان کو طاہر نصرآبادی نے اپنے تذکرہ میں جس کو اس نے ۱۰۸۳ھ میں بیدل کی زندگی میں ایران میں بیٹھ کر ترتیب دیا، لاہوری لکھا ہے،

بندرا بن خوشگو جس نے بیدل سے اون کی آخر زندگی میں دلی میں بارہا ملاقاتیں کی ہیں، ان کو "اکبرآبادی الوطن" لکھا ہے، میر غلام علی آزاد نے جو بیدل کی وفات کے وقت ۱۷ برس کے تھے، اور جن کے سامنے خوشگو کا بیان موجود تھا،[1] اپنے تینوں تذکروں ید بیضا، سرو آزاد، اور خزانہ عامرہ، میں ان کی جائے پیدائش تصریح کے ساتھ پٹنہ عظیم آباد لکھی ہے، سب سے عجیب بیان مجموعۂ نغز کے مصنف پر قدرت اللہ قاسم کا ہے، جس نے اپنا تذکرہ ۱۲۲۱ھ میں ختم کیا ہے، اس نے بیدل کو بخاری المولد بتایا ہے، علی قلی ہدایت نے جس کا تذکرہ ریاض العارفین ۱۲۶۰ھ میں ترتیب پایا ہے، ان کو دہلوی لکھا ہے،

ان بیانات پر نظر ڈالنے سے بیدل کے مولد و منشا کی تعیین میں بڑا اختلاف

---

لہ اورینٹل لائبریری پٹنہ میں سفینۂ خوشگو کا جو نسخہ ہے، وہ آزاد بلگرامی کی ملک میں رہ چکا ہے، اس پر ان کے دستخط ثبت ہیں،

نظر آتا ہے، لیکن حقیقت یہ ہے کہ بیدل اپنی زندگی کے مختلف حصوں میں مختلف شہروں میں اقامت پذیر رہے، اس لیے ہر ایک نے ایک مقام کی طرف انھیں منسوب کر دیا، بخاری المولد کا کہنا البتہ صحیح نہیں ہے کہ وہ ان کے آباء و اجداد کا مولد ہو تو، مگر ان کا تو قطعاً نہیں نصر آبادی کے اس بیان کی کہ بیدل لاہوری تھے، خوشگو نے اپنے سفینہ میں اسی زمانہ میں تردید کر دی تھی، لیکن خود خوشگو کا یہ بیان کہ بیدل اکبر آبادی الوطن تھے' اس تصریح سے خالی ہے، کہ اکبر آباد ان کی جائے پیدائش بھی تھی، ہو سکتا ہے کہ ان بزرگوں نے ترکستان چھوڑنیکے بعد اکبر آباد کو وطن بنایا ہو، لیکن پیدائش وہاں نہیں ہوئی ہے، کیونکہ ہر موطن کا مولد ہونا ضروری نہیں ہے، ہمارے نزدیک صحیح یہ ہے' کہ بیدل کا مولد و منشا صوبہ بہار تھا، جس کا دار الحکومت عظیم آباد پٹنہ تھا، اور یہ' اس دعوی کی شہادت میں اولاً میر غلام علی آزاد جیسے محقق کا بیان ہے، جس نے تین تین جگہ اس کی تصریح کی ہے، ثانیاً خود بیدل کے اشارات ہیں جن سے قیاس میں یہی آتا ہے کہ اون کا مولد و منشا یا کم از کم ان کی طفولیت اور آغاز شباب کا زمانہ بہار ہی میں گذرا ہے، چنانچہ میر غلام علی آزاد ید بیضا میں لکھتے ہیں:-

اصلش از قوم ارلاس[1] در بلدۂ پٹنہ متولد شد بہ ہندوستان نشو و نما یافت"

سرو آزاد میں ہے،

"از نژاد او قوم ارلاس است، در بلدۂ عظیم آباد پٹنہ از نہاں خانۂ عدم بشہرستان وجود خرامید و در ہندوستان نشو و نما یافت"

خزانۂ عامرہ کی عبارت یہ ہے،

---

[1] ایک ترک قبیلہ،

اصلش از گروہ لاش در بلدۂ عظیم آباد پٹنہ از شبستان عدم بہ صبح کدۂ ہستی

در رسیدہ و در بلاد ہندوستان نشو و نما یافت و در بنگالہ بیشتر بسر می کرد"

عبد الوہاب افتخار نے بھی اپنے تذکرۂ بے نظیر میں اپنے استاد آزاد کی تقلید میں ان کو عظیم آبادی کہا ہے،

. . . . . . بیدل کی کچھ جوانی کا اور بڑھاپے کا بڑا حصہ دہلی میں گذرا

اور وہیں وفات بھی پائی، اس لیے اگر کسی نے انھیں دہلوی کہا تو اعتراض کا موقع

نہیں ہے، بیدل بطریق سیاحت لاہور بھی جاتے رہے ہوں، جیسا کہ بابا حسن ابدال

ان کا جانا خود چہار عنصر میں ہے، جس کے راستہ میں لاہور پڑتا ہے، لاہور کا آخری سفر

اپنی وفات سے دو سال پہلے کیا تھا، ۱۱۳۱ھ میں جب سادات بارہہ نے فرخ

سیر کے ساتھ زیادتی کی، تو بیدل نے اس کی تاریخ "سادات بوے نمک حرامی کردند"

کہی، اور اس کی شہرت ہوئی، تو بیدل نے دہلی سے بھاگ کر لاہور عبد الصمد خان

ناظم لاہور کے یہاں پناہ لی، اور سال دو سال کے فتنہ کے فرد ہونے کے بعد پھر دہلی

لوٹ آئے، اور وہیں ۱۱۳۳ھ میں وفات پاکر، اپنے گھر کے صحن میں مدفون ہوئے،

اس بنا پر اگر ایران میں ان کے قیام لاہور کی خبر پہنچی، اور وہاں کسی نے ان کو لاہوری

لکھدیا، تو مغالطہ ہو سکتا تھا،

اصل اختلاف بیان خوش گو اور میر غلام علی آزاد کے درمیان ہے اور دونوں

مصنفوں کا زمانہ بھی قریب ہے یعنی بیدل کی وفات کے وقت خوش گو ادھیڑ ہونگے

تو آزاد نوخیز، اس لیے ان دونوں کے بیانات میں تطبیق یوں ہو سکتی ہے کہ یہ

مان لیا جائے، کہ خوش گو کے بیان کے مطابق بیدل اکبر آبادی الوطن اور آزاد

کے بیان کے مطابق عظیم آبادی المولد تھے،

ط ایلزی قبیلہ

یہ بات کہ پٹنہ اُن کی جائے پیدائش تھی، یا نہ تھی، خواہ مشتبہ ہی ہو، لیکن اس میں کچھ شبہ نہیں، کہ انھوں نے اپنا ایک اچھا خاصہ زمانہ پورب کے شہروں اور قصبوں میں گذارا، چنانچہ معتبر راوی خوش گو اپنے سفینہ میں رقم طراز ہے:-

پس آنحضرت بطریق سیاحی رو بہ مشرق نہاد، عزیمت فرمودہ مدتے در حدود ممالک بنگ[1] و بہار و اڈیسہ بآزادگی و بے تعینی بسر بردہ و در دشت و بیاباں پیمودہ عجائب قدرت الٰہی تماشا نمودہ اکثر از خصوصیات آں ہنگام در چہار عنصر نگاشتہ قلم راست رقم اوست و ہم دراں ایام بسیارے نعمت درویشی نیز نصیب او گردیدہ انجا بتکلیف بیرکامگار بہ ہندوستان رسیدہ چندے بہ بلدۂ اکبر آباد اقامت ورزیدہ و باز بدار الخلافہ شاہجہان آباد رسیدہ کنج عزلت گزید"

خوش گو کی اس عبارت سے ظاہر ہے کہ بیدل ایک مدت تک پورب میں رہے، اس لیے ان کا عظیم آبادی مشہور ہونا بے اصل نہیں ہے، اب ہم اون کی کتاب چہار عنصر سے ان شہروں کا پتہ لگاتے ہیں، جہاں جہاں اون کا قیام رہا یا اون کی آمد و رفت رہی، اس سلسلہ میں خود ان کے کچھ ذاتی حالات بھی زیر قلم آئیں گے،

بیدل صوفی منش تھے اور مشائخ اور بزرگوں کی ملاقات کے مشتاق رہتے تھے، ان کی تصنیفات میں چہار عنصر[2] اون کے صوفیانہ ذوق و شوق اور نکتہ شناسی اور بزرگوں کی ملاقاتوں اور باتوں کے تذکروں سے معمور ہے، بیدل کے والد قادری المشرب تھے، وہ حضرت قطب ربانی شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ تعالیٰ کی روحانیت سے

---

[1] بنگال [2] کتاب مذکور نولکشور لکھنؤ میں چھپی ہے،

فیض یاب تھے، اور عجب نہیں کہ انھوں نے اپنے بیٹے کا نام عبدالقادر اسی مناسبت سے رکھا ہو، بیدل لکھتے ہیں :-

"ملقین والد شریف فقیر از روح مقدس حضرت غوث الاعظم رضی اللہ عنہ بوساطت آن ذات تقدس آیات بود" (ص ۳۰۱)

بیدل کے چچا مرزا قلندر بھی اسی چشمہ سے فیضیاب تھے۔

مرزا قلندر عم من از نسبت ہم حرنگیش کلاہ مباہات بر عرش عزت می سود آوازہ سلسلۂ قادریہ از رسائی قدرتش مشتہر گردوں کمندے دپایہ مدارج سلوک باستقامت ہمتش مفتخر سربلندی (ص ۳۰۱)

بیدل کا آبائی پیشہ سپہ گری تھا، باپ کا انتقال تو ان کے بچپن میں ہو چکا تھا، مگر چچا کا سایہ مدت تک اُن کے سر پر رہا، اور ان ہی کی تربیت میں بیدل جوان ہوئے، اس لیے سپاہیانہ اور صوفیانہ ذوق ترکہ میں پایا، بیدل نے اپنے چچا کی شہ زوری اور پُرخوری (ص ۳۳۳) اور اپنی شہ سواری (ص ۳۴۴) کے اور خوش گو نے اپنے سفینہ میں بیدل کی پُرخوری کے واقعات لکھے ہیں، جوانی میں اپنے صوفیانہ ورع و تقوی کی پردہ داری کے لیے سپاہیانہ ملازمت کا پیشہ اختیار کیا،

ناچار تتبع سنت آباد گردید و طریقہ سپاہ گزید تا طبیعت ہیچ خورسند از آفات تعین ورع چندے در سایۂ تیغ امان داشتہ باشد در ہم نزور تقوی بسر داری این وضع دامن ناموس بے تعینی نخراشد (ص ۴۳۰)

بیدل کو بچپن سے تعویذ و عملیات کا شوق تھا، اور اسی راہ سے وہ تصوف کے کوچہ سے آشنا ہوئے، اور گو وہ موروثی طور سے قادری تھے، مگر اپنے علوم

و معارف کے لحاظ سے ان پر نقشبندیت اور مجددیت کے اثرات غالب معلوم ہوتے ہیں،
وہ اپنی نظم و نثر میں جو نکتے بیان اور جن حقیقتوں کو ظاہر کرتے ہیں، وہ تمامتر وحدت شہود،
ظہور اسما، وصفات، تعین، بے تعینی، فنا، تجرد، استغنا کے مضامین ہیں، جو ان کے اشعار
و نکات میں جابجا آتے رہتے ہیں،

بہرحال سپاہیانہ طور سے مختلف صوبوں میں ملازمت کے خیال سے یا تجرد
کے عالم میں بزرگوں سے ملاقات کے شوق میں وہ مختلف شہروں میں پھرتے رہے ہیں
ان کی مسافرت کا مغربی سلسلہ چہار عنصر کے تخلص سے بابا حسن ابدال کے قصبہ پر جو
پشاور کے قریب واقع ہے، ختم ہوتا ہے، یہاں اُن کے فیض تلقین سے ایک جوگی
جو وحدتِ شہود کے مسلک میں اُن کا ہم عقیدہ تھا، محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
کی رسالت کا قائل ہو کر اسلام لایا، اور ان کی سیاحت کا مشرقی نقطہ اڑیسہ کا
شہر کٹک ہے، جہاں اوس زمانہ میں مولانا یعقوب چرخی کے پوتے خان دوران
سید محمود صوبہ دار تھے، (ص ۳۴۹)

بیدل کے سفر کے مقامات میں مغرب میں بابا حسن ابدال اور پورب میں
اڑیسہ کے علاوہ زیادہ تر یوپی اور بہار کے شہر اور قصبے ہیں، متھرا اور بندرا بن میں
کئی سال رہے ہیں، اکبرآباد آئے گیے ہیں، اور بہار کے مختلف شہروں میں اون کی
آمد و رفت رہی ہے، مگر ان تمام مقامات پر استقصار کی نظر ڈالنے سے یہ معلوم
ہو جاتا ہے، کہ بچپن سے جوانی تک ان کا تعلق زیادہ تر بہار سے رہا، اور جوانی سے
بڑھاپے تک اور اخیر زمانہ دہلی میں گذرا،

اوپر گذر چکا ہے کہ ان کے والد اور چچا قادری المشرب صوفی تھے، مگر یہ فیض

ان کو بہار ہی میں ایک شیخ وقت سے حاصل ہوا، بیدل نے عنصر ادل میں اپنی ظاہری وباطنی ابتدائی تعلیم کا حال اس طرح بیان کیا ہے،

وہ بچہ ہی تھے کہ ان کے والد نے وفات پائی، ماں نے اپنے بچہ کو چھٹے سال چھٹے مہینے (رجب میں) پڑھانے کے لیے بٹھایا، دسویں برس کی عمر میں قرآن پاک ختم کر کے فارسی نظم ونثر اور عربی صرف ونحو کی کتابیں تمام کیں، اور یہی ان کی رسمی تعلیم کی آخری حد ہے، اس کے بعد جو کچھ پایا وہ معلم فطرت کی تعلیم کا نتیجہ ہے"

(ص ۳۰۰ وص ۴۰۱)

اس ظاہری تعلیم کے اختتام کے بعد ہی، وہ صوبہ بہار کے ایک بزرگ شاہ کمال قدس سرہ کی خدمت میں پہنچ گئے، جو ان کے والد اور چچا کے پیر تھے؛ (ص ۳۰۱)

اکنوں از کمال تعلیمی اساتذۂ معنوی کہ بہ جمال توجہ شان نسخہ آرائے تفاصیل حقائق است سطرے چند می نگارد و ذکر صحبت فیض منقبت ایشاں از مغتنمات توفیق بیاں می شمارد، استفادۂ صحبت صافی گوہر دریائے یقین رونق انجمن شرع مبین، ہادی عالم فیض، توفیق خضر، سرچشمۂ رمز تحقیق، آئینہ حقائق تمثال، مولانا شیخ کمال کہ تلقین والد شریف فقیر از روح مقدس حضرت غوث الاعظم رضی اللہ عنہ بوساطت آن ذات تقدس آیات بود، میرزا قلندر عم من از نسبت ہم رنگیش کلاہ مباہات ہر عرش عزت می سود، آوازۂ سلسلۂ قادریہ از درسا فی قدرتش مشتہر گردوں کمندے دپایۂ مدارج سلوک باستقامت ہمتش مفتخر سربلندی حقیقت اخلاق از آئینۂ سمایش چوں نور از آفتاب روشن ومعنی عظمت از نسخہ سراپایش چوں رفعت از افلاک مبرہن ہم در آداب قواعد شریعت

نسق زمانہ وہم در علوم ارشاد طریقت استاد یگانہ . . . . . . . . . در مالک بہار بہ یمن ہدایت پناہ جمعے از وادی ضلالت درگذشتند و موصول سر منزل توفیق صلاح گشتند . . . . . . (ص ۳۰۳)

اس عبارت سے ظاہر ہے کہ بیدل کے والد بزرگوار جو بیدل کے بچپن ہی میں جب وہ چھ برس کے بھی نہ تھے، وفات پا چکے تھے، اور ان کے والد حضرت شاہ کمال بہاری کے صحبت پروردہ تھے، اور ان کے چچا مرزا قلندر بھی جو بعد کو اپنے یتیم بھتیجے کے ولی تھے، ان ہی بزرگ کے خوشہ چین تھے،

یہ بزرگ کہاں رہتے تھے، بیدل کے بیان سے صاف معلوم نہیں ہوتا، مگر یہ ظاہر ہوتا ہے کہ سرائے بنارس بہار میں ایک مقام تھا، یہاں ان کا قیام تھا،

"سرائے بنارس کہ موضعے است از نواح مالک بہار (ص ۳۰۷)

سرائے بنارس نام کا کوئی مقام مجھے ابھی تک معلوم نہیں ہوا، آگے چل کر لکھتے ہیں،

"مرزا قلندر را چندے در قصبہ رانی ساگر کہ بہ یمن توطن مولانا شیخ کمال افتخار مدینۃ الاولیاء داشت اتفاق اقامت بود . . . . . . از بنارس تا رانی ساگر فرسنگے بیش نبود" (ص ۳۰۷)

یہاں چھپا ہوا بنارس ہے، مگر غالباً صحیح سرائے بنارس ہے، جس کا ذکر پہلے گذرا، مرزا قلندر رانی ساگر جا کر شیخ کے پاس ہفتوں مقیم رہتے تھے، (ص ۳۰۴) رانی ساگر میں خوشنما تالاب تھا (۳۰۴)

بیدل شیخ کمال کی صحبتوں سے آغاز شباب ہی سے مانوس تھے، اور چچا کے ساتھ

اس بارگاہ اقدس میں پہنچتے تھے اور ان کے معارف وحقائق سے بہرہ مند ہوتے تھے، (۳۱۵)

رانی ساگر صوبہ بہار میں آرہ شاہ آباد سے اٹھارہ میل اور پٹنہ سے پچاس ساٹھ میل پچھم اب بھی آباد ہے، اور تالاب بھی موجود ہے، یہی وہ مقام ہے جہاں بیدل کے باپ اور چچا نے تلقین کا فیض پایا، اور بیدل کے دل ودماغ نے وہاں سے آبیاری پائی، اس سے قیاس ہوتا ہے، کہ بیدل کا مولد اگر پٹنہ نہ بھی ہو تو ان کا منشا یعنی ان کی ابتدائی نشو ونما کی جگہ بہار ہی کا کوئی مقام ہے،

شاہ کمال صاحب قدس سرہٗ سے ایک اور ملاقات کا ذکر، بہار کے قصبہ آرہ میں جو اب ضلع ہے، بیدل نے کیا ہے،

درایامے کہ قصبہ آرہ اقامت کدۂ امر اتفاقی بود، او یم افسرز میں بسہیل

تدمش رائحۂ سعادت می اندوخت (ص ۳۱۹)

دوسرے حلقۂ شوق کے ساتھ مرزا قلندر بھی شاہ صاحب کے ہم رکاب تھے

خصوص مرزا قلندر کہ در ہر بن موے زبانے داشت مرہون ستایش

کمالش و در ہر جنبش نفس بیانی مصروف تذکرۂ احوالش (ص ۳۱۹)

۱۰۶۸ھ میں جس سال شاہ شجاع نے شاہ جہاں کی بیماری کے زمانہ میں بنگال اور بہار میں اپنی سلطنت کا علم کھڑا کیا، بیدل پٹنہ میں یا پٹنہ کے پاس ہی کہیں مقیم تھے، اس زمانہ میں اس ملک کی جو کیفیت تھی، اور آس پاس کے راجے اور زمیندار جس طرح ملک میں ہنگامہ برپا کر رہے تھے، اور اس سے ملک میں جو بدامنی پیدا ہو رہی تھی، اور راستے جیسے خطرناک ہو گئے تھے، اس کا پورا حال عنصر چہارم میں کئی صفحوں میں لکھا ہے، اور صوبہ بہار و پٹنہ کا حال جس طریقہ سے

لکھا ہے، اس سے بھی معلوم ہوتا ہے، کہ وہ اس صوبہ سے پوری طرح آشنا تھے، اور یہاں کے نہ صرف شہروں بلکہ گانوں سے بھی واقف تھے، بلکہ کہیں کہیں جاکر رہے بھی تھے۔ لکھتے ہیں :-

سالے کہ شاہ شجاع بن شاہ جہان بیماری پدر را سکۂ مضمون سلطنت اندیشیدہ از خطۂ بنگالہ تا سرحد ممالک بہار . . . . . و از انجملہ تسخیر نواح ترہت کہ شمالی حدود پٹنہ ملکے است عظیم و کوہستانی مشتمل بر چندیں عقبات (ص ۵۵۱)

شاہ شجاع کی طرف سے بیدل کے چچا مرزا قلندر کے ایک عزیز مرزا عبداللطیف ترہٹ میں فوج کے افسر تھے، (ص ۵۵۱) بیدل بھی ترہت میں کہیں رہ نورد تھے۔ ایک مقام پر پہنچے، جس کا نام چاند چور بتایا ہے اور وہاں کے عجائبات خیالی کا ایک واقعہ حوالۂ قلم کیا ہے، (ص ۵۵۴) اور آخر وہ کسی طرح

بہ سواد دامن پٹنہ رسید (ص ۵۵۴)

ایک اور موقع پر پٹنہ کا ذکر کرتے ہیں

در بلدہ پٹنہ وفاق معارف اتفاق مرزا ظریف (ص ۵۵۵)

پٹنہ سے پچاس ساٹھ کوس دریاے گنگا کے اوس طرف مظفرپور اور موتی ہاری کے بیچ میں نہسی نام ایک قصبہ تھا، جواب بھی ہے، اس قصبہ میں بیدل کے چچا مرزا قلندر بھی سکونت پذیر تھے، اور بیدل ان کے ساتھ تھے، (ص ۵۶۶) سنہ ۱۰۷۰ھ میں جب شاہ شجاع کا ہنگامہ سرد پڑ رہا تھا،

مرزا قلندر نے اسی نہسی کے راستہ سے بنگال کا رخ کیا، اور اپنا سامان

واسباب یہیں چھوڑ دیا، (ص ۵۶۶)

نہسی میں اس وقت کوئی بزرگ خواجہ شاہ محمد تھے، ان کے تابعون
میں جان محمد تھے، ان ہی کے پڑوس میں مرزا قلندر کی سکونت تھی (ص ۵۶۶)

اسی بدامنی کے زمانہ میں بیدل کو اس قصبہ میں جانے کی ضرورت
پیش آئی (ص ۵۶۶) جمعیت کے بجائے تنہا ایک ملازم کو لیکر پاپیادہ چل پڑے
پیادہ چلنے کی عادت نہ تھی، راہ میں بیحد تکلیف ہوئی، گنگا سے پار اتر کر
تین کوس ہی گئے تھے، کہ تھک گئے، کسی طرح جمناپور تک پہنچے، پھر تین کوس
اور چلے تھے، کہ بالکل بے بس ہوکر، پڑگیے، اتنے میں دیکھا کہ ایک پیر مرد
ایک گھوڑی پر سوار سامنے آئے، قریب آکر بڑی گرم جوشی سے سلام کیا،
اور اس تباہ حالی کے ساتھ سفر کا سبب دریافت کیا، بیدل کے وہ پہلے
ملنے والے تھے، مگر بیدل ان کو پہچان نہ سکے، انھوں نے کہا:

من جان محمدم از تابعان خواجہ شاہ محمد کہ در نہسی با مرزا
قلندرش نسبت ہمسایگی دیوار بدیوار است (ص ۵۶۶)

انھوں نے بڑے اصرار کے ساتھ بیدل کو اپنی گھوڑی پر سوار کیا،
اور خود پیادہ ساتھ ہوے، اور دونوں نہسی کی طرف چلے،

"ہنگام نماز عصر محمل تردد بسواد معمورۂ نہسی رسید پیرد انست
تخمیر بر دروازۂ خواجہ شاہ محمد ایستادہ بود" (ص ۵۶۶)

لوگوں کو بیدل کی آمد کی خبر ہوئی، تو سب خوش ہوئے،

فرداے آں کہ پسران خواجہ برسم قدیم صحبت فقیر دریافتند (ص ۵۶۹)

ان لفظوں کو پھر پڑھئے کہ خواجہ صاحب کے لڑکوں نے رسم قدیم کے مطابق بیدل سے ملاقات کی۔ اور صحبت رہی، رقعات بیدل کے آخر میں ایک رقعہ بہار کے کسی بزرگ کے نام کا ہے، جس کا آغاز ان لفظوں سے ہوا ہے،

نسیم عیش صوبہ بہار مبارکباد قبلۂ آرزو دے بے دلال ہرچند عبودیت قدیم بہیچ جاے ازاداے خدمات سر بر نمی آرد"

ان اقتباسات اور حالات سے ظاہر ہوگا، کہ بیدل کو صوبہ بہار سے بھی موروثی تعلق تھا، اور اگر اس کو عظیم آبادی کہنے میں تامل ہو تو بہاری کہنے میں مطلق تامل نہیں، اور اکثر قصباتی لوگ بہاری کے بجاے عظیم آبادی ہی کہلاتے ہیں،

آخر میں عظیم اباد پٹنہ کے شرفا کی زبان پر بیدل کے متوطن عظیم آباد ہونے کی جو کہانی سینہ بہ سینہ نقل ہوتی چلی آئی ہے، ہم اس کو ذکر کرتے ہیں، شاد عظیم ابادی اپنی تاریخ صوبہ بہار میں جس کو انھوں نے ۱۸۹۰ء میں لکھا ہے، لکھتے ہیں:-

مرزا عبدالقادر متخلص بیدل خاص عظیم اباد پٹنہ کے متوطن تھے، ناقدردانی ابناے روزگار کے سبب سے وطن کو چھوڑ کر عہد دولت شاہجہاں میں دہلی گئے اور وہاں نہایت معزز و مکرم ہوئے . . . اگلے لوگوں سے سنا ہے کہ مرزا محلہ ٹپن ڈیوڑی میں رہتے تھے، لیکن کسی تاریخ میں نہیں دیکھا" (ص ۲۲۰)

چہار عنصر میں میری تلاش میں دو دفعہ اکبر آباد کا ذکر آیا ہے،

در بلدۂ اکبر اباد منظور ابرار امیر کامگار کہ بدلیل سعادت ازلی اوقات گرامی مصروف خدمت فقرا، داشت و در احترامیکہ لائق حال

این طائفہ است . . . . . . بہ حکم حسن اعتقاد فقیر را نیز از ین فرقہ تصور فرمودہ (ص ۴۹۲)

دوسرا موقع

تابستانی در گوشۂ از زدایاے اکبرآباد گرمی ہاے صحبت تنہائیم بساط عافیتے بر داختہ بود" (ص ۵۴۹)

مگر ان کے ان فقروں میں سے کسی سے بھی وطن نہیں آتی

معارف

اگست ۱۹۴۶ء



# حکیم سنائی کے سنینِ عمر

شیخ ابو المجد مجدود بن آدم سنائی کے متعلق اتنا بالاتفاق ثابت ہے کہ انھوں نے سلطان بہرام شاہ غزنوی (۵۱۲ھ – ۵۴۷ھ[۱]) اور سلطان سنجر سلجوقی (۵۱۱ھ – ۵۵۲ھ) کا زمانہ پایا ہے، لیکن ان کی عمر کے سنین میں بے حد اختلاف ہے۔

نظامی عروضی جس نے تقریباً ۵۵۰ھ میں اپنی کتاب چہار مقالہ لکھی ہے، اس نے سنائی کا نام غزنوی سلاطین (آل ناصر) کے شعرا میں سب سے آخر میں لیا ہے (ص ۲۸ گب) عوفی نے لباب الالباب (۶۱۸ھ) میں حسب دستور کوئی تاریخ و سنہ درج نہیں کیا ہے، حمد اللہ قزوینی نے گزیدہ میں جو ۷۳۰ھ میں لکھی گئی ہے، دو جگہ ان کا ذکر کیا ہے، ایک مشائخ کے سلسلہ میں اور دوسرے شعراء کے ضمن میں، پہلے موقع پر لکھا ہے:

"معاصر شیخ ابو سعید ابو الخیر بود" (ص ۷۸۰ گب)

شیخ ابو سعید ابو الخیر کی وفات ۴۴۰ھ میں ہوئی ہے، اس بنا پر سنائی کی تاریخ زندگی بھی اسی کے پیش و پیش ہونی چاہیے لیکن دوسری جگہ اس میں لکھا ہے:

"تا زمان سلطان بہرام شاہ (غزنوی) در حیات بود" (ص ۸۱۸ گب)

بہرام شاہ غزنوی کی سلطنت کا زمانہ ۵۱۲ھ سے ۵۴۷ھ تک ہے، اس لحاظ سے انکی تاریخ وفات اسی عہد کے درمیان ہونی چاہیے۔

مولانا جامی نے نفحات میں نقل کیا ہے کہ سنائی نے سلطان محمود کی مدح میں قصیدہ لکھا تھا،

---

۱؎ بہرام شاہ کی وفات کا سال گزیدہ میں ۵۴۴ھ ہے، طبقات ناصری میں ۵۵۲ھ، بدایونی میں ۵۴۸ھ، برٹش میوزیم کی فہرست مخطوطات (ص ۹، ۵۴۹ ج ۲) میں ۵۴۷ھ ہے، مگر زیادہ تر مورخین ۵۴۷ھ ہی لکھتے ہیں۔

سلطان محمود نے ۴۲۱ھ میں وفات پائی ہے، اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ سنائی کی ولادت چوتھی صدی کے اواخر میں ہوئی ہوگی، اور پانچویں صدی کے شروع میں اس قابل ہوں گے کہ سلاطین کیلئے مدحیہ قصیدے کہہ سکیں، مگر خود اسی نفحات میں مولانا نے ان کا ایک ہی سال وفات (گو بقول بعض) لکھ کر نقل کیا ہے، اور وہ ۵۲۵ھ ہے، اور یہ دونوں باتیں صحیح نہیں ہوسکتیں، ورنہ ان کی عمر شاید سوا سو برس سے زیادہ کی ماننی پڑے گی۔

حکیم موصوف کے سال وفات میں بھی اختلاف ہے جن کی تفصیل آگے آئے گی، ان مشکلات کے حل کی صورت یہ ہے کہ پہلے سنائی کی مشہور مثنوی حدیقہ کی تصنیف کی تاریخ متعین کیجائے۔

**حدیقہ کا سال تصنیف** | حکیم سنائی نے اپنی مثنوی حدیقہ کے آخر میں اپنی اس کتاب کی تصنیف کا سال لکھا ہے، مگر عجب تر یہ ہے، کہ اس کے قلمی اور مطبوعہ دونوں قسم کے نسخوں میں یہ تاریخی شعر کئی طرح پر ہے، اکثر نسخوں میں تو یہ ہے:

پانصد و بست و چار رفتہ ز عام     پانصد و بست و پنج گشتہ تمام

اس سے تصنیف کی تاریخ ۵۲۴ھ سے ۵۲۵ھ تک معلوم ہوتی ہے، لیکن یہی شعر لکھنؤ کے شاہی کتب خانہ کے ایک نسخہ میں (دیکھو اسپرنگر کی فہرست) نیز شرح حدیقہ کے قلمی نسخہ (انڈیا آفس لائبریری) اور بعض دوسرے قلمی نسخوں میں اس طرح ہے۔

پانصد و سی و چار رفتہ ز عام     پانصد و سی و پنج گشتہ تمام

اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ یہ ۵۳۴ھ میں شروع اور ۵۳۵ھ میں تمام ہوئی،

لیکن نولکشور لکھنؤ کے مطبوعہ نسخہ میں اور ایک دو قلمی نسخوں میں (دیکھو فہرست میونک یونیورسٹی لائبریری) یوں ہے،

پانصد و بست و چار رفتہ ز عام     پانصد و سی و پنج گشتہ تمام

یہ شعر بتاتا ہے کہ حدیقہ ۵۲۵ھ میں شروع اور ۵۳۵ھ میں تمام ہوئی یعنی دس برس میں۔

میونک یونیورسٹی کے ایک نسخہ میں اس آخری قرأت کی ایک اور تصحیف ہے۔

ماہ بست و چہار رفتہ ز عام      پانصد و بست و پنج گشتہ تمام

بوڈلین کے ایک نسخہ میں حسب معمول "پانصد و بست و چار اور پانصد و بست و پنج" ہے،

لیکن دوسرے میں (نمبر ۵۳۳) ایک اور تغیر ہے،

پانصد و بست و چار رفتہ ز عام      پانصد سی و چار گشتہ تمام

اس میں ۵۲۴ھ میں آغاز اور ۵۳۴ھ میں انجام بیان ہوا ہے،

بہرحال ان میں سے کوئی سا نسخہ بھی اختیار کیا جائے، اتنا تو بے شبہہ ثابت ہے کہ حکیم موصوف کا زمانہ پانچویں صدی کے اواخر سے لیکر چھٹی صدی کے اواسط تک ہے، اس کے خلاف کی سب روایتیں قطعاً غلط ہیں،

اب یہ سوال ہے کہ ان مختلف نسخوں میں سے کون صحیح ہے، تو اس کے جواب میں حسب ذیل مراتب طے کرنے ہیں،

۱۔ اکثر نسخوں میں ۵۲۴ھ۔ ۵۲۵ھ ہے۔

۲۔ متعدد نسخوں میں ۵۳۴ھ۔ ۵۳۵ھ ہے۔

۳۔ ایک دو نسخوں میں ۵۲۵ھ۔ ۵۳۵ھ ہے،

۴۔ ایک میں ۵۲۴ھ۔ ۵۳۴ھ ہے۔

پہلے اور دوسرے نسخوں کی بنا پر تصنیف کی مدت ایک سال ہوتی ہے، اور تیسرے چوتھے کی بنا پر دس سال، یہ دس سال کی مدت تصنیف حسب ذیل وجوہ سے ناقابل قبول ہے،

۱۔ یہ اکثر معتبر و مستند نسخوں کے خلاف ہے۔

۲. سنائی نے ۵۲۸ھ میں اپنی مثنوی طریق التحقیق لکھی ہے، جیسا کہ اس مثنوی کے آخر میں ہے (فہرست انڈیا آفس لائبریری)

پانصد و بست و ہشت ز آخر سال | بود کیں نظم نغز یافت کمال

ظاہر ہے کہ پہلی مثنوی کے تمام ہونے کے بعد ہی سنائی نے یہ دوسری مثنوی شروع کی ہوگی، تصانیف اور خصوصاً نظمیہ اور وہ بھی ہم مضمون نظمیات کے ظاہر حال کے خلاف ہے کہ ایک کو ناتمام چھوڑ کر، دوسری کو شروع کر دیا جائے کہ ایک ہی قسم کے ذوقیات اور ایک ہی قسم کے وزن میں تغیر اور تبدل کی ضرورت قرائن کے خلاف ہے۔

۳. اس شعر کے اوپر ایک اور شعر سب نسخوں میں ہے جس میں مہینوں کا ذکر ہے، ان دونوں شعروں کو ملا کر پڑھنے سے یہی ثابت ہوتا ہے کہ اس تصنیف میں ایک سال صرف ہوا ہے وہ شعر یہ ہیں:

شد تمام ایں کتاب در مہ دی | کہ در آغاز کندم ایں را پی

پانصد و بست و چار رفتہ ز عام | پانصد و بست (سی) و پنج گشتہ تمام

آغاز و انجام کے مہینوں کا یہ حساب اسی وقت پیش کیا جاتا ہے جب حساب سال کے اندر یا سال کے قریب ہو، اس قرینہ سے اس قرأت کی تصدیق ہوتی ہے جس سے تصنیف کی مدت ایک سال ثابت ہوتی ہے، ایک سال کے آغاز سے لیکر دوسرے سال کے وہیں تک ٹھیک ایک سال ہوتا ہے، اس لیے اکثر نسخوں کے مطابق یہ تصریح نکلتی ہے کہ ماہ آذر ۵۲۴ھ سے شروع ہو کر ماہ دی ۵۳۵ھ میں تمام ہوئی، اور یا بعض نسخوں کے مطابق یہ ظاہر ہوتا ہے کہ ماہ آذر ۵۳۴ھ سے تصنیف کا آغاز اور ماہ دی ۵۳۵ھ میں اس کا انجام ہوا،

اگر یہ مدت دس گیارہ برس ہوتی (۵۲۴ھ سے ۵۳۵ھ یا ۵۳۴ھ تک) تو آغاز و انجام کے

نہیوں کا پیش کرنا بے سود ہو جاتا ہے ،

۴۔ شعراء اس قسم کی تاریخ کا اظہار فخریہ کرتے ہیں ، ایک سال میں (یعنی ۵۲۴ھ ۔ ۵۲۵ھ یا ۵۳۴ھ ۔ ۵۳۵ھ ) اس کتاب کا تصنیف پانا تو وجہ افتخار بن سکتا ہے ، مگر دس گیارہ برس کی محنت شاقہ میں تصنیف پانا سنائی کیا کسی معمولی شاعر کے لیے بھی افتخار کی وجہ نہیں ہو سکتی ۔

ان قرائن کی بنا پر ۵۲۴ھ ۔ ۵۳۵ھ کا نسخہ ناقابل اعتبار ہو جاتا ہے اور یہ ظاہر ہوتا ہے کہ صحیح وہی نسخہ ہے جس سے اس کی تصنیف کی مدت ایک سال ثابت ہو[۱]۔ اب اگر ۵۲۴ھ ۔ ۵۲۵ھ کا نسخہ صحیح ہے تو ثابت ہوگا کہ حدیقہ پہلے اور طریق التحقیق ۵۲۸ھ میں بعد میں لکھی گئی اور اگر دوسرا نسخہ ۵۳۴ھ ۔ ۵۳۵ھ صحیح ہو تو معلوم ہوگا کہ طریق التحقیق ۵۲۸ھ میں پہلے اور حدیقہ ۵۳۴ھ ۔ ۵۳۵ھ میں بعد کو نظم ہوئی ۔

اب ان دونوں نسخوں میں سے جن میں سے ایک میں "بست و چار و بست پنج" اور دوسرے میں "سی و چار و سی و پنج" ہے ، پہلا نسخہ میرے خیال میں صحیح ہے ۔ کیونکہ حدیقہ کے اکثر و معتبر نسخوں میں بست و چار و بست و پنج ہی مذکور ہے ،

چنانچہ ہندوستان اور یورپ کے جن کتبخانوں کے نسخوں کا حال معلوم ہو سکا ہے ، ان میں علی العموم یہی تاریخ ہے ۔ بمبئی کے نسخہ مطبوعہ ۱۸۵۹ء میں جو ایرانیوں نے چھاپا ہے ، یہی ہے ، حاجی خلیفہ چلپی کے سامنے جو نسخہ تھا ، اس میں بھی یہی تھا ۔ کشف الظنون میں ہے ،

" فرغ من نظمہ سنۃ اربع وعشرین وخمس ماتہ "

مولانا جامی کے پیش نظر نسخہ میں بھی یہی تھا ۔ نفحات میں ہے :

" تاریخ تمامی حدیقہ چنانچہ خود بنظم آوردہ سنۃ خمس وعشرین وخمسمائہ بودہ است "

اس بنا پر اسی نسخہ " بست و چار و بست و پنج " کو صحیح تر ماننا چاہیے اور یہ تسلیم کرنا چاہیے کہ

---

[۱] وسیع النظر پروفیسر شیرانی کا تنقید شعر العجم ذکر سنائی میں "بست و چار دسی و پنج" کے نسخہ کو بلا دلیل تسلیم کرکے یہ نتیجہ نکالنا کہ سنائی حدیقہ کی تصنیف میں دس برس مصروف رہے یعنی ۵۲۴ھ سے ۵۳۵ھ تک ، درست نہیں معلوم ہوتا ، شاید انکے پیش نظر صرف نولکشور والا نسخہ تھا ۔
" ص "

سنائی نے حدیقہ ماہ آذر ۵۲۴ھ میں شروع اور ایک سال بعد ۵۲۵ھ میں تمام کی،

**تاریخ ولادت** حکیم سنائی کی تاریخ ولادت عموماً اگلے تذکروں میں مذکور نہیں، مگر بعض متاخرین نے ۴۳۴ھ ولادت کی تاریخ لکھی ہے؛ چنانچہ ریو نے تذکرۃ الافکار کے حوالہ سے یہی تاریخ نقل کی ہے، (فہرست مخطوطات فارسی برٹش میوزیم ج ۲ ص ۵۵۰) شیر خاں لودی نے صاحب مجمل فصیحی کی روایت سے اپنے تذکرہ مرآۃ الخیال (ص ۴۴ طبع کلکتہ) میں، اور آزاد بلگرامی نے ید بیضا میں بھی یہی تاریخ ولادت درج کی ہے، مگر میرے نزدیک یہ قطعاً غلط ہے، یہ معلوم ہو چکا ہے کہ حدیقہ اکثر و بیشتر نسخوں کے مطابق ۵۲۴ھ-۵۲۵ھ میں لکھی گئی ہے، اور اگر بعض دوسرے نسخوں کا اعتبار کیا جائے، تو ۵۳۴ھ-۵۳۵ھ میں تالیف ہوئی، حدیقہ کے تقریباً وسط میں ہے،

پاسے بر پائے آمد از غم شصت ۶۰     لاجرم دست می زنم بر دست

(باب الضعف والشیب)

عمر دادم بکلی برباد     بر من آمد ز شصت ہمہ بیداد

(فی تبدیل الحال)

ان دونوں شعروں سے ثابت ہے کہ حدیقہ کی تصنیف کے وقت سنائی کی عمر ساٹھ ۶۰ سال تھی، اب اگر ۵۲۴ھ کو وقت تصنیف مانا جائے تو ولادت کا سال ۴۶۴ھ نکلے گا، اور اگر ۵۳۴ھ مانا جائے تو ۴۷۴ھ ہوگا۔

**تاریخ وفات** سنائی کے سال وفات کے متعلق چار روایتیں ہیں

۱۔ شیر خاں لودی نے مجمل فصیحی کی روایت سے لکھا ہے کہ سنائی ۴۳۴ھ میں پیدا ہوئے اور باسٹھ ۶۲ برس کی عمر پائی، اس حساب (۴۳۴ + ۶۲ = ۴۹۶) سے ۴۹۶ھ میں واقع ہوئی ہے،

جو سراپا غلط ہے کہ یہ حدیقہ و طریق التحقیق کی تصنیف سے اور بہرام شاہ و سنجر کی تخت نشینی سے پہلے کا واقعہ ہوگا، جو ہر طرح شائبۂ صحت سے خالی ہے۔

۲۔ مولانا جامی نے نفحات الانس میں بعض کا قول نقل کیا ہے کہ ۵۲۵ھ میں جب سال حدیقہ کی تصنیف ختم ہوئی، مصنف کی زندگی کا بھی خاتمہ ہوا۔

بعد کے اکثر لوگوں نے اس بعض کے قول کی بے تحقیق تقلید کی ہے۔

۳۔ تقی الدین کاشانی نے اپنے تذکرۂ خلاصۃ الاشعار و زبدۃ الافکار میں جو ۹۷۹ھ ۔ ۹۹۳ھ کی تالیف ہے، اور جس کے ابواب کا خلاصہ ڈاکٹر اسپرنگر نے اپنی فہرست کتب خانۂ شاہ اودھ میں دیدیا ہے، سنائی کی وفات کا سال ۵۴۵ھ نقل کیا ہے، (ص ۵۵۸)

(فہرست مذکور ص ۵۵۰)

۴۔ دولت شاہ سمرقندی نے تذکرہ میں اپنی مشہور بے احتیاطی کے ساتھ سنائی کا سال ۵۷۶ھ لکھا ہے۔

اگرچہ ان میں سے کوئی بھی قدیم ترین اور قریب ترین شہادت نہیں ہے تاہم محققین حال نے متعدد وجوہ کی بنا پر تقی کاشانی کی روایت یعنی ۵۴۵ھ کے سال وفات کو معتبر قرار دیا ہے۔

میرے نزدیک تو دولت شاہ کی ۵۷۶ھ والی روایت اس لیے قبول کے قابل نہیں کہ جب ۴۶۴ھ میں ان کی ولادت ہوئی اور ۵۲۵ھ میں حدیقہ کی تصنیف کے وقت وہ ساٹھ سال کے تھے تو ۵۷۶ھ میں ان کی عمر ایک سو گیارہ برس کی قرار پاتی ہے، اور یہ طویل عمر ثبوت کی محتاج ہے۔ اور اس لیے بھی اس قدر متاخر تاریخ نہیں مانی جاسکتی کہ سنائی کی تصنیفات میں صرف بہرام شاہ اور سنجر دو بادشاہوں کے نام آتے ہیں۔

اور جیسا کہ معلوم ہو چکا ہے کہ بہرام شاہ غزنوی نے ۵۴۷ھ میں اور سنجر سلجوقی نے ۵۵۲ھ میں وفات پائی ہے، اور ان کے بعد دوسرے سلاطین دونوں خانوادوں میں تخت نشین ہوئے ہیں، اور اگر وہ دوسروں کا زمانہ بھی پاتے تو ان کے نام کے قصائد بھی سنائی کے کلام میں مل سکتے.

حکیم کے کلیات میں غزنویہ اور سلجوقیہ کے صرف ایک ایک بادشاہ کے نام کے قصیدے ہیں، غزنویہ میں سلطان بہرام شاہ کے نام کے اور سلجوقیہ میں سنجر کے.

سلطان ہمہ مشرق بہرام شہ آنکہ  بہرام سپہرش نسزد بندہ ٔ در بہ
خسرو خسرو نشاں بہرام شاہ سلطان حق  آنکہ بہرام فلک، در سطوتش حیران نماند
آفتاب دادو دیں سنجر کہ او در ایران  اول القاب نوشیروان ثانی آمدست

ان دونوں بادشاہوں کے زمانے بہت لمبے ہوئے ہیں، بہرام شاہ کا عہد ۵۱۲ھ سے ۵۴۷ھ تک، اور سنجر کا ۵۱۱ھ سے ۵۵۲ھ تک، اس سے معلوم ہوتا ہے. کہ سنائی نے اول تو درباروں تک دیر ہی رسائی پائی ہے، اور پھر ایک ایک بادشاہ سے زیادہ اپنا مربی نہیں پایا.

پھر یہ بھی قابل غور ہے کہ سنائی نے ۵۵۵ھ کی وفات کی صورت میں اپنے رب و محسن بہرام شاہ کو ۵۴۷ھ اور سنجر کو ۵۵۲ھ میں مرتے ہوئے سنا، لیکن ان کے اس سانحہ پر غم و حسرت کے دو قطرے بھی نہ بہائے، یہ تعجب خیز ہے، درانحالیکہ معزی شاعر کے سنجر کے ہاتھ سے اتفاقیہ مارے جانے پر وہ آنسو کے چند قطرے گراتے ہیں، اس معلوم ہوتا ہے کہ درحقیقت ان بادشاہوں کی وفات کے وقت شاعر زندہ ہی نہ تھا،

۵۲۵ھ کی تاریخ وفات بھی کئی وجوہ سے ناقابل اعتبار ہے.

۱۔ سنائی نے اپنی دوسری مثنوی طریق التحقیق جس کا ذکر اوپر گذر چکا ہے ۵۲۸ھ میں لکھی ہے۔ اس سے معلوم ہوا کہ وہ ۵۲۸ھ تک تو یقیناً زندہ تھے۔

۲۔ حدیقہ کے بعض نسخوں میں اس کا ۵۲۴ھ سے لیکر ۵۳۵ھ تک اور بعض کے رو سے ۵۳۴ھ سے ۵۳۵ھ تک تصنیف ہونا پایا جاتا ہے۔

۳۔ سنائی نے امیر معزی شاعر کے مرثیہ میں جس نے ۵۴۲ھ میں سلطان سنجر سلجوقی کے اتفاقی تیر سے زخم کھا کر وفات پائی ہے[1]، چند قطعے لکھے ہیں جن میں ایک کو آذر نے اپنے آتشکدہ میں درج کیا ہے، (ص ۱۵۳ بمبئی)

گر زہرہ بچرخ دو دم آید نشگفت است | در ماتم طبع طرب افزاے معزی
از حسرت درہاے ثمینش چو یتیماں | بنشست عطارد بعزای معزی

اور دوسرے کو مرزا محمد بن عبدالوہاب قزوینی نے حواشی چہار مقالہ میں نقل کیا ہے[2]،

تا حیسنہ معزاے معزی کہ خدا لیش | زینجا بفلک برد قباے ملکی داد
چو تیر فلک بود قرینش سرہ آورد | پیکان ملک برد، بہ تیر فلکی داد

اس سے معلوم ہوا کہ ۵۴۲ھ تک سنائی کی وفات نہیں ہوئی تھی اور ۵۴۷ھ میں وہ وفات پا چکے تھے، ورنہ اپنے محسن و مربی بہرام شاہ کا مرثیہ ضرور کہتے۔ اب ان دونوں تاریخوں کے بیچ میں ان کی وفات کا سال ہوگا، اور یہ وہی ۵۴۵ھ ہے جس میں کاشانی نے ان کی وفات بیان کی ہے۔

ان تفصیلات کا نتیجہ یہ ہے کہ حکیم سنائی کی ولادت کا سال ۴۶۴ھ یا ۵۹۵ھ اور وفات کا سال ۵۴۵ھ قبول کیا جائے۔ اس حساب سے ان کی پوری عمر اسی اکیاسی

---

[1] لباب الالباب عوفی ج ۲ ص ۔، گب و آتشکدہ آذر ص ۱۵۳ بمبئی و فہرست مخطوطات انڈیا آفس (حدیقہ سنائی ص ۵۱) [2] حواشی چہار مقالہ ص ۱۵ اگب۔

بھی یہاں قلمی موجود ہے۔

(۸) محمد بن سلام الجمحی کی طبقات القراء۔

(۹) جمال الدین ابو عبید اللہ بن احمد المطری کی کتاب التعریف بما انست الہجرۃ من معالم دار الہجرۃ بھی وہاں موجود ہے (کتاب التعریف میں فضائل مدینہ منورہ، فضائل مسجد نبوی صلی اللہ علیہ وسلم، مدینہ منورہ کی دیگر مسجدوں وادی مدینہ اور وادی عقیق کے حالات اور حرم کے حدود وغیرہ بیان کیے گئے ہیں۔

(۱۰) اسی طرح سید محمد کبریت المدنی کی کتاب الجواہر الثمینہ مکتوبہ ۱۲۷۰ھ اور ان کی کتاب نصر من اللہ فتح قریب کا قلمی نسخہ، جس میں فضلائے مدینہ کے تراجم بھی موجود ہیں۔

(۱۱) اسی طرح علامہ ابو الحسن علی بن یحیی بن عیسی بن جزلۃ الطبیب البغدادی کی تقویم البلدان فی تدابیر الانسان کا ایک قلمی نسخہ اور

(۱۲) یحیی بن ابی بکر العامری کی غربال الزمان المقتبس لسید ولد عدنان کا ایک قلمی نسخہ محفوظ ہے۔ عامری کی یہ تصنیف امام اسعد یافعی کی مختصر یا ملخص ہے۔ جس میں بترتیب سنین ۸۷۵ھ تک کے تاریخی واقعات اور اس زمانہ تک کے مشاہیر کے تراجم بیان کیے گئے ہیں۔ ان کتابوں کے علاوہ

(۱۳) الراعی الشہیر با بن حذار بروی المتوفی ۱۱۹۵ھ کی البرق المتالق فی محاسن جلق

(۱۴) نویں صدی کے لبودی دمشقی کی النجوم الزواہر فی معرفۃ الاواخر

(۱۵) کتاب محذرات القصور فی تاریخ اہل العصور لابن قطری البحیری،

المورخ المصری المتوفی ۸۹۵ھ اور کتاب ایمان العرب لابی اسحاق النجیری الکاتب کا ایک ایک قلمی نسخہ اس کتب خانہ میں موجود ہے۔

افسوس ہے کہ بانی کتب خانہ کی آخری عمر کی تمام جمع کردہ کتابیں ضائع ہوگئیں کیونکہ ان کا انتقال ایک دوسری جگہ ہوا، اور وہ تمام کتابیں جو ان کے پاس تھیں ناقدر دانوں کے ہاتھوں نہایت سستے داموں فروخت ہوگئیں، ان ہی کتابوں میں عربی علم ادب کی مشہور کتاب کتاب الاغانی بھی تھی، یہ وہی نسخہ ہے جو مطبوعہ صورت میں ارباب علم و ادب تک پہنچا۔

کتب خانہ عارف حکمت بک کے لیے یہ سخت قابل تاسف امر ہے کہ اس کی فہرست ابتک شائع نہیں ہوئی کہ ارباب ذوق مستفید ہوسکیں، شاید حجاز کا جدید انقلاب حکومت اس کتب خانہ کو راس آئے، اور علم دوست سلطان ابن سعود کی توجہ اس کتب خانہ کی طرف بھی منعطف ہوجائے۔

---

# سفر گجرات

## کی

## چند یادگاریں

جولائی ۱۹۳۳ء میں بڑودہ کی مجلس سیرت کے سلسلہ میں مجھے گجرات کے سفر کا اتفاق ہوا، اس خطہ کو ہندوستان کے تمام دوسرے صوبوں کے تقابلہ میں چند خصوصیتیں حاصل ہیں، اول یہ کہ عرب اور ہندوستان کے باہمی تعلقات کا آغاز اسی سرزمین سے ہوا، دوسرے یہ کہ عرب سے جو علمار دریا کے راستہ سے ہندوستان میں وارد ہوتے تھے، وہ پہلے یہیں اترتے تھے، موقع ملتا تو آگے بڑھتے ورنہ یہیں سے لوٹ جاتے تھے، ہندوستان سے جو علما، عرب جانا چاہتے تھے، وہ اسی راستہ سے سفر کرتے تھے، اس صوبہ کے سیکڑوں دیہات حرمین محترمین کے مصارف کے لئے وقف تھے، دوسرے ملکوں سے جو نادر اور تحفہ چیزیں یہاں آتی تھیں، وہ پہلے یہیں پہونچتی تھیں، حج کے لئے ہر سال ہزاروں علمار امرا اور عام مسلمان اسی راہ سے منزل مقصود کی طرف روانہ ہوتے تھے،

اخیر زمانہ میں سلطان عالمگیر اور سیواجی کی سیاسی کشمکش کا میدان جنگ یہی خطہ تھا، اور اس لئے سلطانی لشکر کا بڑا اڈا اکثر یہاں رہتا تھا، اور اس تعلق سے یہ صوبہ کبھی

پورے ہندوستان کا دارالسلطنت بنا تا تھا، اور ہر قسم کے اہلِ کمال ادھر کا رُخ کرتے تھے ،

دکن و گجرات کے علاقہ میں مسلمانوں کی آبادی بہت کم ہے، اور جو ہے وہ ہندوؤں کی کثرت، زور و قوت، اور سیلابِ تمدّن میں غرق ہے اور سب سے بڑھ کر یہ کہ ہندوستان کے علمی و مذہبی و سیاسی مرکز یعنی ہندوستانِ خاص سے وہ بہت دور ہے، اس لئے یہاں کے دیہاتوں اور قصبوں میں مسلمانوں کی حالت قابلِ رحم تھی، سلطان عالمگیر کی دوربین نگاہوں سے ان وجوہ و اسباب کا نتیجہ چھپا نہ تھا، سلطان نے اس پورے علاقہ میں علماء صوفیہ، اور مذہبی معلمین کی قطار و رقطار آباد کردی، موذن خطیب، امام اور ملا (جو جانور شرعی طور سے ذبح کرتے تھے،) موروثی مقرر کردیئے، اور ان سب کے لئے وظائف اور سرکاری اوقاف معین کئے، جو آج تک اُن کے اخلاف کے قبضہ میں ہیں، وہاں کے دیہاتوں میں آج تک ان ہی ملاؤں کی اولاد اپنے اس فرض کو ادا کررہی ہے یہاں تک کہ کوئی ہندو بھی اگر جانور ذبح کرانا چاہتا ہے، تو یہ خون انہی کے ہاتھوں سے گرتا ہے، یہاں اب بھی ایسے سیکڑوں، ہزاروں شریف خاندان آباد ہیں، جو انہی مذہبی فرائض کے لئے یہاں آباد کئے گئے تھے، اور ان کو اس کے لئے سرکاری اوقاف دیئے گئے تھے جن پر وہ آج تک قابض ہیں، اور انہی کے بدولت آج انگریزی سرکار میں بھی ان کو عزت اور وقار حاصل ہے، اور مسلمانوں کی کچھ ممتاز صورتیں وہاں نظر آتی ہیں،

بھڑوچ | جس کے کنارے دریائے نربدا بہتا ہے، اور جو آگے چل کر بحرِ عرب میں مل جاتا ہے، عربوں کے جنگی و تجارتی آمد و رفت کا مرکز تھا، عرب اس کو بروص کہتے ہیں، ۱۵ھ میں حضرت عثمان ذوالنورینؓ کے عہد میں جب اسلام کے ملکی

فتوحات کا شباب تھا، ان کے جنگی جہاز اس کے ساحل پر آ کر لگے تھے، سفر کے اثنا میں جب میں بھڑوچ پہنچا، اور نربدا کے کنارے آ کر کھڑا ہوا، تو تخیل کی آنکھوں نے تیرہ سو چھتیس برس پہلے کی تصویریں نگاہوں کے سامنے کر دیں اور گو میں شاعر نہیں تاہم جذبات کے تلاطم نے موزوں ترانہ کی شکل اختیار کر لی۔

نربدا! اے نربدا! اے جادۂ بحرِ عرب!
گرچہ تو ہندی ہے لیکن زادۂ بحرِ عرب

جانتا ہے تو مری تاریخ کا پوشیدہ راز
تیرے دروازہ پہ ٹھہرا تھا، مرا پہلا جہاز

تو گذشتہ کاروانوں کا نشانِ راہ ہے
ہند میں اسلام کی تاریخ سے آگاہ ہے

رشتۂ ہند و عرب تجھ سے ہوا تھا استوار
تیرے ساحل کا ہر اک ذرہ ہے آئینہ دار

ہند میں اسلام کے انجام کا آغاز تو
چار صدیوں تک رہا اسلام کا دمساز تو

آج کس کو یاد ہے وہ داستانِ باستان
تیرے ساحل پر جب اترا تھا عرب کا کارواں

تو ہے دریائی پری یا شاہدِ عالم ہے تو
اس سمندر کے گلے کی شہ رگِ اعظم ہے تو

تیرا ہر قطرہ حیاتِ نو کا اک سرشار جام
اس تنِ آبی میں تیرا خون دوڑانا ہے کام

اے بھڑوچ! اے خاتمِ انگشتِ رودِ نربدا
عہدِ ماضی کی تری عزت رہی باقی سدا

توتیا ہے چشمِ ظاہر آج تیری خاک ہے
ذرہ ذرہ پہ تو خورشید ذی لولاک ہے

یادگارِ عہدِ خیر القرن ہے تیری زمین
مطلعِ انوارِ ذی النورین ہے تیری جبین

چشمِ عبرت کی نگاہیں جب تری جانب اٹھیں
تیری موجیں کہنہ افسانوں کی سطریں بن گئیں

یہ ترانہ تال سُر اور زیر و بم سے خالی ہے، اس لئے اہلِ وجد و سماع اس پر کان نہ دھریں

بھڑوچ کا ایک پرانا خاندان

بھڑوچ میں عہدِ عالمگیری کی یادگار ایک خاندان ہے، جو یہاں مسندِ قضا پر متمکن تھا، اس خاندان کے موجودہ چشم و چراغ جناب قاضی نور الدین شیرازی صاحب

ہیں، لبِ دریا اُن کا فضیلت کدہ یادگارِ زمانہ ہے، ایک موروثی کتب خانہ اُن کے اسبابِ ثبت میں ہے، افسوس ہے کہ اس وقت قاضی صاحب موجود نہ تھے، اس لئے میں کتب خانہ کی سیر نہ کرسکا، مگر میرے ایک عزیز نے اُن کا کتب خانہ دیکھا ہے، اس کے حسبِ ذیل نوادر کا حال مجھ سے بیان کیا،

اس خاندان کے چند نوادر کتب | (۱) شرح مثنوی مولانا روم (؟) جلد پنجم آخر میں ہے،

"ذوالقعدہ سنہ ۱۰۹۰ ہجری میں بسنت رائے نے قصبہ مچھر ہٹہ سرکار خیرآباد میں تحریر کیا"

(۲) حدائق السحر فی دقائق الشعر مؤلفہ محمد بن محمد بن عبدالجلیل العمری المعروف بہ رشید وطواط آخر میں ہے،

"تم الکتاب بعون الملک الوھاب وحسن توفیقہ علی ید العبد الضعیف محمد الحافظ الهروی، تحریراً فی یوم الاثنین ثانی عشر من ربیع الاول سنہ ۸۶۲ اثنین وستین وثمانیۃ الهجریۃ النبویۃ بدارالسلطنۃ شیراز بزمان قید،

(۳) المحیط للسرخسی جلد ثانی جمع الامام الهمام مولانا رضی الدین محمد بن محمد بن محمد سرخسی الحنفی، آخر میں ہے، :-

"کان الفراغ من کتابتہ فی یوم الرابع ذوالقعدۃ[1] سنہ ۶۰۹ھ کاتب علی بن علی بن رمضان العبادی الشافعی الازهری"

---

[1] یہ کتاب ایران میں چھپی ہے، اور ملتی ہے،

(۴) گلستان، متوسط تقطیع اور معمولی خط نسخ،

مصنف کے اصل نسخہ سے یاقوت مستعصمی نے اور اس نسخہ سے بحکم جہانگیر سید جلال الدین بخاری نے اور اس سے سید محمد بن سید زین العابدین بن سید احمد حسن رضوی نے ۱۲۱۹ھ میں نقل کیا،

(۵) مخازن المعروف جلد ثانی، شرح مشکوٰۃ فارسی، از کتاب الزکوٰۃ تا کتاب البیوع دوسری، تیسری اور چوتھی جلد ہے،

صفحۂ اول مطلا ہے، تقطیع کلاں، اس پر خواص خاں غلام فرخ سیر بادشاہ غازی کی مہر ۱۲۲۵ھ ہے، ابو معروف حسین ۱۱۱۲ھ بھی تحریر ہے،

مدرسہ دارالارشاد احمد آباد میں بھی رہ چکی ہے،

(۶) کتاب الخلاصہ (خلاصۃ الفتاوی) مؤلفہ طاہر بن احمد بن عبد الرشید البخاری ناقص از وسط تقطیع کلاں مختلف مسخ شدہ ورق ہیں، آخر میں ہے،

"تم کتاب الخلاصۃ من املاء الشیخ محمد بن محمد بن نصر الملد عوا حافظ البخاری علی ید انقر عبید لا محمد الملد عوا صفی الدین بن محمد الخلیلی ولد ابن حسین بن علی بن محمد بن احمد فی دولۃ الملک محمد بن مراد بن سلیم بن سلیمان بن سلیم بن بایزید بن شہور سنۃ ثلاث بعد الالف سنۃ ۱۳۰۳ھ نقل من نسخۃ تاریخہا یوم الجمعۃ العشرین من شہر ربیع الاول سنۃ ثلاث وتسعین سنۃ مایۃ،

(۷) مجمع البحرین ترجمہ "اپنکہت پرم ہنس" از اتھربن وید، فارسی، شاہ سرمد نے

سنہ ۱۱۳۶ھ میں سنسکرت سے ترجمہ کیا، کاتب نند رام ولد امانت رام، خط فارسی نستعلیق ۱۳×۸ تقطیع صفحات ۸۲

ہندوستان کی سب سے پرانی مسجدیں

قاضی صاحب کے عزیز خاص جن کو حکومت برطانیہ سے سردار صاحب کا خطاب حاصل ہے، وہ موجود تھے، اُن کا دولت کدہ بھی گذشتہ بنائے جلال کا کہنہ مرقع تھا، موصوف نے اپنے خاندان کے پرانے ہتھیاروں کی سیر کرائی، اُن کی عمارت کے سلسلہ میں ایک چھوٹی سی معمولی مسجد ہے، جس پر سنہ ۴۳۲ھ کا کتبہ لگا ہوا ہے،

ھذہ العمارۃ القدیمۃ فی شہور سنہ ۴۳۲ھ

اس کتبہ کے الفاظ سے ظاہر ہے کہ یہ بعد کو لگایا گیا ہے، بہرحال اس کی کوئی تاریخی سند اگر موجود ہو تو کہا جا سکتا ہے کہ یہ اس صوبہ کے اسلامی فتوحات سے پہلے کی یادگار ہے، یا یوں کہئے کہ محمود غزنوی کے حملۂ گجرات سے چند سال بعد کی ہے، جو بہرحال کوئی مستقل فتح نہ تھی،

اس کے بعد اس شہر میں اسلام کی ایک اور قدیم یادگار (رو ہال) کی سنگی جامع مسجد ہے، اس جامع مسجد کی اصلی تعمیر کا کتبہ سنہ ۵۵۴ھ ہے، بعد کو محمد تغلق کے عہد میں سنہ ۷۲۱ھ میں دروازہ کے اوپر ایک گنبد کا اضافہ کیا گیا ہے، گنبد سنگ خارا سے بنایا گیا ہے، اور اس پر حسب ذیل کتبہ لگا ہے،

"در عہد دولت سلطان عالم غیاث الدین والدنیا، محمد تغلق ہفت صد و بست و یک"

غالباً ان مسجدوں سے زیادہ پرانی کوئی دوسری مسجد ہندوستان میں نہ ہوگی،

انکلیشور [illegible]

بھڑوچ سے قریب ہی ایک پرانا قصبہ انکلیشور نام ہے، جو سورت کے سفر میں کبھی بیچ کی ایک منزل تھا، یہاں بھی عہد شاہی کی یادگار ایک خاندان آباد ہے،

خاندان کے بانی شاہ عبدالعلیم صاحب ہیں، جو اکبر کے معاصر تھے، ۱۰۰۵ھ میں انھوں نے وفات پائی ہے، اُن کی خانقاہ و مسجد یہیں واقع ہے، خاندان کے موجودہ جانشین کا نام سید حیدر علی غلام علی انعام دار ہے، موصوف کے پاس اس خاندان کی پرانی اردو کی سند پرانی کتابوں کی ایک الماری ہے، اس میں چند عربی کی اور باقی فارسی تصوف کی کتابیں ہیں، گجراتی اُردو میں بھی بعض کتابیں نظر آئیں،

**اس خاندان کے چند نوادر کتب**

عربی کتابوں میں سب سے نادر چیز یہاں قدیم طب کی ایک کتاب تقویم الادویہ ہے، اس کا سالِ کتابت ۵۰۰ھ ہے، نسخہ بخطِ عرب خمیرۂ خرما سے لکھا ہوا ہے، اور اب تک اچھی حالت میں ہے،

**حقہ کی تاریخ**

یہاں ایک مجموعہ میں ایک صفحہ پر چند واقعات کی تاریخیں لکھی ہوئی نظر پڑیں، جن میں سب سے اہم ہندوستان میں حقہ کے رواج کی تاریخ ہے، یہ تاریخ "آخوشی بنا" کے الفاظ سے نکالی گئی جس سے ۱۰۲۹ھ نکلتے ہیں، چونکہ یہ چیز گجرات ہی کے راستہ سے ہندوستان میں وارد ہوئی ہے، اس لئے عجب نہیں کہ تاریخی بیان صحیح ہو، ۱۰۲۹ھ جہانگیر کا عہد ہے،

**بندر سورت کی تاریخ**

گجرات کا دوسرا مشہور دریا جو بحرِ عرب سے جا کر ملتا ہے، دریائے تاپتی ہے، اس کے کنارے پر شہر سورت آباد ہے، اور دوسرے کنارے پر راندھیر پہلے بحرِ عرب میں جانے والے جہازوں کا بندرگاہ راندھیر تھا، مغلوں کے شروع عہد میں اس کے بجائے سورت کی آبادی بڑھی، اور وہ ہندوستان کا سب سے بڑا بندرگاہ بنا، اس قلمی یادداشت میں اس بندرگاہ کی آبادی کی تاریخ ۹۳۶ھ نظر آئی، تاریخ کا مصرع یہ تھا،

ع :- یادآباد بندر سورت

راندھیر جس کو پہلے رانیر کہتے تھے، اسلام کے قدیم فتوحات میں ہے، اس یادداشت میں اس شہر کی تاریخ ایک قدیم مسجد کے کتبہ سے حسب ذیل بتائی گئی تھی،

بنا کرد مسجد بجائے کنشت ، برایوانش انا فتحنا نوشت
۵۹۱ھ

راندھیر کی پرانی مسجد | چند دوستوں کی دعوت پر راندھیر جانے کا بھی اتفاق ہوا، یہ دولت مند دیندار مسلمان تاجروں کا مسکن ہے، اور دعوی کے ساتھ کہا جا سکتا ہے کہ اس قصبہ میں جس قدر خوبصورت اور عمدہ اہتمام کے ساتھ مسجدیں دیکھنے میں آئیں پورے ہندوستان میں کہیں نہیں آئیں، ان مسجدوں میں سے ایک قدیم مسجد چوناوارہ ہے، یادداشت مذکور میں اس مسجد کی بنا کی تاریخ یہ لکھی تھی،

گر کسے پرسد ز تو تاریخ ازیں معبد شریف ، گو مسمی مسجد اعلیٰ و در باب شریف
۹۵۵ھ

گجراتی ہندوی کی بعض کتابیں بھی اس خاندان کے ذخیرہ میں دکھائی دیں جن میں سے درج ذیل کتابیں ذکر کے قابل ہیں،

لغت عربی و ہندی | عربی اور ہندی یا ہندوستانی کا ایک لغت ملا، جس کے شروع کے چند شعر یہ ہیں:-

| | |
|---|---|
| اللہ خدا ہے کرتار | الخالق آفریدہ سرجن ہار |
| الدنیا کہتی سنسار | الاحمق نادان گنوار |
| الجنت بہشت سرگ | السقر دوزخ مرگ |
| الیوم روز دلیس | الشعر موے کیس |
| اللیل شب رات | القول گفت بات |

السبیل راہ باٹ — السبع ہفت سات
الاسم نام ناؤں — الموضع دیہہ ٹھاؤں
الظل سایہ چھانوں — المقام جانگیہ ٹھانوں
الراس سر سیس — العشرین بست بیس
العین چشم آنکھ — اللحیہ ریش داڑھی
الاذن گوش کان — الورق برگ پان
الطعام خوردن کھان — السہم تیر بان

آخری حصہ :-

الفرح خوشی ہلاس — القنوطا ناامید نراس
الفخذ ران تہی جانگ — الجسم تن ہے آنگہ
المورد آب خورا درارا — السمر افسانہ بواڑا
الکدر تیرہ گدلا — الغیم نابینا اندلا

مصنف اور تصنیف کا زمانہ مذکور نہ تھا،
اسی قسم کا ایک عربی لغت برادر عزیز سید نجیب اشرف ندوی کی ملکیت میں ہے مگر
وہ اس کے علاوہ ہے اس کے ابتدائی شعر یہ ہیں،

الالہ پرستیدہ پوجیا — المعلوم دانستہ بوجھیا
المحمد ستودہ کھانیا — المعروف شناختہ بجھانیہ
الرسول فرستادہ بھیجیا — الواضح روشن تجھیا
الآل دودمان کنبہ — النقود خوشہ لونیا

معلوم ہوتا ہے کہ چونکہ گجرات میں عرب اور ایرانی کثرت سے آیا کرتے تھے، اس لئے ان کو ہندوستانی زبان سے آشنا کرنے کے لیے اس قسم کے لغت یہاں لکھے گئے ہیں،

رسالۂ فقیری [illegible]

اس رسالہ کا آغاز ان لفظوں سے ہے،

"جانو کہ بوجھ تو ن یہ رسالہ فقیری حضرت امام جعفر صادق نے فرمایا ہے، جو اس کو بوجھیگا وگرنہ تو فقیری نہ کرے،

سوال اگر تیرے پوچھے کہ اول فقیری کیا ہے، و آخر فقیری کیا ہے، اور خانہ یعنی گھر فقیری کا کیا ہے، اور کیلی فقیری کیا ہے، اور لقمہ فقیری کیا ہے،

اسی قسم کے سوال و جواب پر رسالہ کے اکیس صفحے ختم ہوئے ہیں، تصنیف و مصنف کے متعلق بالکل خاموشی ہے،

فقہ ہندی

یہ فقہی مسئلوں کے بیان میں ایک نظم ہے آغاز کے اشعار یہ ہیں،

بڑا نام صاحب سب کوں خالق کل جہاں — لائق حمد ثنا کے اور کو نہ جان
ہم شریعت ال وہی بھیجا پاک رسول — جو کچھ بھیجا رب نے سب ہم کیا قبول
سب انبیا کرم سوں بھیج پیغمبر درود — نبی محمد مصطفیٰ تسوں ہوں خوشنود
[illegible] آل پر اور اصحاب تمام — تس پیچھے احباب پر بہت درود و سلام
مسئلے دین کے ہیں رکھے آئینا — فقہ ہندی زبان سو بوجھو کر و یقین
مطلب مسئلے پوچھا جو کچھ ہر ہزار — عربی ترکی فارسی ہندی یا افغان

اس کے بعد فقہی ابواب ہیں، اور ان کے تحت میں ہر قسم کے مسائل ہیں، خاتمہ میں تصنیف کا زمانہ [illegible] بعہد اورنگزیب عالمگیر صاف بتایا گیا ہے، خاتمہ یہ ہے،

فقہ ہندی کو کرلیا ہو [illegible] گر زبان پر یاد — مسائل اور دین کے کبھی نہ ہوسے فساد

سنہ ہزار پچھتر بیچہ ماہ رمضان تمام — اورنگ شاہ کے دور میں نسخہ ہوا تمام

اس نعتی نظم میں خاص چیز نظم کا وزن ہے، جو عربی فارسی کے بجائے ہندی اوزان کی پیروی میں ہے، اس نظم سے یہ بھی معلوم ہوگا کہ پرانے لوگوں کے زمانہ میں ہندی کس کو کہتے تھے،

**داستان حضرت ماہ رمضان** | اس نظم میں ماہ رمضان کی فضیلتوں کا ذکر ہے، مصنف کا نام بدیع الدین ہے، شروع کے شعر حسب ذیل ہیں،

سرنامہ از نام سبحاں لکھوں — کہ دل کی ورق پر سنبھل کر لکھوں

زباں کو ہے جوہر اسی کو ثنا — اسی کی سو قدرت زگنج غیاں

کریم و رحیم و وہ غفار ہے — کرم عاصیاں پر کرنہار ہے

ز ہر چیز اس کی صنعت کا بیاں — کہ پیدا کیا جن نے ارض و سما

آخر میں لکھا ہے

کرو اس کی سب نعمتوں پر شکر — مصیبت کے اوپر جو کم ہے صبر

کہ تا عاقبت تیری ہووے بھلی — کہ شادی و غم جگ میں جاتا چلی

بدیع الدین تعریف عمل کی کرو — کہ چھوٹا بکس کی جس میں تو رنج دہر

اس نظم کی خصوصیت خاص فارسی آمیز ترکیبیں اور قافیوں میں صرف صوتی ... عربی الفاظ حکم اور صبر وغیرہ کو اس طرح باندھا ہے، جس طرح ہندی میں بولے جاتے تھے

**داستان قیامت** | اس نظم کا شروع ان اشعار سے ہے،

سخن ہے مرا جوں گل بوستاں — نصیحت کی باتوں سنو دوستاں

لباسی مسلماں کہاتے ہیں دوست — کہ کھاتے ہیں سب گائے بکری کا گوشت

لباسِ شریعت کریں تن مینن　　　شریعت کی باتاں نہ کچھ من مینن

بڑی ریش تسبیح خوش پیرہن　　　بھری دل میں کین بھاتے مکر دفن

آخری شعر میں اس نظم کا سال ۱۱۷۰ھ (؟) بتایا گیا ہے،

سنہ ایکہزار دو سو تو ستر سو　　　لکھی یہ حکایت کتابوں کی رو

بتاریخ غرہ دریں ماہ پیر　　　باتمام آن شد، مدد دستگر

فقہ مبین | یہ نظم فقہ کے مسائل میں ہے آغاز اس طرح ہوتا ہے،

بنامِ پاک ربّ العٰلمین سوں　　　شروع کرتا ہوں فقہ مبیں سوں

بحقِ معجزہ و مقبولِ مرسل　　　سبھی عقدہ فقہ کے مجھ پہ کر حل

مسائل فقہ کے ہیں اصل ایماں　　　جو نیں بوجھے سو وہ کیوں ہوئے مسلماں

اس کے بعد اپنے تمام ماخذوں کا نظم میں ذکر کیا ہے، پہلے ایمان کے مسائل پھر طہارت، وضو، غسل وغیرہ اس کے آخر میں بدعت کا رد اور جوئے کی برائی ہے، آخر میں ہے،

یقیں فقہ المبیں کوں کرتے مختوم　　　بحقِ دین پناہ آلِ معصوم

ہزار و ہشت تا ذو والقعدہ ہجرہ　　　بتاریخ ہمایوں گشت تمت

اگنیارہ سو میں اسی اوپر دو　　　سنہ ہجری نبیوں کے تبا یو

رسالہ کے آخر میں خاتمہ کی عبارت ہے،

"نسخۂ قوت دین فقہ المبیں تصنیف حضرت شاہ یقین رحمۃ اللہ علیہ"

اس سے مصنف کا نام شاہ یقین، کتاب کا نام قوت دین المبین" اور تصنیف کا سال ۱۱۸۲ھ معلوم ہوتا ہے،

**مثنوی کتخدائی** | کسی رسم شادی کی تعریف و توصیف میں ہے، رسالہ اس طرح شروع ہوتا ہے،

ثنا ، و ہے درگاہ یزداں — وہ خالق سب کا ہر کیا جن و انساں
ثنا و حمد کے لائق سدا ہے — سزا وار او خدائی کا خدا ہے

. . . . . . . . . . — . . . . . . . . . .

محمد اشرف اولادِ آدم — حبیب و سرورِ و سردارِ عالم
شہ آدم محمد سرورِ دیں — کہ ختم الانبیاء ہیں رہ بر دین
ہوا جس شان میں لولاک وارد — دیکھو محبوب کا رتبہ ہے شاہد

اس کے بعد خلفائے اربعہ رضی اللہ عنہم کی مدح اور امامین علیہما السلام کی تعریف میں چند شعر ہیں، اس کے بعد نکاح کا قصہ شروع ہوتا ہے،

شروع کرتا ہوں اب شادی کی تعریف — نزاکت سیں لکھوں میں اسکی توصیف
مہیا سب کیا سامان اظہر — لباس و زیور و لولو و گوہر

اُس کے بعد ان سرخیوں کے ماتحت چند باب ہیں، در وصف[۱] الطعام، در وصف[۲] الحل، در وصف بروزن برات، در[۳] وصف[۴] شہر گشت، در وصف[۵] نکاح خوانی، در بیان[۶] خلوت،

خاتمہ اس پر ہوتا ہے،

سخن کو مختصر کاں تک لکھے گا — یہ ہے طومار آخر کوں تھکے گا،
بشرت عیش باد ا ساز واری — مری یو مثنوی ہے یادگاری
شب نسبت دودم از ماہ رجب — کہ شادی ہور شہر گشت ہے شب
سنہ ہجری دراں وقت بود و چو — ہزار و یک صد و تسعین و یک بود

آخر شعر سے تصنیف کا سال ۱۱۹۱ھ معلوم ہوتا ہے، وزن سے حرفوں کا گرنا،

اس وقت معیوب نہ ہوگا،

وفات نامہ حضرت نبیؐ | آغاز

بنا اول کروں حمد خدا میں | زباں اوپر آپس کی ابتدا میں
کیا قدرت سوں ظاہر اپنی قدرت | بنا کر جگ دکھایا اپنی حکمت

بیچ کا ایک شعر ہے جس میں زبان کا نام دکھنی بتایا گیا ہے،

مجھے توفیق دے یارب کہ بولوں، | بنا ہجر بنی دکھنی میں کھولوں

تصنیف کا سال معلوم نہیں، کتابت کا سال ۱۲۵۱ھ ہے،

قصہ بانو | اس مثنوی میں ایک قصہ بیان ہوا ہے جس کے متعلق شاعر کا دعویٰ ہے کہ یہ قصہ پہلے فارسی میں تھا، اور اب دکھنی میں اس کو نظم کیا جاتا ہے،

عزیزاں روایت سنوں کان دھر | اول فارسی تھی یہ دکھنی دگر
اتھا گو وڑہ ایک شہر کا جو نام | ہمیشہ فتح کا اتھا وان مقام
سبھی ایک دن اس جمعہ مسجد منے | اتھے خرد بزرگ او سارے جنے
ڈستے ہیں مسافر نیا آن کر | سلام علیک کہہ کے بیٹھا مگر
پوچھے سب نے اس کو تو کاں سوں آیا | شہر ہے دور ہے نام محمد حیا
لگا بولنے کوں اوپوں سن کے بات | زلیخا کا قصہ دونوں کے سنگات
مگر ساری مجلس نے سن کر کلام | سگے بولنے آفریں سب تمام

فتح شاعر کا تخلص ہے آخر میں ہے،

فتح مختصر کر تو اپنی زباں | کہاں یک تو لکھے گا اس کا بیاں

زمانہ معلوم نہیں، تاہم اس کے بعض الفاظ خاص لحاظ کے قابل ہیں، "تھا" اور "تھے" کی

جگہ "تھا"، اور "تھے" اور کی جگہ "او"، "تین" کی جگہ "تنے"، "کہاں" کی جگہ "کان"، "وہ" کی جگہ "او"

قصہ سوداگر عجم | یہ نظم حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کی ایک کرامت کے بیان میں ہے، آغاز اس طرح ہے:

ثنا اور حمد مولا کی صبح و شام کرتا ہوں، درود اں مصطفٰے اوپر دل و جان سیں میں پڑھتا ہوں
درود اں حمد کے پیچھوں حکایت ایک ہے نادر، عزیزاں تم سنو اس کوں کھولوں گا تمیں ظاہر

آخر میں تاریخ ہے،

گیارہ سو اور چھپیں برس گزرے تھے حضرت کے، تبھی تصنیف میں آئے خوارق پیر حضرت کے
تو قبہ رحمت اللہ پر کرو تم اے شہ پیراں، [illegible] باطنی ہوئے اٹھتے اے حضرت میراں

خالق باری | ہمارے فارسی و ہندی ادبیات میں خالق باری کی تاریخ ایک معما ہے، اس کی تصنیف کی نسبت امیر خسرو کی طرف مشہور ہے، لیکن محققین کو ہمیشہ سے اس میں شک ہے، تعجب کی بات ہے کہ اس کا کوئی قدیم نسخہ اب تک نہیں ملا ہے، اس کتب خانہ میں اس کا ایک نسخہ نظر آیا، لیکن وہ بھی قدیم نہیں، رسالہ تاریخ سے گو معرا ہے، مگر اس کے نستعلیق خط سے معلوم ہوتا ہے کہ سوا سو برس سے زیادہ عمر کا نہیں،

خالق باری کے پہلے شعر کے دوسرے مصرع میں ایک لفظ ملتا ہے، جو بدا یا بڑا پڑھا جاتا ہے،

ع واحد ایک بڑا کرتار

مسلم یونیورسٹی کے سلسلۂ تصنیفات خسرو میں جو نسخہ چھپا ہے، اس میں یہ لفظ "بدا" چھاپا گیا ہے، اور اس کے نیچے "ع" لکھا گیا ہے، لیکن عربی میں بدا کرتار کے معنی میں میرے پندار میں نہیں آیا ہے، معلوم نہیں فاضل محشی کے پاس جو عربی اور سنسکرت دونوں کے

فاضل ہیں، اس کی سند کیا ہے، موجودہ نسخہ میں یہ لفظ بڑا لکھا گیا ہے لیکن یہ بھی مہمل ہی بعض مطبوعہ نسخوں میں "خدا" چھپا ہے، اور شاید یہ صحیح ہو،

زیر بیان نسخہ میں اوّل تو کچھ اشعار زیادہ معلوم ہوئے، دوسرے یہ کہ افعال اور ضمائر میں قدامتِ زبان کی جھلک دکھائی دی، یہ تین شعر نئے معلوم ہوئے، جو مطبوعہ نسخہ میں مجھے نہیں ملے،

چوں بہ پرسی خسر بودہ کیست، جو کا بھائی ہے، — در خسر پرسی جو کا باپ جن دی جائی ہے،

ریختند در گوش خود سیماب دی بورا بھتیا — پنبہ پھکپ روئی گالا جسم تن آمد - کیا (کذا)

دان نہالی بستر و بالیں تکیہ لے جوان — غلط بالا - لیٹ اوپر اُس بچھاؤ - گستران

حسب ذیل شعر ایشیاٹک سوسائٹی بنگال کے قلمی نسخہ سے مطبوعہ کے تتمہ نمبر ۴ ۱۸ میں اس طرح چھپا ہے

عطسہ چھینک شاخ سینگ کفش گر ہے کفش دوز

گازر و خیاط ہے، دھوبی و درزی جامہ دوز

پہلے مصرع کا وزن صحیح نہیں معلوم ہوتا، فاعلاتن کا دوسرا اور تیسرا رکن کم ہے، پیشِ نظر نسخہ میں یہ غلطی نہیں، پھر دوسرے مصرع میں قافیہ دوز مکرر ہے، جو درست بھی نہیں اور جامہ دوز تو خیاط، اور درزی کے تقابل کے بعد بے معنی سا ہے، پیشِ نظر نسخہ میں یہ شعر یوں ہے،

عطسہ چھینک و شاخ سینگ و کفش گر ہے کفش دوز

گازر و خیاط ہے دھوبی و درزی، دیں روز

اسی کے بعد تتمہ نسخہ مطبوعہ نمبر ۵ ۱۸ ایسا ہے،

دانکہ بے بخت ست بھاگ بخت بھاگ — فارسی آمد سرود و ہندوی گویند راگ

اس کا پہلا مصرع شروع میں غلط ہے، دوسرا رکن ٹوٹتا ہے، اور تیسرا رکن غائب ہے، چار بار فاعلاتن کے بجائے تین ہی بار ہے، پیش نظر نسخہ میں یہ غلطیاں نہیں،

ڈ آنکہ بدبخت است، بھاگا بخت درفرس است بھاگ
فارسی آمد سرود و ہندوی گویند راگ

مطبوعہ نسخہ میں ہے :-

ع "طعم سواد، و طعام خورش جو کہئے کھانا

پیش نظر نسخہ میں طعم کی جگہ "مزہ" ہے، جو زیادہ بامزہ ہے،

مطبوعہ میں ہے :-

دُرّ و مرداریہ موتی جانیے    ہم صدف سیپی، سمندر مانئے

پیش نظر قلمی نسخہ میں دوسرا مصرع یوں ہے

"ہم سُبد رانی گلے بہچانیے،

اس قسم کے اختلافات اور بھی ملیں گے لیکن اہم چیز ضمیر کا معاملہ ہے مطبوعہ نسخوں میں لوگوں نے زمانہ مابعد کی ضمیریں کر دی ہیں، مثلاً "قدیم توں" کی جگہ جدید "تو" "ہت" پرانی زبان میں "متکلم ہوں" تھا، جواب بھی ہوتا ہے واحد متکلم کا صیغہ ہے، حضرت خواجہ فرید شکر گنج ۵۸۳ھ میں پیدا ہوئے، اور ۶۶۴ھ میں وفات پائی، اور امیر خسرو نے جن کی طرف یہ خالق باری منسوب ہے ۷۲۵ھ میں وفات پائی ہے، غرض دونوں کا زمانہ کچھ ہی آگے پیچھے ہے، حضرت خواجہ شکر گنج کا جو فقرہ میں نے اپنے مضمون "ہندوستان میں ہندوستانی" کے عنوان سے شائع کیا ہے، اس میں واحد متکلم اور واحد مخاطب کی ضمیریں "ہوں" اور "توں" استعمال ہوئی ہیں، بعینہٖ یہی دونوں ضمیریں پیش نظر نسخہ میں ہیں، مثلاً

خواہم گفت کہوں گا ہوں — خواہم کرد کروں گا ہوں

خواہی آمد آوے گا توں — خواہی نشست بیٹھے گا توں

خواہم دید دیکھوں گا ہوں — خواہی دید دیکھے گا توں

خواہم داد دیوں گا ہوں — خواہی داد دیوے گا توں

خواہم دوید دوڑوں گا ہوں — خواہی دوید دوڑے گا توں

مطبوعہ نسخہ میں "ہوں" کی جگہ "میں" اور "توں" کی جگہ "تین" ہے۔

سفر گجرات کی کچھ اور باتیں بھی بیان کرنی تھیں، مگر دیکھتا ہوں کہ قلمی سفر بھی خاصہ طویل ہو گیا ہے، ہم سفر ناظرین کے ملال راہ کا اندیشہ ہے، اس لئے قلم کی باگ یہیں روک لیجاتی ہے۔

(معارف ستمبر ۱۹۳۶ء)

# انڈیا آفس لائبریری میں اردو کا خزانہ

اس وقت میں معارف کے ناظرین سے سات ہزار میل دور ہوں، بار بار جی چاہا کہ اس عجائبستانِ عالم سے اُن کے لائق کوئی تحفہ بھیجوں، مگر واقعہ یہ ہے کہ ۲۶ر فروری سے (یعنی جس دن سے ہمارا وفد انگلستان کے ساحل پر اترا، آج ۲۷ر اپریل تک شاید ہی کوئی دن ایسا گذرا جو آمد و رفت اور ملاقات سے خالی ہو؛ لندن چھوڑ کر کبھی پیرس اور کبھی اور کہیں جانا پڑتا ہے، اور اب انگلستان کے دوسرے شہروں کا دورہ شروع ہوتا ہے، کل رات کو اڈنبرا، وہاں سے منچسٹر، ۳ر مئی کو کیمبرج اور واپسی کے بعد پھر پیرس، غرض

ع ایک چکر ہے میرے پانوں میں زنجیر نہیں

گو میری مصروفیت وفد کے دوسرے ارکانِ محترم محمد علی و سید حسین صاحب سے بہت کم ہے، پھر بھی آتنی کہ اپنا وعدہ پورا نہ کر سکا، جس کی معافی چاہتا ہوں، اس دوران میں اس ایوانِ حکومت میں جس کا نام انڈیا آفس ہے، تین چار دفعہ جانے کا اتفاق ہوا، اس عمارت میں جہاں سیکڑوں حقیقی

مجازی زیارت گاہیں ہیں، ایک زیارت گاہ کا نام انڈیا آفس لائبریری ہے، یہ لائبریری اسی عمارت کے ایک گوشہ میں واقع ہے، اور ہندوستان کی علمی تاریخ کا مرقع ہے، ایک گول ریڈنگ روم (مطالعہ کا کمرہ) ہے، اس کے ایک پہلو میں کتب خانہ ہے، دوسرے پہلو میں کئی چھوٹے چھوٹے کمرے ہیں، جو کتب خانہ کے مہتموں کے دفتر ہیں، مسٹر سٹوری جو پہلے علی گڈھ کالج میں عربی کے پروفیسر تھے، وہ یہاں اسسٹنٹ لائبریرین ہیں، ڈاکٹر آرنلڈ جو کسی زمانہ میں علی گڈھ کے گذشتہ علمی دور کے ایک ممبر تھے، وہ گو لائبریری سے تعلق نہیں رکھتے لیکن انڈیا آفس سے متعلق ہیں، ان دونوں بزرگوں کا ممنون ہوں کہ انھوں نے لائبریری کے دیکھنے میں ہر طرح مدد دی،

اس لائبریری میں عربی، فارسی، اردو، سنسکرت، بنگالی، گجراتی، ہندی کتابوں کا بہت بڑا ذخیرہ ہے، عربی اور فارسی کی بعض نادر قلمی کتابیں نظر سے گذریں، قطعات کا ایک نادر مجموعہ یہاں دیکھا، جو کبھی ممتاز محل بیگم کی ملک تھا، یہ وہی ممتاز محل ہیں جو شاہجہاں کی چہیتی بیوی تھیں، اور جن کے غیر فانی نام کو تاج محل ہمیشہ زندہ رکھے گا،

تصویروں کا ایک مرقع مجھے دکھایا گیا، جو دارا شکوہ کی ملکیت میں تھا اس میں شاہزادہ کے مختلف زمانوں بچپن تعلیم، جوانی کی تصویریں ہیں، کوفی خط میں لکھا ہوا قرآن مجید کا ایک نسخہ دیکھا، جو نہایت عتیق ہے، یہ نسخہ قدیم عربی خط کے مطابق زیر و زبر اور نقطوں سے خالی ہے، مجھے ہندوستان میں تاریخ شیر شاہی کی تلاش تھی، یہاں اس کے متعدد نسخے دیکھے، مگر افسوس کہ کتاب کی نوعیت کی نسبت ذہن میں جو خیال تھا، وہ صحیح نہیں نکلا،

اس وقت سرسری طور سے کتب خانہ کی اردو کتابوں کے ذخیرہ کا ذکر کرنا چاہتا ہوں، انڈیا آفس لائبریری تقریباً اسی وقت سے قائم ہے، جب سے اردو نے اپنی ترقی کا آغاز ۱ھ انگلستان میں اردو کتابوں کے ذخیرہ کے متعلق پہلی اطلاع ہندوستان میں شائع ہوئی " سلیمان "

کیا ہے، اور اگلے انگریزوں کو چونکہ اپنی نئی حکومت کی تازہ ترین زبان سے غیر معمولی دلچسپی
تھی، اس لئے اس لائبریری کی پہلی خصوصیت یہ ہے کہ اردو کی قدیم ترین کتابیں جو ہندوستان
میں ناپید ہیں، وہ یہاں موجود ہیں، اردو کی مطبوعہ کتابوں کی فہرست ایک جلد میں جو
۳۰۰ صفحات پر مشتمل ہے چھپی ہے، اس فہرست کو بلوم ہارٹ صاحب ([illegible] -
Blum hart) نے مرتب کیا ہے، یہ اردو کے فاضل ہیں، اور کسی زمانہ میں ہندوستان
میں بھی رہ چکے ہیں، قلمی کتابوں کی فہرست بھی اُن کے زیر تحریر ہے، مسٹر اسٹوری نے
اُس کا مسودہ خاص طور سے منگوا کر دکھایا، مگر چونکہ بلوم ہارٹ صاحب خود موجود نہ تھے
اس لئے ان کے بلا اجازت اس مسودہ سے فائدہ نہ اٹھا سکا۔

بہر حال مطبوعہ اردو کتابوں کی اہمیت بھی یہاں میری نگاہ میں کچھ کم نظر نہ آئی
اور تھوڑی دیر کے لئے مجھے مغرور ہونا پڑا کہ اللہ اللہ ہماری زبان بھی اتنی ترقی پا چکی ہے
کہ تین سو صفحوں میں اس کی فہرست تمام ہوئی ہے، یہ فہرست سنہ ۱۸۸۹ء میں چھپی ہے، اس لئے
موجودہ بیسویں صدی کی کتابیں اس میں شامل نہیں ہیں، اس فہرست کو دیکھ کر یہ تعجب
ہوا کہ اردو زبان غدر کے پہلے ہی سے ایک اچھی زبان بن گئی تھی، دوسری بات یہ نظر آئی کہ
اس زبان کو علمی بنانے میں مسلمان اور ہندو دونوں اہلِ قلم کا برابر کا ساجھا تھا، یہ وہ
زمانہ تھا جب ہندوستانی یونیورسٹیوں کی تاریخ نے ہندوؤں اور مسلمانوں کو دو حصوں
میں منقسم نہیں کیا تھا، بلکہ جب صرف ایک سالم اور متحد ہندوستان دنیا میں موجود تھا۔

بہر حال اردو کتابوں کی یہ فہرست جو صرف مطبوعہ کتابوں پر مشتمل ہے، چھ عنوانوں
پر بٹی ہے، علوم و فنون، تاریخ و جغرافیہ، ادبیات، کتب تعلیمی، الہٰیات، متفرقات، ہر ایک
عنوان کے تحت میں حسبِ ذیل تقسیمات ہیں:-

## ۱۔ علوم و فنون

۱۔ زراعت و نباتات
۲۔ صنعت و حرفت
۳۔ ہیئت و نجوم،
۴۔ علم الطبخ
۵۔ نیرنگ و طلسمات
۶۔ علم المنزل و قواعد صحت
۷۔ نقشہ کشی
۸۔ اخلاق
۹۔ ورزش و سپہ گری،
۱۰۔ قانون
۱۱۔ انگریزی قانون،
۱۲۔ ہندو قانون
۱۳۔ اسلامی قانون،
۱۴۔ منطق و فلسفہ،
۱۵۔ طب تشریح،
۱۶۔ علم الحرب،
۱۷۔ موسیقی
۱۸۔ لغت
۱۹۔ علم السفر
۲۰۔ طبعیات
۲۱۔ معاشیات
۲۲۔ علم المعانی والبیان،
۲۳۔ اجتماعیات،
۲۴۔ طب حیوانات (بیطاری)

## ۲۔ تاریخ و جغرافیہ

۱۔ عام سوانح عمریاں
۲۔ سوانح محمد صلی اللہ علیہ وسلم
۳۔ سوانح ائمہ کرام،
۴۔ حالات قبائل و فرق،
۵۔ علم الانساب،
۶۔ جغرافیہ و تقویم البلدان،
(ٹاپوگرافی)
۷۔ عام تاریخ،
۸۔ مقامی تاریخ،
۹۔ سفرنامہ

## ۳- ادبیات

۱- دواوین،
۲- ڈراما
۳- خطوط و مکاتیب،
۴- انتقاداتِ ادبیہ
۵- شاعری
۶- عام شاعری
۷- تذکرۂ شعراء
۸- مذہبی شاعری،
۹- مذہبی ہندو شاعری،
۱۰- مذہبی اسلامی شاعری
۱۱- محاورات و امثال
۱۲- قصص و افسانہ
۱۳- قصص منظومہ
۱۴- قصص منثورہ،

## ۴- تعلیمی کتابیں

۱- قواعد
۲- قواعد عربی
۳- قواعد برگسنا (پشتو)
۴- قواعد انگریزی
۵- قواعد ہندی
۶- قواعد ہندوستانی (اردو)
۷- قواعد کشمیری
۸- قواعد فارسی
۹- علم الخط،
۱۰- ریاضیات
۱۱- علم جبر و مقابلہ،
۱۲- علم الحساب
۱۳- علم حساب الکلیات والجزئیات
۱۴- اقلیدس،
۱۵- علم المساحت،
۱۶- علم وزن و پیمائش
۱۷- علم المخروطات والاشکال،
۱۸- علم المثلثات
۱۹- ابتدائی تعلیمی کتابیں، (ریڈرس)
۲۰- انتخابات،

## ۵ - الٰہیات

| | |
|---|---|
| ۱ - برہمنی اور لا مذہبی، | ۱۰ - مناظرہ و موازنۂ ادیان |
| ۲ - بودھی | ۱۱ - ہندو مذہب |
| ۳ - عیسائی | ۱۲ - جینی مذہب، |
| ۴ - بائبل | ۱۳ - اسلام |
| ۵ - بائبل لٹریچر | ۱۴ - عبادات، |
| ۶ - تاریخ کلیسا | ۱۵ - عقائد، |
| ۷ - تعلیمات | ۱۶ - قرآنیات |
| ۸ - ادعیہ و مزامیر | ۱۷ - حدیث |
| ۹ - قصص | ۱۸ - سکھ مذہب، |

## ۶ - متفرقات

| | |
|---|---|
| ۱ - تعلیمات | ۴ - مجموعہ ہائے تقریر و مضامین، |
| ۲ - تعلیم النسواں | ۵ - رسائل موقت الشیوع، |
| ۳ - تعلیم الصبیان، | ۶ - روداد مجالس، |

ذیل میں ان چھ عنوانوں میں سے چند کتابوں کے نام، مصنف کے نام، اور تاریخ طبع، اور مقام طبع لکھے جاتے ہیں، اس انتخاب میں قصداً صرف وہی کتابیں لی ہیں، جو غدر سے پہلے یا اس کے بعد کسی قریب زمانہ میں لکھی گئی ہیں قصص و منظومات کو ہاتھ نہیں لگایا ہے، کہ ہر شخص جانتا ہے کہ اردو میں ان کا بڑا ذخیرہ ہے، صرف علمی کتابیں لی ہیں، ان پر ایک نظر ڈالنے سے معلوم ہو سکتا ہے کہ علوم جدیدہ کی مختلف شاخوں میں

کس تیزی سے اردو اس وقت تک ترقی کر رہی تھی، جب تک وہ سارے ملک کی متحدہ زبان تھی، اور نفاقِ قومی سے نا آشنا تھی،

## فنِ زراعت

۱- چا ے لگانے کی کتاب ۱۷ صفحہ مطبوعہ لاہور، ۱۸۵۳ء

۲- گنگا کی نہر مترجمہ سدا سکھ لال از انگریزی ص ۴۴ ۱۸۵۴ء مطبوعہ آگرہ

۳- کھیت کرم مصنفہ کالی رائے تین حصے دہلی ۱۸۴۶ء و ۱۸۴۹ء و ۱۸۵۰ء

۴- پندنامہ کاشتکاری مصنفہ موتی لال آگرہ ۱۸۵۲ء

۵- علم الفلاحت رابرٹ اسکاٹ برن صفحہ ۲۵۲ علی گڑھ ۱۸۶۵ء

۶- علم الفلاحت میجر کاربٹ الہ آباد، ۱۸۶۹ء

۷- ریشم کا کیڑا موتی لال لاہور ۱۸۵۳ء

۸- تجربۂ تخم غلام نبی میرٹھ ۱۸۶۵ء

۹- توصیفِ زراعت۔ کلب حسین خان آگرہ ۱۸۶۰ء

## سائنٹفک کتابیں

۱- بحر الحکمت (اسٹیم انجن کا بیان) ریورنڈ پارکن ۱۸۴۷ء لکھنؤ،

۲- بخار کی کل ” اشوری لال ۱۸۵۵ء بنارس،

۳- نور النواظر احمد علی کانپور ۱۸۵۴ء

۴- علمِ تعمیر کالی پرشاد، اور سید علی ۱۸۶۳ء پٹنہ

۵- قانونِ انطباع (چھاپہ) ستیل سنگھ، دہلی ۱۸۶۷ء،

## نجوم ہیئت

۱۔ خلاصۂ نظام آسمانی پنڈت واسی و ہیرا آگرہ ۱۸۵۲ء

۲۔ مفتاح الافلاک عبدالسلام کلکتہ ۱۸۳۳ء صفحہ ۲۷۲

۳۔ نظام آسمانی (انگریزی مع ترجمۂ ہندوستانی) کلکتہ ۱۸۳۶ء

۴۔ مختصر احوال نظام آسمانی ۱۸۴۰ء آگرہ

۵۔ مختصرۂ فائق النجوم، بڑے صاحب گھٹالے، مدراس ۱۸۴۰ء

۶۔ اصول علم ہیئت رام چندر دہلی، ۱۸۴۰ء صفحہ ۳۲۵،

۷۔ علم ہیئت، ترجمہ لفٹنٹ میلس لکھنؤ ۱۸۳۲ء

## جغرافیہ

۱۔ ترجمہ مراصد الاطلاع (عربی) در اردو۔ عبدالمومن ۱۸۶۱-۶۲ء

پورٹ بلیر ۳ جلد

۲۔ فتح گڈھ نامہ (احوال ضلع فتح گڈھ) کالی رائے دہلی ۱۸۴۹ء ص ۲۰۴،

۳۔ علم جغرافیہ ترجمۂ میر غلام علی کلکتہ ۱۸۵۱ء صفحہ ۲۲۰،

۴۔ جغرافیۂ عالم دہلی ۱۸۵۳ء ص ۱۰۹،

۵۔ خلاصۂ علم الارض (مع انگریزی) کلکتہ ۱۸۲۴ء

۶۔ خلاصۃ الجغرافیہ آگرہ ۱۸۵۴ء

۷۔ مرآۃ الاقالیم کلکتہ ۱۸۳۶ء ص ۱۴۰،

۸ - مختصر بیان جغرافیۂ ہند، پنڈت چنتامنی کانپور ۱۸۶۷ء

۹ - جغرافیہ کا پہلا رسالہ، مترجم از انگریزی، میر غلام علی مدراس، ۱۸۵۲ء

۱۰ - جغرافیہ ہند از انگریزی، پنڈت سواروپ نرائن و سیواروپ نرائن دہلی - ۱۸۴۳ء صفحہ ۱۲۲،

## طبیعیات

۱ - عجائب روزگار، رام چندر، دہلی، ۱۸۴۷ء

۲ - بجلی کی ڈاک، جے ڈبلو بیل آگرہ، ۱۸۵۴ء

۳ - ہوا کا بیان، بدری لال، بنارس، ۱۸۵۴ء

۴ - علم حکمت (میکینکس) چارلس فنک، کلکتہ ۱۸۴۳ء ص ۳۰۱،

۵ - معدنیات، جواہر لال آگرہ، ۱۸۵۵ء

۶ - خلاصۃ الصنائع (ترجمہ از انگریزی) بھولا ناتھ آگرہ ۱۸۵۲ء ص ۲۱۱،

۷ - مرآۃ العلوم، ہری ورمن لال، بنارس، ۱۸۴۹ء

۸ - رسالہ مقناطیس، ترجمہ از انگریزی، سید کمال الدین دہلی ۱۸۵۰ء ص ۲۶۱

۹ - تحصیل فی جر الثقیل، سید احمد خان آگرہ ۱۸۴۴ء

۱۰ - اصول علم طبیعی ترجمہ از انگریزی، اجودھیا پرشاد و سیوا پرشاد دہلی ۱۸۴۳ء ص ۱۶۹،

۱۱ - اصول جر الثقیل، محمد احسن بنارس، ۱۸۵۴ء

۱۲ - اصول قواعد مائیات، ترجمہ انگریزی، اجودھیا پرشاد دہلی ۱۸۵۰ء صفحہ ۲۶۴

۱۳- مقاصد العلوم ترجمۂ انگریزی ، سید محمد میر ۱۸۴۱ء ، کلکتہ ،

۱۴- دائرۂ علم (نیچرل فلاسفی) محمد کریم بخش ، لکھنؤ ۱۸۶۶ء

## معاشیات (پولٹیکل اکانومی)

۱- ترجمۂ معاشیات مل ، وزیر علی دہلی ۱۸۴۴ء صفحہ ۴۱۸،

۲- اصول علم انتظام مدن ، ترجمۂ انگریزی ، (ہرم نرائن ، دہلی ۱۸۴۶ء ،)

۳- اصول سیاست مدن ، دھرم سہا ، علی گڑھ ، ۱۸۶۵ء

۴- علم انتظام مدن ، ترجمۂ انگریزی ناسو ولیم سینیر ، علی گڑھ ۱۸۶۴ء

## علم معاشرت

۱- اقبال فرنگ ، بیان عادات وآداب و احوال فرنگ ، نواب اقبال الدولہ بہادر ، کلکتہ ۱۸۳۴ء

۲- دستور عمل امورات شادی و غمی ، چراغ شاہ ملتانی ۱۸۶۸ء

۳- اشتہار کمیٹی ، درباب تخفیف مصارف شادی آگرہ ۱۸۶۸ء

۴- ترمیم ضوابط شادی ، آگرہ ۱۸۶۸ء

۵- ضوابط شادی آرہ ۱۸۶۸ء ایضاً پٹنہ ۱۸۶۸ء

## منطق

۱- ترجمۂ شمسیہ ، مولوی سید محمد ، دہلی ، ۱۸۴۴ء ،

۲- میزان العلوم، سید عبد العلی پٹنہ، ۱۸۶۹ء

۳- خلاصۃ المنطق، دیوی پرشاد، بدایوں ۱۸۶۹ء

لائبریری کے بند ہونے کا وقت آگیا، اس لئے مجبوراً یہ فہرست تمام ہوتی ہے، ورنہ جی تو چاہتا تھا کہ اس تمام ذخیرہ کا ایک سرسری جائزہ ناظرین معارف کے پیش کرسکتا،

۲۷/ اپریل ۱۹۲۰ء

البرٹ ہال مینشن لندن،

(معارف ماہ جون ۱۹۲۰ء)

# کتبخانۂ حمیدیہ بھوپال

ایک زمانہ تھا کہ بھوپال مشرقی علوم وفنون کا مرکز تھا، سیکڑوں فضلا رہتے تھے، طلبہ کا ہجوم تھا، نوادر کتب کا ذخیرہ تھا، دنیائے اسلام سے ہر روز نادر اور قلمی کتابوں کے تحفے بھوپال میں پہونچتے تھے، اگر اس وقت ریاست کا کوئی پبلک کتابخانہ ہوتا، تو اس وقت وہ رام پور، ٹونک اور حیدر آباد کی برابری کرتا، مگر افسوس ہے کہ اُس وقت کے کتب خانے امراء کی ذاتی ملکیت اور نشان امارت کے طور پر تقسیم ہو کر فنا ہوگئے، اور اب اُن کا ایک نسخہ بھی بھوپال میں موجود نہیں

بھوپال کے امراء میں سے ایک نواب فوجدار محمد خان کی کتابیں بھوپال میں رہ گئیں ہیں، اور ان کی کچھ یادگاریں باقی ہیں، غالب کے دیوان کا مکمل اردو نسخہ اسی کتب خانہ سے برآمد ہوا، ابن تیمیہ کی الرد علی المنطقیین کا نایاب نسخہ جو اب کتبخانہ آصفیہ کا مایۂ ناز ہے وہ بھوپال ہی کی ملکیت تھا، اور اب بھی بڑے بڑے کتب خانوں میں بھوپال کی یادگاریں ملیں گی جن کو تقدیر نے کہاں سے کہاں پہنچا دیا ہے،

ریاست بھوپال میں اصلاحات کا دور سرکار عالیہ نواب سلطان جہان بیگم مرحومہ کے عہد سے شروع ہوا، انہی میں سے ایک پبلک کتبخانہ کا قیام ہے، جو سرکار مرحومہ کے

سب سے چھوٹے صاحبزادہ اور والی بھوپال نواب حمید اللہ خان بہادر کی طرف منسوب ہو کر حمیدیہ کہلاتا ہے، اس کی عمارت شاہجہان آباد کے خاتمہ پر ایک نہایت عمدہ پُرفضا موقع پر بڑی عمارت وسیع کلبہ اور شاندار ہے، مقام بھی پُرسکون اور مطالعہ کے لئے موزوں ہے،

میری آمد و رفت بھوپال میں ۱۹۱۰ء سے ہے، اس وقت تو اُس کے دیکھنے کا موقع نہیں ملا، اور معلوم بھی نہیں کہ وہ اس وقت تھا بھی یا نہیں مگر ۱۹۱۴ء کے آخر میں جب مولانا شبلی مرحوم کی وفات کے بعد سرکار عالیہ مرحومہ کی طلبی پر حاضری ہوئی، تو اس وقت اس کتب خانہ کی حالت نہایت معمولی تھی، اس کے بعد بھی وقتاً فوقتاً جاتا رہا، مگر دیکھا کہ انگریزی کتابوں کی طرف توجہ زیادہ تھی گوشہال صاحب ایک دیسی عیسائی اس کتبخانہ کے ناظم تھے، ظاہر ہے کہ ایک اسلامی اور مشرقی کتب خانہ کی خصوصیتوں اور ضرورتوں سے اُن کو کیا واقفیت ہوگی، گو اس وقت بھی کہنے کو مشرقی صیغہ موجود تھا، البرامکہ کے مشہور مصنف مولوی عبدالرزاق صاحب بھی یہیں بیٹھ کر سرکار عالیہ مرحومہ کے اخیر زمانہ میں تاریخ اسلام کی تالیف و ترتیب میں مصروف رہتے تھے،

اس وقت یہ کتابیں جو کچھ تھیں مطبوعہ تھیں، قلمی کتابیں گویا نہیں تھیں، افسوس ہوتا تھا کہ ایک مشہور اسلامی ریاست جس کی نیک نامی کی شہرت چار دانگ عالم میں ہے، وہ اس حیثیت سے تہی مایہ ہو،

سب سے اخیر جولائی ۱۹۳۳ء میں کئی سال کے بعد وہاں جانے کا اتفاق ہوا، اعلیٰ حضرت سکندر صولت بہادر کی فرماں روائی کے عہد میں یہ دوسری بار بھوپال کی حاضری تھی، خیال آیا کہ اس علمی سیرگاہ کی پھر زیارت کر لی جائے،

اس دفعہ جو کتب خانہ گیا تو اس کا رنگ بدلا پایا، کتابیں بھی زیادہ تھیں اور سلیقہ

سے تھیں، اور سب سے زیادہ یہ کہ بعض پرانے شاہی فرامین اور مغل شہزادیوں کی مشقی وصلیاں اور قطعات بھی نظر آئے،

بابر کا فرمان بھوپال | بابر کا وہ پرانا فرمان جس کو سنہ ۱۹۱۴ء میں دیکھ چکا تھا، اب بھی موجود تھا، یہ چھوٹی تقطیع کے معمولی کاغذ پر خط نستعلیق میں تحریر ہے، اس میں بابر نے ہمایون کو ہندوستان پر حکومت کرنے کے لئے یہ نصیحت کی ہے کہ وہ ہندؤوں کا دل اپنے ہاتھ میں لے، اور اس کے لئے ضروری ہے کہ گائے کی قربانی بند کرے،

میں اس فرمان کو پہلے بھی جعلی سمجھتا تھا، اور اب بھی سمجھتا ہوں، اس پر چند سال کے عرصہ میں بہت سے ارباب تحقیق نے مختلف خیالات ظاہر کئے ہیں، مسلمان فضلا نے مذہبی تعلق سے قطع نظر صرف علمی اور فنی حیثیت سے بھی اس کو بالکل غیر معتبر ٹھہرایا ہے، ابھی ایک سال ہوا ہوگا کہ بعض روزانہ انگریزی اخبارات میں وصیت نامہ کی روشنی میں مسلمان سلاطین کی بے تعصبی کو بہت کچھ سراہا گیا تھا،

میرے قیاس میں یہ دستاویز مغل حکمرانوں کے اخیر عہد میں تصنیف ہوئی ہے جب حکومت پر راجپوت راجاؤں کا اثر و اقتدار کافی مضبوط تھا، اور ان کے مشورہ سے بادشاہ وقت کی طرف سے ایک فرمان اسی مضمون کا تمام ممالکِ محروسہ میں جاری ہوا تھا،

نورجہان کا نوشتہ | کتب خانہ میں دو نہایت نادر وصلیاں ہیں، یہ دونوں دو مشہور مغل بیگموں کے ہاتھوں کی لکھی ہوئی ہیں، ایک نورجہان بیگم کے ہاتھ کی لکھی ہوئی ہے، اور خطاطی کا بہترین نمونہ ہے، عبارت حسب ذیل ہے،

باعثِ انبساطِ شہنشاہی

بربیت مہ نور

از عدل شہنشاہی معمور جہاں باشد

وز نور جہانگیری پُر نور جہاں باشد

نمیقۂ نور جہاں سنہ ۱۰۲۹ھ

معلوم ہوتا ہے کہ نور جہاں نے یہ وصلی لکھ کر جہانگیر کی خدمت میں پیش کی تھی،

زیب النسار کا نوشتہ

عالمگیر اورنگ زیب کی فاضل بیٹی زیب النسار کے علمی کمالات کا ذکر تاریخ کے اوراق میں رہ گیا ہے، اس کے نام سے علمائے وقت نے جو کتابیں تصنیف کی تھیں، اُن میں سے صرف ایک کا سُراغ مل سکا ہے، باقی کے صرف نام ہی نام اب تک سُنتے ہیں،

بیگم کو خطاطی میں بھی کمال حاصل تھا، چنانچہ نستعلیق، نسخ اور شکستہ خط نہایت عمدہ لکھتی تھی، مورخین کے اس متفقہ بیان کی تصدیق کتب خانۂ حمیدیہ کی ایک وصلی سے ہوتی ہے، یہ وصلی بیگم نے عالمگیر کی خدمت میں اس وقت پیش کی تھی، جب اوس نے سنہ ۱۱۱۱ھ میں مرہٹوں کے دار الحکومت ستارہ کو فتح کیا تھا، اس وصلی میں ایک شعر ہے، جس میں ستارہ کی فتح کی ایک نہایت عمدہ تاریخ کہی گئی ہے،

از معجزۂ شق القمر عیاں شُد

فتح ستارہ

اعجاز خسروی ہُ "شق ستارہ" آمد

زیب النسار

بیگم کے اُستاد مُلا سعید اسے اشرف عہد شاہجہانی کے مشہور خطاط آقا عبد الرشید دیلمی کے شاگرد تھے، شاید بیگم کو یہ فیض یہیں سے پہونچا،

**کتابیں** کتب خانہ کی قلمی فہرستیں موجود تھیں، سرسری نظر سے جو کتابیں یادداشت کے قابل نظر آئیں وہ حسب ذیل ہیں،

**۱۔ اُستاد عبداللہ بن سالم بصری** یہ بزرگ حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی کے شیخ ابوطاہر مدنی کے شیخ اور علوم حدیث میں یکتائے روزگار تھے، ۱۱۳۴ھ میں وفات پائی، مصنف نے اس رسالہ میں اپنے اسانید جمع کئے ہیں، رسالہ کی کتابت ۱۲۶۹ھ میں ہوئی ہے، اس رسالہ کو الامداد بمعرفۃ علو الاسناد، تشیخ سالم بن عبداللہ بن سالم بصری ثم مکی سے ملاکر دیکھنا چاہئے، شاید وہی ہو؛

**۲۔ العلل المتناہیہ فی الاحادیث الواہیہ** محدث ابن جوزی کی نہایت اہم تصنیف ہے، اس میں ضعیف و موضوع احادیث پر تبصرہ کیا گیا ہے، نسخہ نیا ہے ۱۲۹۹ھ میں نقل ہوا ہے،

**۳۔ تفسیر وجیز واحدی** واحدی نیشاپوری المتوفی ۴۶۸ھ کی مختصر عربی تفسیر، مصنف کی بڑی، اوسط اور چھوٹی تین تفسیریں بسیط، وسیط اور وجیز کے ناموں سے ہیں، یہ وجیز کا نسخہ ہے۔ اس میں کوئی خاص بات نظر نہیں آئی، اس کتاب کا عمدہ نسخہ رامپور میں ہے، جو ۹۷۷ھ میں جمپانیر واقع گجرات میں لکھا گیا ہے،

**۴۔ تیسیر البیان فی تفسیر احکام القرآن** مصنف کا نام محمد بن علی بن ابراہیم یمنی ہے، اس کا ایک نسخہ کتبخانۂ محمودیہ مدینہ منورہ میں نظر سے گذرا، دوسرا نسخہ کتبخانۂ آصفیہ حیدرآباد میں ہے، تیسرا نسخہ یہاں نظر آیا، ۸۰۸ھ میں یہ کتاب لکھی گئی ہے، بھوپال کا نسخہ ۱۰۵۱ھ کا ہے،

**۵۔ صحیح بخاری** جلد اول کا ایک نہایت عمدہ مطلا نسخہ جس پر اکبر بادشاہ اور محمد شاہ کی مہر

ثبت ہیں،

| ۶- الدیباج علی مسلم بن الحجاج سیوطی | صحیح مسلم کی شرح ہے، |
|---|---|

| ۷- التنقیح علی الجامع الصحیح | بدر الدین زرکشی کی شرح بخاری ہے، اس کتاب کے اور بھی نسخے نظر سے |
|---|---|

گذرے، مگر یہ نسخہ زیادہ قدیم معلوم ہوا، ۸۵۷ھ کی کتابت ہے، اور مصنف کی وفات ۷۹۴ھ میں ہوئی ہے،

| ۸- الکواکب الدراری علی صحیح البخاری | صحیح بخاری کی شرح ہے، مصنف کا نام شمس الدین محمد بن یوسف کرمانی المتوفی ۷۹۶ھ ہے، شرح کا ممتاز پہلو یہ ہے کہ اس میں |
|---|---|

احادیث کے لغات اور نحو سے خاص طور سے بحث کی گئی ہے، ۷۷۵ھ میں تکمیل کو پہونچی،

| ۹- ابن ابی شیبہ | اس کتاب کے متفرق اجزاء مختلف کتب خانوں میں نظر سے گذرے |
|---|---|

مگر کامل کہیں نہیں دیکھی، یہاں بھی کامل نہیں ہے، یہاں کے نسخہ پر نام مسند ابن ابی شیبہ لکھا ہے،

| ۱۰- طبقات الفقہاء ابن کمال پاشا | حنفی فقہاء کے حالات میں جو چند کتابیں لکھی گئی ہیں ان |
|---|---|

میں ایک آخر کتاب یہ ہے، مصنف کا نام شمس الدین احمد بن سلیمان بن کمال پاشا ہے، سلطان سلیم کے عہد میں مشہور ترکی عالم تھے، ۹۴۰ھ میں وفات پائی، کتاب گو مختصر ہے، مگر ابن قطلوبغا کی تاج التراجم کے بعد کے لئے یہ مفید ہے، اس کا کوئی اور نسخہ نظر سے نہیں گذرا،

| ۱۱- فتاوی واقعات المفتیین | مصنف کا نام عبد القادر بن یوسف ہے، |
|---|---|

| ۱۲- فتاوی اکبر شاہی | مصنف کا نام عتیق اللہ ہے، |
|---|---|

| ۱۳- ارشاد | شاہ ولی اللہ صاحب کی تصانیف میں سے یہ رسالہ یہیں نظر آیا، یہ اصول حدیث میں ہے، |
|---|---|

| ۱۴- عجائب البلدان | فارسی، |
|---|---|

| ۱۵- تاریخ افغانی | شیر شاہ سوری کے حالات میں عبد اللطیف بیجاپوری کی تصنیف، |
|---|---|

| ۱۶- تاریخ ناصر شاہی | مانڈو (مالوہ) کے سلطان ناصر الدین خلجی کے حالات، |
|---|---|

۱۷- رقعات عالمگیری | رقعات کا یہ نسخہ دوسرے نسخوں سے الگ معلوم ہوا، اس کے مُرتّب کا نام آل محمد صالح ہے اس میں پہلا خط شاہ ایران کے نام ہے، عبارت یہ ہے،

"نامۂ اورنگزیب بہ اورنگ آرائے ولایت طہران،

آغاز یہ ہے :-

"حمدے کہ طائرانِ ریاض ملکوت"

۱۸- کلیات انوری کا ایک عمدہ نسخہ مع غزلیات و رباعیات،

اور بھی کچھ نادر کتابیں ہوں گی جو سرسری نظر میں رہ گئی ہوں گی،

کتب خانۂ حمیدیہ کا موجودہ ذخیرہ بہرحال ترقی و تکمیل کا بہت زیادہ محتاج ہے اس وقت بھی صرف بھوپال میں اتنی کتابیں ہیں جن کو اگر ایک جگہ جمع ہی کر دیا جائے تو بہت کافی ہو سکتا ہے، وہاں کے ایک تاجر کتب قلمی کے پاس سیکڑوں کتابیں ہیں، اگر سال میں تین ہزار روپیہ بھی قلمی کتابوں کی خریداری پر صرف کیا جائے تو بھوپال کا کتب خانہ بھی چند برسوں میں دوسری ریاستوں کے کتب خانوں کا مقابلہ کرنے لگے، مگر ابھی تو جو کچھ ہے، وہ آغاز ہے اسلاف کا سرمایہ ہندوستان سے یورپ کو بہا جا رہا ہے، ہمارے امراء کی تھوڑی سی قدردانی کا ہاتھ اس سیلاب کو روک سکتا ہے، کیا سرکار بھوپال کی توجہ ادھر مبذول ہو سکتی ہے؟

معارف ماہ دسمبر ۱۹۳۶ء

# سلسلۂ مقالاتِ سلیمان

## مقالاتِ سلیمان تاریخی جلد اوّل

مولانا سید سلیمان ندوی رحمۃ اللہ علیہ نے متعدد بلند پایہ تصانیف کے علاوہ بہت سے علمی و مذہبی و فقہی و تاریخی و ادبی و تنقیدی مقالات بھی لکھے ہیں، جو الندوہ اور معارف کے ہزاروں صفحات میں پھیلے ہوئے ہیں، ان میں سے بعض بعض تو مستقل رسالوں کا حکم رکھتے ہیں، اور وہ صاحبِ مقالات کی زندگی میں رسالوں کی صورت میں شائع بھی ہوئے، اور مقبول بھی ہوئے، اور اُن کی اعلیٰ تحقیقات اور مواد کی تلاش و جستجو پر یورپ کے مستشرقین اور ہندوستان کے علمأ و محققین نے اُن کو داد بھی دی، مثلاً حیاتِ امام مالک، بہادر خواتین اسلام، رسالہ اہلِ سنت والجماعۃ، مسئلہ خلافت، اور ہندوستان، اور خیام وغیرہ وغیرہ، سید صاحب کے سلسلۂ مقالات کی یہ پہلی جلد جو ۴۰۰ صفحات پر مشتمل ہے، اُن کے ان اہم تاریخی مضامین کا مجموعہ ہے جو انھوں نے ہندوستان کی تاریخ کے مختلف پہلوؤں پر رقام فرمائے، اور ہندوستان و بیرونِ ہند کے اہلِ قلم و تحقیق سے داد حاصل کی، اس مجموعہ کے بعض اہم مضامین یہ ہیں، ہندوستان کے مسلمان حکمرانوں کے عہد میں ہندوؤں کی تعلیمی اور علمی ترقیاں، سلطان ٹیپو کی چند باتیں، ہندوستان میں اسلام کی اشاعت، ہند دکش عالمگیر کے عہد کی دو عجیب کتابیں، لاہور کا ایک فلکی آلات ساز خاندان، نالندہ کی سیر، تاج محل اور لال قلعہ کے معمار، اُستاد احمد معمار کے خاندان کی ایک دریادگار، مُلّا خیر اللہ مہندس، کے چند نئے رسائل، قنوج، خطبۂ صدارت شعبۂ تاریخ ہند از منۂ وسطی آل انڈیا ہسٹری کانگرس منعقدہ ۱۱ دسمبر ۱۹۴۲ء، ہندی الاصل اور ہندوی النسل مسلمان سلاطین، اُن کے علاوہ اس میں مسئلۂ خلافت کے سلسلہ کے بھی تمام مضامین آگئے ہیں، جن سے ہندوستان کے مسلمان حکمرانوں سے ترک سلاطین خلفاء کا تعلق ظاہر ہوگا، قیمت ؏

سید صباح الدین عبد الرحمٰن، ایم - اے،

"منیجر"